# پیش لفظ

میں نے اپنا پہلا ناول "میں ایک جاسوس تھا" 1980ء میں لکھا جسے الحمد للہ! اتنی پذیرائی بخشی گئی کہ آج اس کا شمار ہ اردو ادب کے سب سے زیادہ تعداد میں چھپنے والے ناولوں میں ہوتا ہے۔ 2000ء میں اس ناول کا پچیسواں ایڈیشن شائع ہوا جس سے اس کی مقبولیت کا اندازہ لگایا جا سکتا ہے۔ یوں تو اس کے بعد سے میرے درجنوں ناول شائع ہو چکے ہیں لیکن یہ بات بطور خاص میں نے نوٹ کی کہ جن ناولوں میں اپنی یا دشمن کی جاسوسی سرگرمیوں کو زیر بحث لایا جائے وہ عوام میں خصوصی مقبولیت حاصل کرتے ہیں اور اس کی ایک وجہ تو ظاہر ہے ہمارے عوام کی حب الوطنی جبکہ دوسری اہم وجہ یہ کہ میں نے جن موضوعات پر قلم اٹھایا وہ ہمارے اردو ادب کے قارئین کے لئے نئے ہی نہیں چونکا دینے والے بھی تھے کیونکہ اس سے پہلے انہوں نے غیر ملکی جاسوسوں کی جیمز بانڈ مارکہ کہانیاں جنہیں جنسیت کا تڑکا لگا کر پیش کیا جاتا تھا پڑھی تھیں اور وہ انہیں مافوق الفطرت ہستیاں سمجھتے تھے۔

ان بے چاروں کو کسی نے یہ بتانے کی کوشش ہی نہیں کی تھی کہ پاکستان میں بھی ایسے لوگ موجود ہیں جنہوں نے شاید جیمز بانڈ کی طرح افسانوی کارنامے تو انجام نہیں دیئے لیکن اس مملکت خداداد کی بنیادوں کو اپنا خون دے کر انتہائی کم وسائل، نامکمل تربیت، جذبہ ایمانی اور اللہ کی مدد پر بھروسہ کرتے ہوئے ایسے ایسے کارہائے نمایاں انجام دیئے کہ انسانی عقل وفہم سے عام حالات میں شاید بالاتر دکھائی دیں۔

دراصل یہی وہ گمنام سرفروش ہیں جن کے نام شاید ہماری انٹیلی جنس ایجنسیوں کے پرانی فائلوں میں کہیں لکھے ہوں گے اور ان پر بھی اب حالات زمانہ کی اتنی گرد پڑ چکی ہے جس سے انہیں باہر نکالنا ممکن ہی نہیں رہا۔ یہ وہ جانباز تھے جو دشمن کے درمیان اپنے

ملک کی آنکھیں بن کر دشمن کا روپ دھارے گھومتے اور ان اسباب و وسائل کا کھوج لگاتے ہیں جو ہمارے لئے حال یا مستقبل میں مسائل اور تباہی پیدا کر سکتے ہیں۔

اسے ستم ظریفی حالات کہیئے یا مصلحت کوشی کہ یونیفارم میں شہید ہونے والے کسی بھی جوان کو خواہ اس نے اپنے "ٹارگیٹ ایریا" میں پہنچنے سے پہلے جام شہادت نوش کیا ہو۔ ہر سطح پر "اعزاز" بخشا جاتا ہے لیکن ایک ایسا پاکستانی جس نے فوج کی پلٹن سے زیادہ کارنامے انجام دیئے ہوں اور جس کی فراہم کردہ اطلاعات کی بنیاد پر "فتح" حاصل ہوئی ہو۔ دشمن ملک میں اپنے گھر سے سینکڑوں میل دور "گمنامی کی موت" مارا جاتا ہے۔ اس کی لاش پر فاتحہ پڑھنے والا بھی کوئی نہیں ہوتا اور اِلّا یہ کہ اس کے اعزاو اقارب کو بھی کبھی یہ علم نہیں ہو پاتا کہ تاریک راہوں میں مارے جانے والے یہ جانفروش کون تھے؟

دشمن کے ہاتھ زندہ لگ جانے کی صورت میں انہیں زندہ درگور کر دیا جاتا ہے۔ کئی سال تک انہیں بے پناہ جسمانی اور ذہنی اذیتوں کا سامنا کرنا پڑتا ہے۔ بہت کم خوش نصیب ایسے ہوتے ہیں جو پھر زندہ اپنے ملک میں واپس پہنچ جائیں لیکن انہیں کوئی پہچانتا بھی نہیں۔ نہ معاشرہ نہ حکومت کیونکہ اپنی فرسودہ روایات کے مطابق ہم صرف سفید قبروں پر پھول چڑھایا کرتے ہیں۔

شاید جاسوسی کے پیشے کا تقاضا بھی یہی ہے کہ "رازداری سے ملک کی خدمت کرو اور رازداری سے مر جاؤ" اور عین ممکن ہے دنیا کے باقی ممالک میں بھی یہی صورتحال ہو کیونکہ جاسوسی "آف دی ریکارڈ" بزنس ہے جو کبھی "آن ریکارڈ" نہیں آتا۔

بہرکیف -- یہ سلسلہ ہزاروں سال سے جاری ہے اور جب تک دنیا ہے جاری رہے گا کیونکہ تجسس انسانی جبلت ہے اور اپنے دوست یا دشمن دونوں سے متعلق معلومات رکھنا فرض بن جاتا ہے خصوصاً ان حالات میں جب آپ کا ہمسایہ آپ کو جینے کا حق دینے کو تیار نہ ہو۔



گزشتہ بیس سال سے مجھے سینکڑوں قارئین نے یہ سوال پوچھے ہیں کہ جاسوسی کیا ہے؟ جاسوس کیسے بنتا ہے؟ ہم انٹیلی جنس میں کیسے جا سکتے ہیں؟ جاسوسی ادارے کیسے کام کرتے ہیں؟ وغیرہ وغیرہ۔

میں نے اپنی دانست میں تو انہیں زبانی کلامی مطمئن کرنے کی کوشش کی ہے اور یہ بھی بتایا ہے کہ آپ کے لئے سب کچھ جاننا ضروری نہیں!

لیکن -- "جاننا" انسانی حق ہے اس حقیقت کا ادراک بھی مجھے ہمیشہ رہا۔

اس درمیان ایجنسیوں کے درجنوں چھوٹے بڑے اہلکار اور افسران مجھے میری کتابوں کے حوالے سے ملتے رہے اور انہوں نے فراخدلی سے نہ صرف اس بات کا اعتراف کیا کہ میری کتابوں سے انہوں نے نہ صرف بہت کچھ سیکھا بلکہ اپنے "ایجنٹوں" کو بھی سکھایا۔ میں سمجھتا ہوں یہ ان کی اعلیٰ ظرفی تھی کہ انہوں نے زبانی ہی سہی اس بات کا اقرار کر لیا جبکہ ہمارے "ادبی مافیا" کو کبھی اس کی توفیق نصیب نہیں ہوئی۔

حیرت ہے دنیا بھر میں سب سے زیادہ پڑھا جانے والا ادب جاسوسی، تحیر اور ایڈونچر کے موضوعات پر مشتمل ہے۔ ہمارے ہاں ان تینوں موضوعات پر لکھنے والوں کو "ادیب" ہی نہیں سمجھا جاتا اسے "ڈائجسٹ مارکہ ادب" کہہ کر الگ رکھ دیا جاتا ہے جبکہ یبوست زدہ کہانیوں کے ذریعے جنسی اور نفسانی محرومیوں کا رونا رو کر یا پھر نوجوانوں کو خوابوں میں زندہ رکھنے والے ادب کو "ادب عالیہ" سمجھا جاتا ہے۔

ہر وہ کتاب جسے شائع کرنے کے بعد پبلشر سر پر ہاتھ رکھ کر رونے لگے اور شائع ہونے والی پانچ سو کتابیں سن اشاعت کے دس سال بعد ایک چوتھائی قیمت پر کلیرنس سیل یا پھر کباڑیوں کے تخت پوشوں کی رونق بڑھائیں انہیں "شاہکار" قرار دیا جاتا ہے--! شرم کی بات یہ ہے کہ یہ "معیار" ہمارے قاری کا نہیں بلکہ اس نقاد کا مقرر کردہ ہے جو "ادبی نحوست" کا سمبل بن کر رہ گیا ہے۔

کسی کی شاعری پاپولر ہو جائے تو ان لوگوں کے لئے باعث آزار، کسی کی کتابیں

مقبول ہونے لگیں تو ان کے لئے مصیبت۔ معلوم نہیں یہ لوگ چاہتے کیا ہیں؟ شاید "ادب برائے ادب" وہ اس کو سمجھتے ہیں کہ جو کتاب چھپے وہ کالے علم کی طرح صرف ان کے حلقہ احباب تک محدود رہے اور عوام اس کو پذیرائی نہ بخشیں۔

"ابلاغ" کی یہ کون سی قسم ہے؟ اس کا جواب یہ لوگ کبھی نہیں دیتے۔

یہ کتاب جو آپ پڑھنے جارہے ہیں کا نام جاسوسی کے اسرار و رموز یا جاسوسی کا انسائیکلوپیڈیا بھی رکھا جاسکتا تھا کیونکہ اپنی دانست میں یہی کچھ میں نے لکھا ہے۔ میرے علم کی حد تک اردو (اور گمان کی حد تک باقی زبانوں میں بھی) اس موضوع پر کسی ایک بھی کتاب میں اتنی تفصیلی معلومات نہیں دی گئیں۔ میں جانتا ہوں کہ یہ کتاب لکھ کر میں نے کوئی کارہائے نمایاں انجام نہیں دیا، نہ ہی اس کی اشاعت پر مجھے کوئی سرخاب کا پر لگ جائے گا لیکن مجھے یہ امید ضرور ہے کہ اس فن سے دلچسپی رکھنے والوں اور خاص طور پر ہمارے انٹیلی جنس فیلڈ کے وہ لوگ جو بڑی جانفروشی سے ملکی خدمات انجام دے رہے ہیں اس سے ضرور استفادہ کریں گے۔

آج کی دنیا میں ہم کسی علم کو مخفی رکھ کر کوئی کارنامہ انجام نہیں دے رہے خصوصاً ان حالات میں کہ جب ملک دہشت گردی اور تخریب کاری کا شکار ہے ایسی کتابوں کی اشاعت سے ہمارے عوام کا سیکورٹی مائنڈڈ "Security Mainded" ہونا ملکی مفاد میں ہے۔ میں نے کوشش کی ہے کہ اپنی معلومات اور تجربے کی حد تک وہ سب کچھ لکھ دوں جو میں جانتا ہوں لیکن ابھی بہت کچھ نہیں لکھا جاسکتا کیونکہ یہ بات نظریاتی ادیب کے پیش نظر ہمیشہ رہتی ہے کہ اس کی معمولی سی غلطی بھی کسی بندر کے ہاتھ میں استرا نہ تھما دے۔

طارق اسمٰعیل ساگر

اپریل 2000ء لاہور



# انتساب

ان سینکڑوں گمنام پاکستانیوں کے نام جو اپنے ملک کی آنکھیں بن کر خدمات انجام دیتے ہوئے دشمن کی جیلوں میں اذیتیں برداشت کرتے رہے۔ بے شمار جسمانی اور روحانی گھاؤ لے کر آج بھی ہمارے درمیان بڑی خاموشی سے زندہ ہیں جن کو کبھی کوئی نہیں جان پائے گا۔

# فہرست مضامین

# جاسوسی

جاسوسی ایک سائنس ہے۔اعصاب کی مضبوطی کا امتحان ہے۔دماغی شطرنج ہے۔ جس کی ہر چال چلنے سے پہلے اس کھیل کے کھلاڑی کو ہزار مرتبہ سوچنا اور پرکھنا ہوتا ہے۔بہترین جاسوس وہ ہے جو صرف دماغ سے کام لیتا ہے جو آہنی اعصاب رکھتا ہے۔ جس کا کوئی غیر شعوری عمل بھی اسے غیر محتاط ثابت نہ کرے۔

اس کھیل کے کھلاڑی کو بسا اوقات اندھی چال چلنی پڑتی ہے۔اگر چال سیدھی پڑ گئی تو پو بارہ اور پانسہ پلٹ گیا تو یہ کم از کم جان کی بازی لگانے کا کھیل ہے جس میں معمولی سی غلطی سے جان کا زیاں ہو جاتا ہے۔

اس کھیل میں شامل ٹیم کے کسی ایک کھلاڑی کی غلطی باقی ساتھیوں کو بھی لے ڈوبتی ہے اس لئے کہ یہاں غلطی کی کوئی گنجائش نہیں ہوتی۔

جاسوسی کی ابتدا کب ہوئی؟ اس سوال کا جواب انسانی ارتقا کی تاریخ سے منسلک

ہے۔ انسان کی جبلت میں متجسس رہنا لکھ دیا گیا ہے۔ وہ اپنے ارد گرد کو جاننے کے لئے ہمیشہ سے کوشاں رہا ہے دنیا کی کوئی ایسی قدیم تہذیب نہیں جس میں "انٹیلی جنس محکمہ" کسی نہ کسی صورت دکھائی نہ دیا ہو اور انسانی معلوم تاریخ میں کوئی ایسی بادشاہت دکھائی نہیں پڑتی جس نے فن جاسوسی سے استفادہ نہ کیا ہو بلکہ یہ کہنا زیادہ مناسب ہو گا کہ روم کی قدیم تہذیب فراعنہ مصر کی قدیم تاریخ میسوپوٹیمیا، اشوکا راج ہو یا پھر صلیبی جنگوں، کا دور کلیسیا کی بادشاہت، مسلم حکمرانوں کا عروج وزوال ہر جگہ جاسوس تنظیمیں سرگرم دکھائی دیتی ہیں۔

دنیا کے جس خطے میں ہم آباد ہیں اس میں فن جاسوسی کے مضبوط مکتب فکر School of Thought دو دکھائی دیتے

(1) چین میں سون زو Suntzu کی تعلیمات

(2) 2300 سال پہلے لکھا کوٹلیہ عرف چانکیہ کا "ارتھ شاشتر"

"ارتھ شاشتر" کوٹلیہ کی آج سے تیئیس سو سال پہلے لکھی گئی ایک دستاویز ہے جو اس نے راجا کی رہنمائی کے لئے لکھی تھی۔

ڈیڑھ سو ابواب پر مشتمل اس ضخیم تاریخی دستاویز میں اپنے ہمسائے کو تباہ و برباد کرنے، دشمن کے خلاف ریشہ دوانیاں، ہمسایہ ریاست کے امن و امان کو تہ و بالا کرنا، بیماریاں پھیلانا، افواہیں پھیلانا، زہر خوردنی، دھوکہ دہی، تخریب کاری اور دہشت گردی کے طریقے لکھے گئے ہیں اور حاکم وقت کو بتایا گیا ہے کہ ان غیر قانونی، غیر اخلاقی، غیر مذہبی اور غیر انسانی طریقوں پر عمل کر کے وہ نہ صرف اپنی بادشاہت قائم رکھ سکتا ہے بلکہ اس کا رعب ودبدبہ ہمسایہ ریاستوں پر رہے گا اور یہ ریاستیں اس کی باجگزار بھی رہیں گی۔

کوٹلیہ عرف چانکیہ نے ان تمام غیر انسانی افعال کو راجا کے لئے جائز اور ضروری قرار دیا ہے چین کے عسکری مفکر سون زو Sun Tzu نے فن جاسوسی پر 510 قبل



مسیح میں مشہور زمانہ کتاب "آرٹ آف وار" پنگ فا (Art of War Pingfa) لکھی تھی۔ اس کے بعد کوٹلیہ کی کتاب Arth Shashtra ہی اس فن پر ایک اہم کتاب سمجھی جاتی ہے۔

قدیم ہندو تہذیب کی کتاب "کودمبر" Qadamber کا مصنف Bana "بانا" ارتھ شاشتر سے متعلق لکھتا ہے

"ارتھ شاشتر سیاست کی ایسی تعلیم دیتی ہے جس کی بنیاد ظلم اور بے رحمی ہے اور جس میں حکومتی عمال کو دھوکہ دہی کی تعلیم دی جاتی ہے۔"

چانکیہ مشہور "موریہ خاندان" کا وزیر سیاست تھا۔ یہ چانکیہ ہی تھا جس نے "نندا" حکومت کا خاتمہ کرنے اور "موریہ" خاندان کو اقتدار دلانے میں اہم کردار ادا کیا۔ محتاط تاریخی اندازے کے مطابق اس نے یہ کتاب 300 تا 311 قبل مسیح کے درمیان لکھی تھی۔ چانکیہ عرف کوٹلیہ نے اپنی کتاب میں جاسوسی نظام کی ترتیب و تنظیم اور کردار کا تفصیلی نقشہ کھینچا ہے اور خفیہ معلومات کے حصول کو دو حصوں میں تقسیم کیا ہے۔

(1) داخلی گروپ

(2) خارجی گروپ

داخلی گروپ میں جاسوسوں کو اندرونی سیاسی حالات، وی آئی پی کی سرگرمیوں پر کڑی نظر رکھنا ہوتی ہے۔ اسے مروجہ زبان میں Counter Inteligence انٹیلی جنس کہا جاسکتا ہے۔

خارجی نظام جاسوسی کو چانکیہ تین حصوں میں تقسیم کرتا ہے۔ سیاسی- سفارتی- فوجی۔

کوٹلیہ نے ایجنٹوں کی بھرتی، طریق کار، تزویراتی علوم اور عمل کی تفصیل بڑے موثرانداز میں لکھی ہے۔

ان تعلیمات کا موازنہ آج کے جدید نظام ہائے جاسوسی سے کیا جائے تو یہ بات تسلیم کرنی پڑے گی کہ موجودہ انٹیلی جنس ایجنسیوں نے ضرور ان تعلیمات سے استفادہ کیا ہے۔ معلومات کے حصول یعنی انٹیلی جنس کے لئے بیشتر ایجنسیاں کوٹلیہ کی بتائی تدابیر سے متاثر دکھائی دیتی ہیں۔

چانکیہ کہتا ہے۔

"محبت اور جنگ کی طرح جاسوسی کے کھیل میں بھی سب کچھ جائز ہے۔"

اگر ایمانداری سے جائزہ لیا جائے تو سی آئی اے، کے جی بی، ایم آئی 6، را، موساعد، غرض دنیا کی ہر اہم انٹیلی جنس ایجنسی کی بنیاد چانکیہ کے اس اصول پر اٹھائی گئی ہے اور وہ بھی جاسوسی کے کھیل میں سب کچھ جائز سمجھتے ہیں۔



انٹیلی جنس بنیادی طور پر معلومات جمع کرنے کے عمل کو کہتے ہیں جبکہ "جاسوسی" یعنی Expinioge کو ان معلومات کے حصول کا ذریعہ سمجھا جاتا ہے۔ کسی بھی انٹیلی جنس ایجنسی کا بنیاد فرض یہی ہوتا ہے کہ وہ اپنے ملک کے لئے تمام ممکنہ معلومات جمع کرے ملک کے خلاف ہونے والی تمام اندرونی و بیرونی سازشوں پر نظر رکھے اور "جوابی جاسوسی" کا مربوط نظام قائم کرے۔

یہ بھی کوئی طے شدہ اصول نہیں-- آپ اسے کسی بھی انٹیلی جنس ایجنسی کی انتہائی شریفانہ تعریف کہہ سکتے ہیں۔

زندگی کے بدلتے تقاضوں انسانوں کے انسانوں پر حکومت کے خواب نے جاسوس کے کھیل کے اصول و ضوابط ہی بدل کر رکھ دیئے ہیں یہی وجہ ہے کہ اب بیشتر



انٹیلی جنس ایجنسیاں دہشت گرد تنظیموں کا روپ دھار چکی ہیں۔ اس ضمن میں جن ایجنسیوں نے خاصی شہرت کمائی ہے ان میں "را"، "موساعد"۔ "سی آئی اے اور کے۔جی۔بی" شامل ہیں۔

یوں تو اسرائیلی انٹیلی جنس ایجنسی "موساعد" سے متعلق کوئی بھی دعویٰ صحیح دکھائی دیتا ہے۔ لیکن آج بھی "سی آئی اے" اپنے بے پناہ وسائل اور امریکہ کے "یونی لٹرل پاور" ہونے کے سبب دنیا کی سب سے بڑی انٹیلی جنس ایجنسی سمجھی جاتی ہے۔

سی آئی اے کا قیام کس طرح عمل میں آیا اور اس کے قیام پر کیا مقاصد متعین کئے گئے تھے یہ جاننے کے لئے ہمیں اس ایجنسی کے آغاز پر نظر ڈالنی ہو گی۔

1947ء میں صدر ٹرومین نے امریکی کانگریس سے درخواست کی کہ سیکرٹ انٹیلی جنس ایجنسی ایکٹ پاس کر کے ایک ایسی ایجنسی قائم کر دی جائے جو گورنمنٹ کو سراغرسانی کے مختلف محکموں اور اداروں سے آئی ہوئی معلومات کو یکجا کر کے ایسی مطالعاتی رپورٹ دے جس کی روشنی میں حکومت اپنی خارجہ پالیسی وضع کر سکے لیکن جنرل ولیم، ڈونوان، ایلن ڈلس اور دوسرے عارضی ادارہ جنگی منصوبہ بندی کے اراکین نے اس ایجنسی کو مختلف انداز میں چلایا۔ انہوں نے اس ادارے کو ایک ایسی خفیہ تنظیم کے طور پر استعمال کیا جس سے وہ اپنی خارجہ پالیسی کے ان مقاصد کو حاصل کر سکیں جو جائز سفارتی ذرائع سے حاصل نہ کر سکتے ہوں۔

سی آئی اے کے ارکان پیشہ ور جاسوس ہیں اور گورنمنٹ کے اعلیٰ سطح کے افسران کی سرپرستی اور تحفظ میں کام کرتے ہیں۔ اس تنظیم کے ارکان گورنمنٹ کے محکموں کے علاوہ تعلیمی، صنعتی، تجارتی، مالیاتی، مواصلاتی اور مزدور یونینوں غرض کہ ہر شعبۂ زندگی میں اثر و نفوذ رکھتے ہیں اندرون ملک بھی اور بیرون ملک بھی، تاکہ امریکہ کی خارجہ پالیسی کو خفیہ ہتھکنڈوں اور غیر آئینی ذرائع کے سہارے آگے بڑھایا جا سکے اور

ساتھ ہی امریکہ کے دشمن نظریات کے اثر ورسوخ کو دوسرے ملکوں میں پھیلنے سے روکا جائے۔ گویا دنیا کے دیگر ممالک امریکہ کی لیڈرشپ کے آگے سر تسلیم خم کئے رکھیں۔ لیکن مسلسل ناکامیوں کی وجہ سے یہ خواب شرمندہ تعبیر نہیں ہو سکا تاہم یہ تنظیم ایشیا، افریقہ اور لاطینی امریکہ میں سیاسی بیداری کے باوجود اب بھی سوشل، اقتصادی اور سیاسی میدانوں میں امریکہ کی خود ساختہ چودھراہٹ کو قائم رکھنے کی کوششوں میں مصروف ہے۔ اگرچہ کیمونزم کے خلاف امریکہ کی جدوجہد ختم ہو گئی ہے البتہ تیسری دنیا کے خلاف اس کی سازشوں میں کمی نہیں ہوئی۔

امریکی مفادات کی حفاظت کے لئے ایک ملک میں جمہوریت کا گلا دبایا جاتا ہے تو دوسرے میں اقتصادی ترقی میں روڑے اٹکائے جاتے ہیں اور کہیں آزادی کی قوتوں کو کچلنے کے لئے ایسے ایسے خفیہ ذرائع اختیار کئے جاتے ہیں جن سے تکمیل مقصد بھی ہو سکے اور ناکامی ورسوائی کی صورت میں امریکی حکومت اپنی ذمہ داری سے صاف مکر بھی سکے۔

یہ تنظیم جاسوس اور تخریب کار بھی بھرتی کرتی رہتی ہے اور جاسوسی، پراپیگنڈہ، افواہ سازی، نفسیاتی جنگ اور تخریب کاری جیسے مذموم ذرائع سے کسی بھی ملک میں اپنے مقاصد کی تکمیل کے لئے بدنظمی۔ انتشار اور لاقانونیت پھیلانے سے نہیں چوکتی ہر ضابطہ اخلاق کی دھجیاں بکھیرتی رہتی ہے اور دوسرے ممالک کے داخلی معاملات میں دخل دینے کے لئے زیرزمین سازشیں کرتی اور ان پر عمل پیرا ہوتی ہے۔

دوسرے ملکوں کے افسران کو رشوت اور بلیک میل سے اپنے ڈھب پر لایا جاتا ہے۔ یہ سب کچھ قومی تحفظ کے نام پر صیغہ راز میں رکھا جاتا ہے جس کی بابت نہ تو امریکی کانگرس باز پرس کر سکتی ہے اور نہ امریکی عوام۔ پریس البتہ آزاد ہے لیکن یہ آزادی بھی ایک حد تک ہی برداشت کی جاتی ہے۔



سی آئی اے کا نظریہ یہ ہے کہ معاملات خارجہ کی بابت کسی کو بھی اس سے باز پرس کا کوئی قانونی حق نہیں خواہ وہ امریکی عوام ہوں یا پریس بلکہ قومی ضروریات کی تکمیل کے لئے لائحہ عمل کی تیاری اور اسے بروئے کار لانا بلاشرکت غیرے ان کا اور صرف انہی کا حق ہے۔ انہیں اپنی کارروائیوں کو عوام سے پوشیدہ رکھنے کا حق حاصل ہے ان کے اصول کے مطابق تکمیل مقصد کے لئے ہر بے اصولی اور کوئی بھی ناپسندیدہ طریق کار جائزہ ہے ساتھ ہی عوام کے احتساب اور نکتہ چینی سے بچنے کے لئے کانگرس اور امریکی صدور کے تعاون سے اپنے گرد قانونی تحفظات کی دیوار کھڑی کر لی گئی ہے۔

امریکی صدر اپنی ذمہ داری کو چھپانے اور سی آئی اے کے ارکان دنیا والوں کی نکتہ چینی اور احتجاج سے بچنے کے لئے ضرورت پڑے تو جھوٹ بھی بول لیا کرتے ہیں۔ ماضی میں ایسی کئی مثالیں موجود ہیں۔

1954ء میں گوئٹے مالا کے واقعات میں سی آئی اے کے ہاتھ ہونے کا آئزن ہاور حکومت نے انکار کر کے جھوٹ بولا۔

1958ء میں انڈونیشیا کی ناکام بغاوت میں سی آئی اے کے ملوث نہ ہونے کا جھوٹ بولا گیا۔

اسی طرح 1960ء میں فرانس گرے پاور u-z مشن سے انکار کیا گیا۔

1961ء میں کیوبا کے واقعات میں سی آئی کا ہاتھ، پہلے تو صدر کینیڈی کی حکومت نے انکار کیا لیکن جب یہ منصوبہ بری طرح ناکام ہو گیا تو اقرار کرتے ہی بن پڑی۔

صدر جانسن حکومت نے ویت نام اور لاؤس میں کئے گئے ان سب وعدوں سے انکار کیا جو کہ سی آئی نے کئے تھے۔ اسی طرح صدر نکسن حکومت نے 1970ء میں چلی میں ہونے والے انتخابات کے متعلق عوام سے جھوٹ بولا۔

یہ اصحاب جو باعزت اور محب وطن کہلاتے ہیں جب اپنے دام میں خود آجاتے ہیں تو یہ کہہ کر پیچھا چھڑا لیتے ہیں کہ اس قسم کے جھوٹ بولنا حکومت کا وراثتی حق ہے

کیونکہ اس قسم کی کارروائیوں کو مخالف سے پوشیدہ رکھنا ضروری ہوتا ہے۔



مخالف ممالک سی آئی اے کی خفیہ کارروائیوں اور ریشہ دوانیوں سے پوری طرح باخبر ہوتے ہیں اور جب بھی مناسب سمجھتے ہیں ان کا توڑ کرتے ہیں کیونکہ ان کا بھی جاسوسی نظام کام کر رہا ہوتا ہے۔ U-2 جاسوسی طیاروں اور سٹلائیٹ سیاروں سے آنے والی تصاویر و اطلاعات سے روس اور چین دونوں ہی باخبر تھے۔

واقعہ یہ ہے کہ 1952ء سے 1964ء کے عرصے میں جبکہ سرد جنگ زوروں پر تھی روس کے نظام جاسوسی نے وہ تمام پیغامات الیکٹرانک آلات کی مدد سے معلوم کر لئے جو کہ روس میں امریکی سفارتخانہ سے خفیہ الفاظ کے ذریعے بھیجے جاتے رہے اسی طرح سی آئی اے بھی روس کے چوٹی کے لیڈروں کی پرائیویٹ گفتگو تک برسوں ٹیپ کرتی رہی جو وہ اپنے ریڈیو ٹیلیفون پر کرتے تھے، چونکہ دونوں ایک دوسرے کے رازوں سے واقف تھے لہٰذا دونوں کے قومی تحفظ کو کوئی نقصان نہ پہنچا۔

حقیقت یہ ہے کہ امریکہ میں سی آئی اے کی کارگزاری صرف یہ ہے کہ عوام اور کانگریس کو اس امر سے آگاہ نہ ہونے دیا جائے کہ امریکی گورنمنٹ کیا کر رہی ہے سی آئی اے مسلسل ناکامیوں کی وجہ سے اپنے وجود کے جواز کے لئے عجیب و غریب ہتھکنڈے استعمال کرتی اور چاہتی ہے کہ امریکی عوام اس کی واہ واہ کرتے رہیں۔ دراصل سالوں سے سی آئی اے کے کارنامے افسانہ بن کر رہ گئے ہیں جنہیں کہ حقیقت سے دور کا بھی واسطہ نہیں ہے۔



سنٹرل انٹیلی جنس ایکٹ 1949ء کے ذریعہ 1947ء کے ایکٹ میں کچھ ترامیم کی گئیں جن میں سب سے دوررس ترمیم یہ تھی کہ سی آئی اے سراغرسانی کے لئے تمام اقدامات اور فرائض بجالائے گی جو کہ قومی تحفظ کی کونسل کی طرف سے وقتاً فوقتاً اسے



سونپے جائیں گے۔

اس مبہم فقرے نے سی آئی اے کو دوسرے ملکوں کے اندرونی معاملات میں زیر زمین سازشی اقدامات کی آزادی اور حق دے دیا۔ عام طور پر یہ وائٹ ہاؤس کی اجازت اور منشاء سے کیا جاتا ہے جسے ہمیشہ کانگرس کی منظوری حاصل نہیں ہوتی۔ لیکن امریکن عوام کو پتا ہی نہیں چلتا کہ سی آئی اے کو کتنی زیادہ ناکامیاں ہوئی ہیں۔

1960ء میں پنکووسکی کیس میں روس کے متعلق سراغرسانی میں کامیابی بھی صرف اتفاقی طور پر ہوئی اور وہ بھی برطانوی محکمہ سراغرسانی کی بدولت وسط 1950ء میں برلن ٹنل آپریشن کو اپنی کارکردگی کے طور پر بہت اچھالا گیا۔ یہ ٹیلیفون ٹیپ ہی تھا مگر اس سے کوئی خاص پوشیدہ راز نہ مل سکے صرف روسی محکمہ سراغرسانی الجھن میں پڑ گیا اور سی آئی اے کو شہرت ملی، چین کے خلاف اس تنظیم کے ایجنٹ کوئی کامیابی حاصل نہیں کر سکے۔

حکومت امریکہ کی خوش قسمتی سے اس تنظیم کے ٹیکنیکل ماہرین نے پینٹاگون کے ماہرین کے تعاون سے ایسے الیکٹرانک آلات تیار کر لئے جن کی مدد سے وہ روس اور چین کے خفیہ راز معلوم کرنے میں کامیاب رہے اور الیکٹرانک نظام، سفارتی اطلاعات اور اخباری ذرائع سے حاصل کی گئی معلومات کے تجزیہ کی مدد ہی سے کیمونسٹ حکومتوں میں ہونے والی تیاریوں سے نپٹنے کے قابل ہو سکی۔

سی آئی اے کی کارکردگی کی تاریخ ایسی ایسی شدید غلطیوں اور ناکامیوں سے پر ہے جن کی وجہ سے امریکی حکومت کو اکثر ندامت اٹھانی پڑتی۔ ان حالات میں ایک آدمی یہ سوچے بغیر نہیں رہ سکتا کہ کیا سی آئی اے کے لئے یہ بہتر ہوتا کہ وہ گوئٹے مالا، کیوبا، چلّی، مشرق وسطیٰ، جنوب مشرقی ایشیا خاص طور پر انڈو چائنا میں اپنا سازشی جال نہ پھیلاتی جس کی وجہ سے امریکی قوم کو آئندہ پیش آنے والے نتائج نہ بھگتنے پڑتے۔

روس اور چین کی پالیسیوں، جنگی اہلیت اور اداروں کے بارے میں سی آئی اے

کے غلط اندازے امریکی حکام میں مسلسل اشتعال انگیزی کا باعث بنے رہے ہیں البتہ امریکہ نے تیسری دنیا خصوصاً جنوب مشرقی ایشیا اور لاطینی امریکہ کے معاملات میں دخل اندازی کے خطرات اور ان کے نتائج کا اکثر صحیح اندازہ لگایا لیکن سی آئی اے کے خفیہ کارکنوں اور وائٹ ہاؤس کے کارکنان نے تجزیہ کرنے والے ماہرین کی رائے کو اکثر کوئی اہمیت نہیں دی۔

واٹر گیٹ اسکینڈل کی تحقیقات کے دوران اپنے ہی ملک کے خلاف سی آئی اے کی جاسوسی کے جو انکشافات ہوئے ہیں اس سے دو باتوں کا اندازہ کیا جاسکتا ہے اول یہ کہ اگر سی آئی اے اپنے ملک کے خلاف اس طرح ملوث ہو سکتی ہے تو دوسرے ملکوں کی بابت وہ کیا کچھ نہ کرتی ہو گی۔

دوم انٹیلی جنس بورڈ نے بھی اس رپورٹ سے اتفاق کیا اور یہ رپورٹ وائٹ ہاؤس کو بھیج دی گئی کسی گورنمنٹ کے لئے محکمہ سراغرسانی کی ضرورت اور اہمیت سے انکار نہیں کیا جاسکتا لیکن سوال اس کام اور طریق کار کے اخلاقی جواز اور ملکی مفاد کا ہے۔ کیا اسے اس طرح کی کارکردگی کی کھلی چھٹی دے دی جائے جس طرح کہ وہ برسوں سے کرتی چلی آرہی ہے۔ آج بھی خصوصاً ایشیائی ممالک میں سی آئی اے کے آپریشن اور تیسری دنیا میں سیاسی اکھاڑ پچھاڑ کا کیا جواز ہے؟ لیکن امریکہ کے "یونی لٹرل پاور" ہونے کی وجہ سے وہ ہر طرح محفوظ اور سچے ہیں۔ دنیا کے کسی بھی ملک سے امریکہ کے لئے مطلوب "ملزمان" کا اغوا گو کہ اس کے لئے ایک امریکی قانون کا سہارا لیا جاتا ہے اور ایف بی آئی کو آگے کیا جاتا ہے۔ سی آئی اے کا معمول بن چکا ہے۔ پاکستان ایسے دو تین مظاہرے دیکھ بھی چکا ہے جس میں آخری مظاہرہ ایمل کانسی کا اغوا تھا۔

امریکہ نے سی آئی اے کے ذریعے دراصل انگریزی کی کہاوت Might is Wright کو سچ ثبت کر دکھایا ہے۔



# ایجنٹ اور ہینڈلر Handler

انٹیلی جنس ایجنسی کی تعریف جاننے کے بعد آیئے ان مروجہ اصطلاحات کا جائزہ لیں جن سے اس کھیل کے کھلاڑیوں کا واسطہ رہتا ہے اور یہ وہ "کوڈ ورڈ" code words ہیں جنہیں کسی پراسرار علم کی طرح عوام الناس کی نظروں سے چھپایا جاتا ہے جبکہ مغربی اور دوسرے ممالک کے پڑھے لکھے لوگوں کے لئے یہ کوئی اسرار نہیں ہے۔

سب سے پہلے یہ جان لیجئے کہ "ایجنٹ" کسے کہتے ہیں؟

دنیا بھر کے انٹیلی جنس سکولوں میں "ایجنٹ" کی تعریف ان الفاظ میں بیان کی گئی ہے۔

> "ایجنٹ وہ مرد / عورت ہے جو باقاعدہ ایک خاص تربیت حاصل کرنے کے بعد "ٹارگیٹ ملک" میں باقاعدہ تجویز کے مطابق خفیہ نوعیت کے کام مثلاً جاسوسی، سبوتاژ، سبوثرن وغیرہ بذات خود سرانجام دے یا سرانجام دینے میں مددگار ثابت ہو۔"

کسی بھی "ایجنٹ" کو جو شخص کنٹرول کرتا ہے۔ اسے "ایجنٹ ہینڈلر" کہتے ہیں۔
ایجنٹ ہینڈلر وہ مرد / عورت ہے جو ایجنٹوں کو بھرتی کرتا ہے ان کو تربیت دیتا ہے۔ ان کو "بریف" کرتا ہے ایجنٹ کو کسی بھی طے شدہ مشن پر روانہ کرتا ہے۔ ایجنٹ کو "ڈی بریف" کرتا ہے اور اسے معاوضہ ادا کرتا ہے اس "معاوضے" کی کوئی بھی صورت ہوسکتی ہے۔

ایجنٹ ہینڈلر اپنے ایجنٹ سے حاصل شدہ رپورٹس لکھتا اور اپنی ایجنسی تک پہنچاتا ہے۔ اسے آپ کسی بھی انٹیلی جنس ایجنسی اور اس کے لئے کام کرنے والے ایجنٹ کا درمیانی رابطہ قرار دے سکتے ہیں۔

"ہینڈلر" کا کردار کسی بھی ایجنسی میں سب سے اہم ہوتا ہے خصوصاً "آپریشنل انٹیلی جنس" میں اس کے کردار کو سب سے زیادہ اہمیت حاصل ہے۔

سب سے پہلے ہم دیکھتے ہیں کہ "ہینڈلر" Handler کی بنیادی اہلیت یعنی قابلیت کیا ہونی چاہئے۔ اس ضمن میں یوں تو ماہرین جاسوسی امور نے بہت سی باتیں لکھی ہیں اور ان میں سے بسا اوقات کسی ایک "قابلیت" کو دوسری پر فوقیت بھی دی گئی ہے لیکن جن بنیادی خصوصیات کا کسی بھی "ہینڈلر" میں ہونا ضروری سمجھا جاتا ہے وہ کچھ اس طرح ہیں۔

(۱) ٹارگیٹ ملک یعنی جہاں وہ اپنے ایجنٹ سے کام لے رہا ہے اور Base Country (ملک) سے واقفیت۔ وہاں بولی جانے والی زبان، روزمرہ معمولات، ماحول، معاشرت، سیاست وغیرہ امور کا بخوبی علم رکھتا ہو۔

(۲) بہترین ہینڈلر وہ ہے جس کے رویئے میں لچک ہو۔ ضدی اور خودسر نہ ہو۔ موقعہ محل کی مناسبت سے اپنے رویئے متعین کرسکے۔

(۳) ہینڈلر کے بنیادی اوصاف میں ایمانداری اور دیانتداری کو اہمیت دی جاتی ہے۔



(۴) اسے لوگوں میں گھل مل جانے۔ دوست بنانے کے فن سے آشنائی ہو۔

(۵) دوسروں کو متاثر کرنے کے لئے اسے وسیع المطالعہ اور اضافی خوبیوں کا مالک ہونا چاہئے۔

(۶) ایجنسی کے احکامات اور ہدایات کی بجا آوری کو ناگزیر جاننے اور اپنی بہترین صلاحیتوں کے ساتھ انہیں سرانجام دے۔

(۷) کسی بھی ہینڈلر کے لئے اپنے مخالف کو جانچنے اور جاننے کی بہترین صلاحیت رکھنا بے حد ضروری ہے اس کا ایجنٹ اسے کسی بھی طرح گمراہ نہ کرنے پائے۔

(۸) حاصل شدہ اطلاعات سے متعلق جامع رپورٹ لکھنے کی صلاحیت رکھتا ہو۔ کوئی ایسی بات نہ لکھے جس سے ابہام پیدا ہو۔

(۹) ہینڈلر کے لئے فوراً نتیجے پر پہنچنا، جلدی فیصلہ کرنا اور ابہام سے بچنا ضروری ہے۔ یہ وہ بنیادی اوصاف ہیں جو کسی بھی ہینڈلر Handler کے لئے ناگزیر ہیں۔ اضافی قابلیت اس کی شخصیت میں مزید نکھار پیدا کرسکتی ہے۔

## ہینڈلر Handler کے فرائض

یہ بات طے شدہ ہے کہ ہینڈلر ایجنٹ "سائیکل" Cycle کے تمام مراحل کا بالواسطہ ذمہ دار ہے۔ یہ مراحل درج ذیل ہیں۔

(۱) مشن
(۲) تجویز
(۳) جانچ پڑتال اور تلاش
(۴) تفتیش
(۵) ریکروٹمنٹ (بھرتی)

(۶) تربیت (ٹریننگ)

(۷) امتحان لینا

(۸) بریفنگ

(۹) روانگی (لانچنگ) وصولی

(۱۰) ملاپ

(۱۱) ڈی بریفنگ

(۱۲) معاوضہ ادا کرنا۔

## ہینڈلر کے لئے ضروری ہدایات

(۱) بہترین ہینڈلر وہ ہے جو دوسروں کے تجربے سے فائدہ اٹھانے کا فن جانتا ہو۔ ہینڈلر کے لئے ضروری ہے کہ وہ اس فیلڈ میں زیادہ عرصہ سے کام کرنے والوں سے استفادہ کرے اور ان کے تجربات سے فائدہ اٹھائے۔

(۲) جس ایجنسی سے اس کا تعلق ہے وہاں موجود اپنے "بہترین ساتھیوں" سے اچھے "تعلقات کار" پیدا کرے جو لوگ بہترین نتائج دے رہے ہیں ان کی حکمت عملی کا جائزہ لیتا رہے ان کے طریق کار کو سمجھے اور اپنانے کی کوشش کرتے۔

(۳) اپنے ساتھیوں کے کام کرنے کے طریقے پر مسلسل نظر رکھے۔

(۴) ہرگز ایسا حلیہ نہ بنائے جس سے اس کے فوجی ملازم ہونے کا شک گزرے۔ نہ تو فوجی لباس پہنے، نہ ہی فوجی بوٹ یا کوئی اور کپڑا اور نہ ہی اپنی حجامت فوجی قسم کی بنائے۔

(۵) اپنے حلیے اور شکل و شباہت سے ہینڈلر کو روایتی شہری (جس ملک سے اس کا تعلق ہے) نظر آنا چاہئے

(۶) معاشرتی رویہ نارمل ہونا چاہئے۔



(۷) مشکوک دکھائی دینے والا کوئی طرز عمل اختیار نہ کرے۔

(۸) اپنی خفیہ سرگرمیوں کا علم اپنے حلقہ احباب کو ہرگز نہ ہونے دے۔ اس ضمن میں اسے بہترین "کور" Cover اختیار کرنا چاہئے۔

(۹) تقریبات کو خواہ ان کی نوعیت (گھریلو / معاشرتی / مذہبی) کوئی بھی ہو اپنے کام کے ساتھ گڈمڈ نہ کرے۔

(۱۰) رسم و رواج اور مذہبی امور سے مکمل واقفیت ہو تو ہی "ٹارگیٹ ملک" کی معاشرتی سرگرمیوں میں حصہ لے۔

(۱۱) علاقے سے مکمل واقفیت رکھتا ہو یہ واقفیت صرف نقشوں کی مدد سے حاصل کردہ نہ ہو۔

(۱۲) سیکورٹی کا شعور رکھنے والا اور سیکورٹی معاملات سے مکمل آگاہی رکھتا ہو۔

(۱۳) ہینڈلر اور ایجنٹ کے تعلقات مثالی ہونے چاہئیں، اپنے ایجنٹ کی معاشرتی ضروریات کا اسے مکمل ادراک ہو اور انہیں پورا کرے اس میں "آف دی ریکارڈ" ضروریات بھی شامل ہیں کیونکہ ایجنٹ کا ہم مذہب ہونا ضروری نہیں۔ صورتحال کے مطابق "کمپرومائز" کرنے والا ہینڈلر ہی کامیاب ایجنٹ ہینڈلر ہو سکتا ہے۔

(۱۶) رابطے (ملاپ) میں مکمل احتیاط اور حاضر دماغی کا مظاہرہ کرے۔



## ایجنٹ Agent

آپ نے ایجنٹ کی تعریف پڑھ لی ہے کیونکہ ایجنٹ کو زیادہ متحرک اور فعال ہونا پڑتا ہے اس لئے ماہرین امور جاسوسی اس کے لئے کچھ قابلیتیں ضروری قرار دیتے ہیں دراصل یہی وہ خصوصیات ہیں جن سے کوئی بھی ایجنٹ بہترین کارکردگی کا حامل ہو سکتا

ہے۔

(۱) طے شدہ مقام (آر۔وی) پر گھڑی کی سوئیوں کے عین مطابق اس کی موجودگی اور احتیاط ضروری ہے اس طرح وہ اپنے ساتھی کی موجودگی کو بھی ضروری بنانے کی صلاحیت رکھتا ہو۔

(۲) موجودگی کے بعد اس کی دوسری اہم خصوصیت "ٹارگیٹ" میں داخلہ، وہاں تک رسائی حاصل کرنا، متعلقہ معلومات تک پہنچنا، انہیں دیکھنا، سننا، جاننا اور حاصل کرنا، فوجی نقل وحرکت نوٹ کرنا وغیرہ ضروری ہیں۔

(۳) ایجنٹ کے لئے کوئی خاص تعلیمی معیار مقرر نہیں کیا جاسکتا بسا اوقات سرحدی علاقوں میں سرحدوں کے آرپار آنے جانے والے جرائم پیشہ افراد نے "ایجنٹ" بن کر بہترین نتائج دیئے ہیں۔ البتہ "ٹارگیٹ" اور وہاں کام کی نوعیت کے حساب سے ایجنٹ کی تعلیمی استعداد ضروری سمجھی جاتی ہے۔

(۴) ایجنٹ کی قومیت اور زبان "ٹارگیٹ ملک" سے الگ نہیں ہونی چاہئے۔ زبان سے ناواقفیت عموماً مسائل کھڑے کرتی ہے اور بہترین نتائج کا حصول ممکن نہیں رہتا۔

(۵) ایجنٹ کے لئے مخصوص فنی مہارت کا حصول ضروری ہے۔

(۶) ایجنٹ کا معاشرتی معیار، مالی حالات، معیار زندگی اور عادات کا خیال رکھنا ضروری ہے۔

(۷) عموماً تیس سے پچاس سال کی درمیانی عمر کے لوگ اچھے ایجنٹ ثابت ہوتے ہیں۔

(۸) یوں تو حالات کار سے ہی جنس کا تعین کیا جاسکتا ہے لیکن دیکھا گیا ہے کہ مرد ایجنٹ عورت ایجنٹ کے مقابلے میں جذباتی طو پر زیادہ پختہ اور نامساعدہ حالات میں بھی بہتر نتائج حاصل کرنے کی صلاحیت رکھتے ہیں۔

(۹) جسمانی حالت بہترین ہونی چاہئے۔ کوئی مستقل عارضہ لاحق نہ ہو یا کوئی ایسی



بیماری نہ ہو جو دوران مشن اس کے لئے مسائل پیدا کرے۔

(۱۰) ایجنٹ کو اچھے کردار، چال چلن کا حامل ہونا چاہئے۔ اس کا مورال بلند ہو۔ بلند حوصلہ ہو اور اس کا آئی، کیو معمول سے زیادہ ہونا چاہئے۔

## کون سی ضروریات اور اغراض ایجنٹ بناتی ہیں

(۱) نظریاتی، اصولی، مذہبی، جذباتی وابستگی کسی بھی شخصیت کو "ایجنٹ" بنادیتی ہے۔ عموماً ان حوالوں سے بننے والے ایجنٹ صرف مالی یا جنسی حصول کے لئے بننے والے ایجنٹوں سے زیادہ بہتر ثابت ہوتے ہیں۔

(۲) جلاوطن لوگ اس امید پر کہ وہ ایجنٹ بننے کے بعد ایسے حالات پیدا کرنے میں معاون ثابت ہوں گے جن کے بعد ان کی وطن واپسی ممکن ہو ایجنٹ بن جاتے ہیں۔

(۳) اپنی حکومتوں سے بددل افراد، سیاسی مخالفت رکھنے والے۔

(۴) حالات سے فائدہ اٹھانے والے موقعہ پرست۔

(۵) پیسہ کمانے کے لئے جنسی ضروریات، نشہ پورا کرنے کے لئے اس مد میں قریباً 80 فی صد ایجنٹ شامل ہیں۔

(۶) پریشان حال لوگ ان میں درج ذیل شامل ہیں۔

الف۔ بدلہ لینے کے متمنی

ب۔ پناہ گزین

ج۔ جلاوطن

د۔ عام شہری

## ایجنٹوں کی اقسام

ایکشن ایجنٹ:۔ ACTION AGENT

کسی بھی انٹیلی جنس تنظیم کے لئے خبریں حاصل کرنے والے ایجنٹ کو ایکشن ایجنٹ کہتے ہیں ان خبروں کے حصول کے لئے ایکشن ایجنٹ کیا طریقہ استعمال کرتا ہے؟ یہ اس کی مرضی اور حالات کار پر منحصر ہے۔ اس کا کام کسی بھی ذریعہ سے حاصل کردہ اطلاع یا تفویض کردہ مشن سے متعلق معلومات حاصل کر کے انہیں "ہینڈلر" تک پہنچاتا ہے۔

### مددگار ایجنٹ SPORTING AGENT

وہ ایجنٹ ہے جو ایکشن ایجنٹ سے خبریں حاصل کر کے دوست ملک تک پہنچانے کے فرائض ادا کرتا ہے۔

### پرنسپل ایجنٹ PRINCIPLE AGENT

اس ایجنٹ کو کہتے ہیں جو "دشمن ملک" میں "ایجنٹ ہینڈلر" کا نمائندہ ہوتا ہے۔ (اسے جاسوسی نیٹ کے سیکنڈان کمانڈ کی حیثیت دی جاسکتی ہے) پرنسپل ایجنٹ ایک ہی وقت میں ایکشن اور سپورٹنگ دونوں ایجنٹوں کی خدمات انجام دیتا ہے۔ پرنسپل ایجنٹ کی اہم ترین ذمہ داری "ٹارگیٹ ملک" میں ایجنٹوں کو کنٹرول کرنا ہے۔

### کنفیوژن ایجنٹ CONFUSION AGENT

ایسا ایجنٹ ہوتا ہے جسے ٹارگیٹ ملک میں اس غرض سے داخل کیا جاتا ہے کہ وہاں جائے اور دشمن ملک کی انٹیلی جنس میں داخل ہو کر انہیں غلط اور گمراہ کن خبریں فراہم کرے۔ اس ذمہ داری کے لئے انتہائی مضبوط اعصاب رکھنے والے تجربہ کار ایجنٹ کا انتخاب کیا جاتا ہے۔

### ڈارمنٹ ایجنٹ DARMENT AGENT

یہ وہ ایجنٹ ہیں جو ٹارگیٹ ملک میں بھیجے جائیں یا مقامی طور پر بھرتی کئے جائیں۔



جاسوسی سرگرمیوں سے الگ تھلگ رکھے جاتے ہیں اور انہیں اس وقت ہی استعمال کیا جاتا ہے جب ان کی ضرورت ناگزیر ہو جائے۔ عام طور پر ڈارمنٹ ایجنٹ حالت جنگ میں فعال ہوتے ہیں اور بہترین کردار ادا کرتے ہیں۔

### ڈبل ایجنٹ DOUBLE AGENT

ایک ہی وقت میں متحارب ایجنسیوں کے لئے کام کرنے والے کو "ڈبل ایجنٹ" یا "ڈبل کراس" کہا جاتا ہے لیکن ان کے کام کا علم صرف ایک ایجنسی کو ہوتا ہے۔

### ڈیول ایجنٹ DEVEL AGENT

ایک ہی وقت میں اپنے ہی ملک کی دو ایجنسیوں کے لئے کام کرنے والے کو "ڈیول ایجنٹ" کہا جاتا ہے۔

### ڈراپ ایجنٹ DROP AGENT

وہ ایجنٹ ہوتا ہے جسے کسی خاص مقصد کے لئے بھرتی کیا جائے۔ اس ایجنٹ کی ضرورت تب پیش آتی ہے جب اپنے ملک کی افواج کو مفتوحہ علاقہ یا اپنا ہی علاقہ چھوڑنا پڑتا ہے تو پیچھے رہ جانے والا ایجنٹ دشمن فوج سے متعلق اطلاعات بہم پہنچاتا ہے۔

# ایکشن ایجنٹ کی اقسام

روبہ عمل یعنی ایکشن ایجنٹ کی تین اقسام ہیں۔

(۱)سفری ایجنٹ (۲) مقیم ایجنٹ (۳)پینیٹر لیشن ایجنٹ

ان تینوں اقسام کے ایجنٹوں کے طریق کار الگ الگ ہیں۔ ان کے طریق کار کے فوائد، نقصانات، خطرات، خدشات الگ الگ ہیں۔ ان میں سے کسی ایک کو کسی ایک پر ترجیح دی جاسکتی ہے نہ ہی کسی ایک کو معیار قرار دیا جاسکتا ہے۔ وقت اور موقعہ محل کی مناسبت سے ہر ایک ایجنٹ کا اپنا کردار زیر بحث آئے گا۔

### (۱)سفری ایجنٹ

یہ وہ ایجنٹ ہے جو دشمن (ٹارگیٹ) ملک میں عموماً حالت سفر میں رہ کر اپنے فرائض انجام دیتا ہے۔ ایسے ایجنٹ کا عموماًرات کا قیام کسی بھی جگہ مستقل نہیں بلکہ عارضی ہوتا ہے۔ ایسے ایجنٹ کی خصوصیات اور نقصانات کچھ اس طرح ہیں۔



### سفری ایجنٹ کی خصوصیات

(۱) آسانی سے سفر کرنے کی سہولت حاصل ہے۔

(۲)چوبیس گھنٹے آن ڈیوٹی رہتا ہے۔

(۳)عام لوگوں سے آسانی سے گھل مل سکتا ہے۔

### سفری ایجنٹ کے فوائد

(۱)حالت سفر میں ہونے کی وجہ سے قدرے محفوظ رہتا ہے۔

(۲)"کمپرومائز" ہونے کے امکانات کم ہیں۔

(۳)ملاپ کی آسانی میسر ہے۔

(۴)اہم "آپریشن ڈیٹا" بہم پہنچا سکتا ہے۔

(۵)ٹارگیٹ کی بہتر دیکھ بھال کر سکتا ہے۔

### سفری ایجنٹ کے نقصانات

(۱)اخراجات بڑھ جاتے ہیں۔

(۲) ٹارگیٹ ایریا میں مستقل قیام نہ ہونے کے سبب خاص خبروں تک رسائی ممکن نہیں۔

(۳)اس کو برخاست کرنا "ہینڈلر" کے لئے مشکل ہو جاتا ہے۔

### مقیم ایجنٹ

ایسا ایجنٹ جو ملکی یا غیر ملکی باشندہ ہو اور ٹارگیٹ ملک میں جس کا مستقل قیام رہے۔ مقیم ایجنٹ کہلاتا ہے۔ ایسا ایجنٹ کوئی مستقل "کور" Cover اختیار کر لیتا ہے جس سے اس کی شخصیت مشکوک نہیں رہتی۔ اس کی حیثیت رہائشی علاقے کے عام شہری کی ہوتی ہے اور اپنے کور cover کے ساتھ وہ معمولات زندگی میں مشغول رہتے ہوئے

اپنے فرائض خوش اسلوبی سے انجام دیتا رہتا ہے۔

## مقیم ایجنٹ کی خصوصیات

(ا) "مقامی شہری" ہونے کے سبب اس تک رسائی آسان ہے اور اس کی موجودگی مستقل ہوتی ہے۔

(۲) انٹیلی جنس تنظیم کا (غیر ملکی ہونے کی صورت میں) مستقل ملازم نہیں ہوتا۔

(۳) مستقبل میں اچھے "سیف ہاؤس" فراہم کر سکتا ہے۔

## مقیم ایجنٹ کے فوائد

(ا) مشن کے علاوہ "آپریشنل ڈیٹا" بھی فراہم کر سکتا ہے۔

(۲) کم خرچ ہوتا ہے۔

(۳) موجودگی اور پہنچ حاصل ہوتی ہے۔

(۴) مستقل کور Cover ہونے کے سبب بار بار شناخت تبدیل کرنے کی حاجت نہیں رہتی۔اس طرح بار بار دستاویزات کی ضرورت پیش نہیں آتی۔

(۵) کم وقت میں زیادہ خبریں حاصل کر سکتا ہے کیونکہ اسے "ٹارگیٹ" تک "پہنچ" کی سہولت حاصل ہے۔

(۶) عموماً اس کی حاصل کردہ خبریں صحیح اور مقابلتاً زیادہ ہوتی ہیں۔

(۷) ٹارگیٹ ایریا پر مستقل نظر رکھنا ہے۔

## مقیم ایجنٹ کے نقصانات

(ا) اہمیت کے پیش نظر ہر کسی سے "ملاپ" کا خطرہ مول نہیں لیا جاسکتا۔ اس لئے "ملاپ" مشکل ہے۔

(۲) کنٹرول مشکل ہے۔



(۳) اس کے "ڈبل کراس" کرنے کے امکانات زیادہ ہوتے ہیں۔ کیونکہ گرفتاری کی صورت میں متحارب ایجنسی سے جان بچانے کے لئے "کمپرومائز" کر سکتا ہے۔

## پینیٹریشن ایجنٹ Penetration Agent

وہ ایجنٹ ہے جو دشمن ملک کی انٹیلی جنس تنظیم میں داخل ہو جاتا ہے۔اس کے کام کی نوعیت عموماً "کنفیوژن ایجنٹ" والی ہوتی ہے۔

ایسے ایجنٹ کے "ڈبل کراس" ہونے کے خطرات کے پیش نظر انہیں انتہائی خصوصی تربیت دے کر جسمانی اور اعصابی طور پر بہت مضبوط بنا کر ہی ٹارگیٹ ملک میں بھیجا جاتا ہے۔

## پینیٹریشن ایجنٹ کے فوائد

(ا) مقیم ایجنٹ کے تمام فوائد اسے حاصل ہیں۔

(۲) موجودگی اور پہنچ کی سہولت زیادہ حاصل ہے۔

(۳) خطرے کی صورت میں اپنی ایجنسی کو آسانی سے مطلع کر سکتا ہے۔

## پینیٹریشن ایجنٹ کے نقصانات

(ا) دشمن ایجنسی میں داخلہ حاصل کرنا کار دارد ہے۔

(۲) اس کی منصوبہ بندی شکل ہے۔

(۳) حفاظتی انتظامات مشکل ہوتے ہیں۔

(۴) وقت زیادہ خرچ ہوتا ہے۔

(۵) مقیم ایجنٹ والے تمام نقصانات اسے بھی حاصل ہیں۔

## سپورٹ ایجنٹ کیا خدمات انجام دیتا ہے

مددگار معاون یعنی سپورٹنگ ایجنٹ درج ذیل خدمات انجام دیتا ہے۔

(۱) کوریئر (گائیڈ، محافظ، دانستہ یادانستہ)

(۲) اس سے "لائیو ڈراپ" Live Drop کی خدمات لی جاسکتی ہیں۔

(۳) اسے "سیف ہاؤس آپریٹر" Safe House Oprater بنایا جاسکتا ہے۔

(۴) اقامتی ایڈریس Accomodation addres کا کام لیا جاسکتا ہے۔

(۵) ہنر مند Tecnition تکنیکی تربیت یافتہ افراد سپورٹنگ ایجنٹ بن سکتے ہیں۔

(۶) وائرلیس آپریٹر یہ خدمات انجام دیتے ہیں۔

## انٹر میڈی ایٹر (درمیانی رابطہ کار) کیا خدمات انجام دیتے ہیں

درمیانی رابطہ کار یعنی Intermediater درج ذیل خدمات انجام دیتے ہیں۔

(۱) پیغام رساں ہوتے ہیں (۲) بھرتی کرنے والے بن سکتے ہیں (۳) ایجنٹ کو تلاش کرنے کی خدمات انجام دیتے ہیں۔ (۴) تربیت دینے والے ہوتے ہیں۔



# ایجنٹ کی بھرتی

جاسوسی کی بنیادی اصطلاحات یعنی ایجنٹ اور ہینڈلر سے متعلق جاننے کے بعد آیئے اب دیکھیں کہ "ہینڈلر" Handler ایجنٹ کیسے تلاش کرتے ہیں؟ ان کی نشاندہی کا طریقہ کیا ہے؟ اور انہیں تربیت کس طرح دی جاتی ہے۔

اس ضمن میں سب سے پہلے میں امریکن انٹیلی جنس ایجنسی سی آئی اے CIA کی مثال پیش کرتا ہوں۔

کسی بھی ایجنسی کے لئے اس کا سخت امتحان صرف آپریشنل معاملات نہیں ہوتے بلکہ ایجنسی کے لئے "جوہر قابل" یعنی اچھے ایجنٹ کی تلاش ہے جسے انٹیلی جنس کی مروجہ زبان میں Spotting کہتے ہیں۔ غیر ملکیوں اور امریکنوں کو جو سی آئی اے کے ایجنٹ بننا چاہتے ہوں کی تلافی کے لئے سی آئی اے کے آپریٹر (ہینڈلر) ٹارگیٹ ملک کے لوگوں میں گھل مل جاتے ہیں۔ تاکہ باصلاحیت ایجنٹ کو تلاش کر سکیں۔ یہ لوگ

میزبان ملک کی حکومت کے خصوصی محکموں کے ملازمین جن میں بطور خاص ڈیفنس سروسز قابل ذکر ہیں اور وہاں کی انٹیلی جنس ایجنسیوں پر نظر رکھتے ہیں۔

اس سلسلے میں کسی ہچکچاہٹ کے بغیر مقامی امریکی سفارتخانے کو استعمال کیا جاتا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ دنیا کے بیشتر ممالک خصوصاً تیسری دنیا کے ممالک میں امریکن سفارتخانوں کو "جاسوسی کے اڈے" کہا جاتا ہے ایران اس کی بہترین مثال ہے جس پر شاہ ایران کی حکومت کے خاتمے کے بعد جب انقلابی اسلامی حکومت کے "پاسداران انقلاب" نے قبضہ کیا تو وہاں سے برآمد ہونے والی دستاویزات نے ساری دنیا کو چونکا کر رکھ دیا کیونکہ تہران کا امریکی قونصلیٹ دراصل سی آئی اے کا اس خطے میں "سب ہیڈ کوارٹر" Sub. H.Quarter تھا جہاں سے وہ قریباً جنوبی ایشیا اور ایران کے ہمسایہ ممالک میں اپنی جاسوسی سرگرمیاں جاری رکھے ہوئے تھے۔

سپر پاور ہونے کے سبب امریکی سفارتخانوں کی تقاریب میں متعلقہ ممالک کے قریباً تمام وی آئی پی شمولیت کو اعزاز سمجھتے ہیں ان میں ہر طبقہ زندگی کے لوگ شامل ہیں اور سی آئی اے کے آپریٹر ان ہی میں سے اپنا شکار ڈھونڈ نکالتے ہیں۔

ایجنسی کے آپریٹر اپنی شناخت عموماً صحیح نہیں بتاتے وہ خود کو یا تو امریکن فوج کا آفیسر بتاتے ہیں جو سی آئی سے وابستہ ہے بعض خود کو حکومت امریکہ کے نمائندے اور بعض خود کو یو۔ ایس۔ آئی۔ ایس (امریکی اطلاعاتی ایجنسی) کے نمائندے بتاتے ہیں۔

سی آئی اے مقامی سفارتی سہولتوں کے علاوہ اپنے آپریٹرز کو متعلقہ ممالک میں طلباء، ریسرچ سکالر جرنلسٹ یا پھر مشنریوں کے روپ میں بھی روانہ کرتی ہے۔

سی آئی اے کا آپریٹر مستقل طور پر طاقتور غیر ملکی ایجنسیوں کی جراحت پذیری کو دیکھتا رہتا ہے نشاندہی اتفاقاً کسی کاک ٹیل پارٹی، اپنی بیوی کی گپ شپ سے، یا بعض بھرتی کئے ہوئے ایجنٹوں کی تجاویز سے، یا کسی صحیح امریکی سیاستدان یا کاروباری آدمی



سے دانستہ یا دانستہ طور پر ہو جاتی ہے۔

ایجنسی کے آپریٹر کو ایجنسی کے ماہرین کی مطالعاتی رپورٹ یا امریکی کالجوں کے پروفیسروں کی طرف سے جو کہ ایجنسی کے ٹھیکہ پر ہوتے ہیں کی رپورٹ پر ہدایات دی جاتی ہیں کہ کون سے لوگوں میں جوڑ توڑ سے اثر پذیری کی صلاحیت ہے اور کون سے لوگوں میں پراسرار زندگی کے حربی پہلو سے لگاؤ ہے۔

ظاہر ہے کہ ایک ملک کے قابل جاسوس کی شخصیت اور کیس دوسرے ملک کے ویسے ہی جاسوس سے مختلف ہو گی لیکن بعض وسیع قسم کے ایجنٹوں کی وضع ایسی ہے کہ اثر پذیری اور ترجیح پانے میں ایک جیسے ہیں لیکن بہت سے بعد میں چنے جانے والے مخبر غیر ملکی ملازمین ہیں۔ جو اپنے ملک کی پالیسیوں سے مطمئن نہیں اور جن کی نگاہیں راہبری کے لئے امریکہ کی طرف اٹھتی ہیں۔ اس قسم کے لوگوں میں وفادار اور عقیدت مند ایجنٹ بننے کی صلاحیت بہ نسبت ان لوگوں کے زیادہ ہوتی ہے جن کا ابتدائی نقطہ نظر صرف مالی فائدہ حاصل کرنا ہے اس لئے اول الذکر سی آئی اے کا شکار ضرور بنتے ہیں۔

معلومات حاصل کرنے کے لئے روپیہ کی یقیناً بہت اہمیت ہے۔ خاص کر تیسری دنیا میں لیکن سی آئی اے جس آدمی کو خرید سکتی ہے وہ مخالفوں کا ایک آسان ہدف بھی بن سکتا ہے دوسری طرف ایک ایجنٹ جو جائز طور پر یہ یقین رکھتا ہے کہ وہ جو کچھ بھی کر رہا ہے وہ ایک اعلیٰ مقصد ہے تو ایسا آدمی مخالف سروسز جو اس تک رسائی کریں گی ان کے دام میں نہیں آئے گا اور اس بات کا امکان کم ہے کہ وہ نفسیاتی ٹوٹ پھوٹ کا شکار ہو جو کہ عام طور پر جاسوس کے کام میں رکاوٹ کا باعث بن جایا کرتی ہے۔

ایسا نظریاتی آدمی سی آئی اے کے آپریٹرز کے لئے ایک انعام ہے۔ جاسوسی کے لئے دوسرے متوقع امیدوار وہ ملازمین ہیں جو شاہ خرچ ہیں ان کے اخراجات ان کی

آمدنی سے بہت زیادہ ہیں جنہیں کہ وہ اپنی معمول کی آمدنی سے پورا نہیں کر سکتے یا جن کی انتہائی کمزوری عورت ہے یا وہ جو شراب یا دیگر منشیات کے رسیا ہیں۔

آپریٹر عام طور سے بااثر ایجنٹوں کی تلاش ان لوگوں میں سے نہیں کرتا جو کہ اعلیٰ عہدوں پر کام کر رہے ہیں۔ وہ کسی ایسے آدمی کو منتخب کرتا ہے۔ جو چند ایک سالوں میں ترقی کر کے کسی اہم عہدے تک پہنچ جائے۔ (سی آئی اے کی معمولی امداد سے یا امداد کے بغیر) اس سلسلے میں طلباء کو خاص طور پر قیمتی اثاثہ سمجھا جاتا ہے خاص طور پر تیسری دنیا کے ملکوں میں جہاں کہ یونیورسٹی کے گریجویٹ عام طور پر گورنمنٹ کی اونچی پوزیشنوں پر ڈگری حاصل کرنے کے چند سال بعد ترقی کر کے پہنچ جاتے ہیں۔

لاطینی امریکہ اور افریقہ کے ملکوں کی بہت سی قوموں میں چونکہ فوجی حکومتیں قائم ہیں یا ان کی نگرانی کا نظام مضبوط ہے۔ اس لئے ایجنسی ان ملکوں میں اپنے ایجنٹ فوج میں ڈھونڈنے پر زیادہ زور دیتی ہے۔ لہٰذا امریکی یونیورسٹیوں میں سے منتخب پروفیسر جنہوں نے امیدوار بھرتی کرنے کی خصوصی تربیت حاصل کی ہوتی ہے۔

فوجی تربیت دینے والے آفیسر جیسے کہ فورٹ لیون ورتھ اور کنساس کے سکول میں موجود آفیسر بڑے پیمانے پر بھرتی کرنے والوں میں شمار ہوتے ہیں اور ان کے پاس بھرتی ہونے والوں کی ایک بڑی تعداد ہوتی ہے۔ متحارب ملکوں میں ایجنسی کے آپریٹروں کی توجہ کا مرکز مخالف جاسوسی سروسز کے ارکان ہوتے ہیں جہاں سے وہ اپنے لئے خفیہ ایجنٹ تلاش کرتے ہیں۔



ان تمام مراحل سے گزرنے کے بعد دوسرا اہم مرحلہ سی آئی اے کیلئے ایجنٹ کی Eveleuation یعنی اس کی اہمیت یا قدر و قیمت کا اندازہ لگانا ہوتی ہے۔ ایک اچھے جاسوس ایجنٹ کی نشاندہی ہونے کے بعد ایجنسی کے اعلیٰ دماغ اس سے متعلق حاصل



کردہ تمام معلومات کا تنقیدی جائزہ لیتے ہیں۔

دنیا کی شاید ہی کوئی ایسی اہم شخصیت ہو جس کے مکمل کوائف سی آئی اے کے کمپیوٹروں میں محفوظ نہیں جو ہیڈ کوارٹر لینگلے میں موجود رہتی ہیں۔ اس کمپیوٹر میں دنیا کے قریباً ہر قابل ذکر شخص کا مکمل "بائیوڈیٹا" محفوظ ہے یہ تمام وہ لوگ ہیں جو ماضی حال مستقبل میں کبھی بھی سی آئی اے کے لئے مسئلہ بن سکتے ہیں۔

اعداد و شمار کا یہ بینک بین الاقوامی کاروباری مشینوں کے ذریعے خاص طور پر سی آئی اے کے لئے بنایا گیا تھا۔ اور یہاں لاکھوں آدمیوں کے متعلق معلومات جمع ہیں۔ کسی ایجنٹ کی زندگی کے ذاتی کوائف اور اس کی صلاحیت کے بارے میں جو بھی معلومات یہاں سے ملتی ہیں وہ بذریعہ تار فیلڈ آپریٹر کو بھیج دی جاتی ہیں۔

اس دوران وہ مختلف امکانات کا جائزہ لیتا رہتا ہے اور اس کے پس منظر، شخصیت اور ترقی کے مواقع کے متعلق علیحدہ علیحدہ جانچ پڑتال کرتا ہے ان امکانات کی صحت کو جانچنے کے لئے اس کی نقل و حرکت کی نگرانی کی جاتی ہے تاکہ اس کی عادات و اطوار اور نظریات کے متعلق زیادہ معلومات حاصل کی جائیں آخر کار اس کے متعلق ایک اندازہ قائم کیا جاتا ہے کہ اس کی توقعات اور محرکات کیا ہیں، نظریاتی، مالی اور نفسیاتی وابستگی کیا ہے۔

اگر اس کے محرکات نظریاتی، مالی یا نفسیاتی نہیں ہیں تو سی آئی اے ایسے طریقوں کو تلاش کرتی ہے جن سے اس پر دباؤ ڈالا جا سکے۔ اسی وقت کیس آفیسر کو یہ اندازہ بھی لگانا ہوتا ہے کہ آیا مطلوبہ شخص صحیح ہے یا کہیں دشمن کا بھیجا ہوا کوئی ایجنٹ تو نہیں۔ کہیں اشتعال انگیز یا ڈبل ایجنٹ تو نہیں۔ سی آئی اے کی ٹیم کا کوئی رکن نشاندہی کرنے والا ہی اس بات کی ذاتی کوشش کرتا ہے کہ وہ اس کا اعتماد حاصل کرے اور دیکھے کہ اس کے ممکنہ شکار کی نفسیاتی نظریاتی اور معاشرتی پوزیشن کیا ہے اس سے ایجنٹ کی اوقات کا اندازہ لگایا جاتا ہے۔

قدر و قیمت معلوم کرنے کا وقت ختم ہونے پر جو کہ کئی ہفتے یا کئی مہینے جاری رہتا ہے سی آئی اے کا ہیڈ کوارٹر فیلڈ کے آدمیوں کے مشورے سے اس بات کا فیصلہ کرتا ہے کہ آیا امیدوار ایجنٹ کو ایجنسی کا جاسوس بننے کو کہا جائے۔

عام حالات میں اگر فیصلہ اثبات میں ہو تو اس صورت میں ایک باہر کا سی آئی اے کا آدمی امیدوار کے پاس جاتا ہے۔ اس کام کے لئے نہ تو نشاندہی کرنے والا اور نہ ہی قدر و قیمت کا اندازہ لگانے والا اس کے پاس جاتا ہے بلکہ مقامی ایجنسی کا کوئی آدمی عام طور پر بھرتی کرنے کے لئے بھیجا جاتا ہے۔ اس طرح اگر کوئی غلطی ہو جائے تو اس کام کے لئے جس آدمی کو نامزد کیا گیا ہو وہ اس قابل نہیں رہتا کہ سی آئی اے کے کسی آپریٹر کا نام ظاہر کرے۔

قاعدے کے مطابق سی آئی اے کا وہ آفیسر جو بات پکی کرنے جاتا ہے اسے ایک جھوٹی شناخت اور ایجنسی کا بنایا ہوا ایک جعلی امریکی پاسپورٹ دیا جاتا ہے۔ اگر بات پکی کرنے والے آدمی کا راز کھل جائے اور مشکل میں پڑنے کا اندیشہ ہو تو اس ملک سے اس کو جلدی سے کھسک جانے کے احکامات ہوتے ہیں۔

بھرتی کرنے والا جب منظر پر ہوتا ہے تو ایجنسی کے آپریٹر ایک میٹنگ کا انتظام کرتے ہیں جو کہ ان کے اور امیدوار ایجنٹ کے درمیان ہوتی ہے ایسی ملاقات پہلے سے احتیاط سے کئے گئے انتظامات اور حالات کی مکمل نگرانی کے بعد کرائی جاتی ہے۔ متعارف آپریٹر تعارف کرنے کے بعد چلا جاتا ہے اب بھرتی کرنے والا اور اثر پذیر ایجنٹ تنہا رہ جاتے ہیں۔ اس بات کا بھی انتظام کیا جاتا ہے کہ بھرتی کرنے والے کو اگر بھاگنے کی ضرورت پڑ جائے تو وہ خفیہ راستے سے بھاگ سکے۔

یہ ضرورت ایسے موقع پر پڑتی ہے جب کہ بھرتی ہونے والا پیچھے سے گولی چلا دے۔ اگر بھرتی کرنے والا سوچ میں تیز ہو تو اپنے امیدوار کے ارادے کو بھانپ کر



اپنے اصلی مقصد کا اظہار یا سی آئی اے سے اپنی وابستگی کا ذکر کئے بغیر چالاکی اور ہوشیاری سے اس کے ساتھ معاملہ طے کرتا ہے۔

اگر اثر پذیر ایجنٹ نے پہلے ہی اپنی حکومت کے خلاف آواز اٹھائی ہو تو بھرتی کرنے والا غالباً اس آدمی کے حب الوطنی کے فرض کو جگانے کی کوشش سے ابتدا کرے گا اور اس کے اعلیٰ اخلاقی رجحان کو آواز دے گا اور اس کو وہ طریقے بتائے گا جن سے وہ اپنے ملک اور اپنی قوم کی بھلائی کیلئے ایک خیر اندیش غیر ملکی طاقت کے ساتھ خفیہ تعاون کر کے اس کی امداد حاصل کر سکتا ہے۔ یا کوئی ایسا لالچ جو اسے قبول ہو۔

اگر دوسری طرف امیدوار روپیہ پیسہ کا لالچی ہے تو بھرتی کرنے والا اس کی کمزوری سے فائدہ اٹھاتا ہے۔ کیونکہ وہ ایسے ذرائع جانتا ہے جس سے کہ ایک آدمی بہت جلد بہت آسانی سے بہت سارو پیہ کما سکتا ہے۔ اور اگر وہ آدمی اقتدار حاصل کرنا چاہتا ہے یا وہ جنس نشہ آور ادویات اور دوسری قباحتوں کا عادی ہے اور اپنے جذبات کی تسکین چاہتا ہے یا وہ اپنے ملک سے بھاگ جانا چاہتا ہے تا کہ اپنے گھرانے اور سماجی حالات سے چھٹکارا حاصل کرے تو بھرتی کرنے والا اپنی کوششوں کو ان انسانی ضروریات کی تکمیل تک محدود کر دیتا ہے وہ ہمیشہ اس کو ان ضروریات کے متعلق بعض پارٹیوں کے تعاون سے حاصل کرنے کی ترکیبیں بتاتا ہے۔

یہ لوگ اپنی حکومت کے خلاف جاسوسی کرنے کے لئے کئی وجوہات کی بنا پر تیار ہو جاتے ہیں یہ بھرتی کرنے والے کا کام ہے کہ وہ اس وجہ کو اگر ایسی کوئی ہے تو معلوم کرے۔ اس طریقے سے وہ اثر پذیر ایجنٹ کو متحرک کر کے جلدی اپنے ڈھب پر لے آتا ہے۔

اگر ایجنسی اس نتیجے پر پہنچتی ہے کہ امیدوار کو بلیک میل کیا جا سکتا ہے تو بات پختہ کرنے کے دوران الفاظ کے ہلکے سے پردے میں لپٹی ہوئی یہ دھمکی کہ اس کا یہ راز فاش کر دیا جائے گا۔ استعمال کی جاتی ہے۔ بہر حال بعض کیسوں میں بھرتی کرنے والوں

کو اثر پذیر امیدوار سے براہ راست مڈبھیڑ کرنی پڑتی ہے۔ اور ایسی صورت میں ایسا ثبوت مہیا کرنا پڑتا ہے جو اس کو بدنام کرنے کے لئے استعمال کیا جاسکے اور جو اسے ملازمت قبول کرنے کے لئے بالکل مجبور کردے۔

ایسے تمام کیسوں میں بھرتی کرنے اور امیدوار کے درمیان میٹنگ کی گفتگو برقی لہروں کے سننے والے آلات کی مدد سے محفوظ کرلی جاتی ہے۔ ٹیپ ریکارڈر یا کسی اور طریقے سے تصاویر کے ذریعے یا انگلیوں کے نشانات یا اس کے علاوہ ایسے ذرائع بھی جو اس بات کا ثبوت مہیا کریں جس سے کہ بعد میں امیدوار کے خلاف الزام کا ثبوت مہیا کیا جاسکے۔

اگر شروع میں اسے بلیک میل نہ کیا جاسکے تو امیدوار جس نے دانستہ یا نادانستہ بھرتی کا معاہدہ پکا کردیا ہے کو بعد میں بھی اس ثبوت کی وجہ سے ملازمت میں ترقی کا دروازہ بند کرکے مستقبل تباہ کیا جاسکے یا اسے جیل میں پہنچایا جاسکے۔

جب امیدوار سی آئی اے کی پیشکش کو قبول کرلیتا ہے یا بلیک میلنگ کے سامنے سر جھکادیتا ہے تب بھرتی کرنے والا انتظامات کی تفصیل میں جاتا ہے۔

امیدوار کو 1500 سے دو ہزار ڈالر ماہانہ تنخواہ کی پرکشش پیشکش کرتا ہے جس کا کچھ حصہ نقدی کی صورت میں اور زیادہ حصہ کسی امریکی یا سوئٹزرلینڈ کے بینک میں تیسری پارٹی کے نام سے جمع کرادیا جاتا ہے۔ امیدوار حتی الامکان کوشش کرتا ہے کہ وہ نقدی کی صورت میں کم سے کم تنخواہ لے۔ تاکہ وہ آدمی عیاشی اور مے نوشی پر بے دریغ خرچ نہ کرسکے۔ اور اس طرح مقامی کاؤنٹر انٹیلی جنس کو خواہ مخواہ دخل اندازی کا موقع ہاتھ آجائے اور دوسرے اس وجہ سے بھی کہ جاسوس پر اس کی گرفت مضبوط رہے۔

آخری وجہ خاص طور پر بہت اہم ہے کہ اگر ایجنٹ نظریاتی طور پر ہم آہنگ نہ ہوسکے تو اس پر کنٹرول کیا جاسکے۔ کیونکہ جب تک وہ ایجنسی کے زیر اثر رہتا ہے اس کی



کوئی بھی بے احتیاطی ایجنسی کے لئے نقصان دہ ثابت ہوسکتی ہے۔

بھرتی کرنے والا اس کی ضمانت دیتا ہے کہ اگر ایجنٹ کو مقامی پولیس میں مشکلات پیش آئیں تو سی آئی اے ایجنٹ اس کے بیوی بچوں کی حفاظت کی ضمانت دے گا۔ اور خاص طور پر ایک اچھے ایجنٹ کو عمر بھرتی پنشن اور امریکی شہریت دینے کا وعدہ بھی کیا جاتا ہے۔

ان وعدوں کے ایفاء کی مختلف شکلیں ہوتی ہیں جن کا انحصار آپریشن کے موقع محل کے اعتبار سے اور سی آئی اے کے کیس انچارج کی شخصیت سے بھی ہوتا ہے۔ بعض کیس آفیسر خشک مزاج اور بے رحم ہوتے ہیں۔ عام طور پر ان کے وعدوں کی کوئی قدر و قیمت نہیں ہوتی۔ کچھ کیس آفیسر ایسے ہوتے ہیں جو اپنے ایجنٹ کی امداد اور حفاظت میں غیر معمولی طور پر بہت آگے بڑھ جاتے ہیں۔

بھرتی کرنے والا جب نیا ایجنٹ بھرتی کرنے کی کوشش کرتا ہے تو گویا وہ سی آئی اے کے لئے کام کرنے کو تیار ہے۔ اس سے ایک تحریری اقرار نامہ پر دستخط کرالئے جاتے ہیں جو اسے باضابطہ طور پر ایجنسی سے منسلک کردیتا ہے۔ یہ ایک ایسی دستاویز ہوتی ہے جس کو ایجنٹ کے خلاف دھمکی کے طور پر استعمال کیا جاتا ہے جب وہ کسی کام کے کرنے میں ضد کی حد تک انکار کررہا ہو اور کام وہ سی آئی اے کے لئے ناگزیر ہو۔



بھرتی کرنے والے کا آخری کام یہ ہے کہ وہ نئے ایجنٹ اور اس ملک میں رہنے والے آپریٹر کی میٹنگ کا انتظام کرے اور وہ آپریٹر ہی اس کا کیس آفیسر ہوگا اس مقصد کے لئے ایک دوسرے کو پہچاننے کے لئے پہلے ہی سے نشانیاں مقرر کرلی جاتی ہیں۔ مثال کے طور پر ایک طریقہ یہ ہے کہ ایجنٹ کو "کف بٹن" کی ایک خاص جوڑی مہیا کی جاتی ہے اور اسے بتادیا جاتا ہے کہ اسے جلد ہی ایک شخص ملے گا جس نے بعینہ ویسی ہی

کف بٹن کی جوڑی پہن رکھی ہو گی۔ دوسرا طریقہ یہ ہے کہ وہ آپس میں خاص الفاظ تبادلہ کریں گے جو کہ بعد میں کیس آفیسر ایجنٹ کو اپنی شناخت کروانے کے لئے استعمال کرے گا۔ جب یہ سب کچھ مکمل ہو جاتا ہے تو بھرتی کرنے والا میٹنگ ختم کر دیتا ہے اور اس کے بعد جس قدر جلد ممکن ہو وہ ملک چھوڑ دیتا ہے۔



# ایجنٹ اور کیس آفیسر

جب ایک ایجنٹ کو بھرتی کر لیا جاتا ہے تو اس کا کیس آفیسر جلد ہی اس کی وفاداری اور اعتماد کو آزماتا ہے اس کو بعض "ٹاسک" دیئے جاتے ہیں۔ اگر وہ کامیابی سے کر لئے گئے تو یہ اس کی نیک نیتی اور خفیہ معلومات تک رسائی کی اہلیت کا ایک ثبوت سمجھا جاتا ہے۔

مثال کے طور پر یہ کہ وہ ایک ایسے معاملے کے متعلق معلومات فراہم کرے جن کا کہ اسے علم تک نہیں ہوتا لیکن ایجنسی کے پاس اس سے متعلق پہلے سے حاصل شدہ بہت سی معلومات ہوتی ہیں۔ اگر اس کی رپورٹ ان پہلی معلومات سے مطابقت نہ کرے تو سمجھا جاتا ہے کہ یا وہ ڈبل ایجنٹ ہے جو اس امر کی کوشش کر رہا ہے کہ وہ اپنے کیس آفیسر کو گمراہ کرے یا پھر اس کی معلومات کمزور ذرائع سے حاصل شدہ ہوتی ہیں اور وہ اس بات کی کوشش کر رہا ہوتا ہے کہ وہ اپنے نئے مالک کو خوش کرے۔

امتحان کی مدت کے دوران حسب موقع ایجنٹ کی کارکردگی کی وقتاً فوقتاً احتیاط

سے نگرانی کی جاتی ہے۔ کیونکہ اس نگرانی کے نتائج پر ہی ایجنٹ کی حیثیت اور کارکردگی کا تعین ہوتا ہے۔

سی آئی اے نئے ایجنٹ کا ایک ٹیسٹ بھی یہی ہے جس سے اس کے جھوٹ کی شناخت ہو جاتی ہے اور اس کام کے لئے سی آئی اے کے آپریٹر "پولی گراف" مشین کے نتائج پر زیادہ تر انحصار کرتے ہیں۔

ان کے ایجنٹ آپریشن کی زبان میں اس کو (بلیک بکس) کے نام سے موسوم کرتے ہیں، "پولی گراف" کے ماہرین ہیڈ کوارٹرز میں اور ایجنسی کے مختلف ریجنل امدادی مراکز پر موجود رہتے ہیں۔ تاکہ وہ خاص خاص کاموں کے ٹیسٹ کر سکیں۔

ایک ایسے ہی ماہر کے بیان کے مطابق غیر ملکی ایجنٹ کا ٹیسٹ کرنا ایک بالکل ہی مختلف قابلیت کا کام ہے۔ بمقابلہ امریکی باشندوں سے سوالات کرنے کے جنہیں کہ سی آئی اے کی کیریئر سروس کے لئے موزوں سمجھا گیا ہو۔ کیوں کہ اس ماہر نے امریکی باشندوں کو بالعموم راست گو اور نسبتاً پیش گوئی کے قابل پایا اور اس طرح اس بات کا آسان بنادیا کہ جو ایجنٹ ایجنسی کے معیار پر پورے نہ اتریں۔ انہیں ان ایجنٹوں کو ٹیسٹ کرنا بہت مشکل امر ہے۔ ایسے کاموں میں ثقافتی فرق اور اس بات کو بھی مد نظر رکھتے ہوئے کہ ایسے کام غیر قانونی اور زیادہ خطرناک خفیہ نوعیت کے ہوتے ہیں۔ کچھ گنجائش رکھی جاتی ہے۔

ایسا ایجنٹ جس کو نظریاتی طور پر ہم خیال یا فعال بنادیا گیا ہو، بالکل جذباتی آدمی ہو سکتا ہے۔ ایسے آدمی کا غیر معمولی طور پر اندازہ کرنا مشین کے ذریعہ ایک مشکل امر ہے۔ اس پر مکمل انحصار ممکن نہیں ہوتا۔



ایک آدمی جو صرف مالی فائدے کے لئے جاسوسی خدمات انجام دے رہا ہو یا پھر



اپنے بعض ذاتی عیوب کی تسکین کے لئے ایسا کر رہا ہو۔ اسے سمجھنا بہت ہی مشکل ہے۔ کیونکہ ایسا کوئی پیمانہ موجود نہیں ہے جس سے کہ اسکی اخلاقی حدود کی پیمائش کی جاسکے۔

پیدائشی جھوٹوں، پیدائشی متلون مزاجوں اور نشہ آور ادویات کے عادی لوگوں پر "بلیک بکس" آسانی سے استعمال نہیں کیا جاسکتا۔ "پولی گراف" کے ماہرین کے مطابق کسی ایجنٹ کے قابل اعتماد اور مخلص ہونے کے فیصلے کی بنیاد نہ صرف مشین کی پیمائش تک محدود ہے بلکہ اس کا انحصار ماہر کی ذاتی سمجھ بوجھ پر بھی ہے۔ ایجنٹ کو بہر حال یہ پختہ یقین دلایا جاتا ہے کہ "بلیک بکس" کے کام میں بالکل غلطی نہیں ہو سکتی۔ پس اگر وہ نہ ہی پوری طرح تربیت یافتہ ایجنٹ ہے اور میڈیکل رپورٹ کے مطابق نہ ہی وہ ذہنی عدم توازن کا مریض ہے تو امکانی حد تک وہ سچ ہی بولے گا کیونکہ نفسیاتی طور پر اسے یقین دلا دیا جاتا ہے کہ اس کا جھوٹ بہر حال پکڑا جائے گا اور معمولی جھوٹ پر بھی وہ ہمیشہ کے لئے جھوٹا قرار پائے گا۔

جب ایجنٹ جانچ پڑتال کے مراحل سے گزرتا ہے تو اس کو وہ خاص ہدایات دی جاتی ہیں جو اس کے نئے پیشے یعنی جاسوسی کے فن کے لئے ضروری ہوتی ہیں۔

آپریشن کے موقع و محل کے اعتبار سے مختلف نوعیت کی تربیت دی جاتی ہے۔ بعض موقعوں پر خفیہ ہدایات بالکل مکمل ہوتی ہیں اور بعض دوسرے موقعوں پر ہدایات کچھ ایسی ہوتی ہیں کہ ان پر عملدر آمد تقریباً ناممکن ہوتا ہے اور اس طرح ہدایات نہ ہونے کے برابر ہوتی ہیں۔ ایسے حالات میں ایجنٹ کو اپنی ذہانت، صلاحیت اور اپنے کیس آفیسر کی پیشہ ورانہ ہدایات اور خفیہ زندگی کے تجربات کے مطابق کام کرنا ہوتا ہے جیسا کہ آپریشن کے حالات کا تقاضا ہو کیونکہ تربیتی معلومات کے برعکس حالات ہر وقت پیش آسکتے ہیں۔

جب ایک ایجنٹ کو تربیت کا موقع مہیا کیا جاتا ہے تو اسے ضرورت کے مطابق کسی

ایک لمبے عرصے سے سٹیٹ ڈیپارٹمنٹ نے ذہنی طور پر یہ تسلیم کر رکھا ہے کہ اس کے انتہائی خفیہ پیغامات بھی سی آئی اے کی نظر سے محفوظ نہیں ہیں۔ لیکن یہ فرض کر لیا جاتا ہے کہ سی آئی اے والے انہیں نہیں پڑھیں گے۔

۱۹۶۸ء میں جب ایران میں امریکہ کے سفیر آرمن میئر اور ایران میں سی آئی اے کے اسٹیشن چیف کے درمیان ان بن ہو گئی تو میئر نے واشنگٹن میں سٹیٹ ڈیپارٹمنٹ کو اپنے پیغامات محفوظ چینل میں سے ایک پر جس کو ''روجر'' کہا جاتا ہے بھیجے۔ لیکن سی آئی اے نے ایک ایسا طریقہ اپنایا اس نے ان تمام پیغامات اور ان کے جوابات جو واشنگٹن سے بھیجے گئے سب کی معلومات مواصلاتی ذریعہ سے اچک لیں اور سی آئی اے کے ڈائریکٹر کو ان میں سے ہر ایک کی نقل ملتی رہی۔ جس میں سب سے اوپر یہ وارننگ لکھی ہوئی تھی کہ اس پیغام کے مضمون کو انتہائی خفیہ رکھا جائے۔ کیونکہ سٹیٹ کو اس کا علم نہیں کہ اس کی نقل سی آئی اے کے پاس ہے۔

ٹیکنیکل سراغرسانی کا امریکہ کا سب سے بڑا اور اہم ذریعہ مصنوعی سیاروں کی وساطت سے فضائی فوٹوگرافی اور برقی ذرائع سے حاصل کی ہوئی معلومات ہیں۔ ان میں سے اکثر سیارے شمالی جنوبی مدار پر اس طرح گردش کر رہے ہیں کہ روس اور چین خاص ان کا نشانہ رہیں وہ زیادہ سے زیادہ تیز رفتاری سے زمین کے گرد چکر کاٹتے ہیں۔ جو اور سیارے بھیجے گئے ہیں وہ اپنے اپنے مداروں پر زمین کی گردش کے ساتھ ساتھ گردش کر رہے ہیں اور تاثر یہ دیا گیا ہے کہ وہ معلق ہیں۔

تمام مصنوعی سیاروں کے پروگرام RECONNSAISSANCE OFFICE NATIONAL (این آر او۔NRO) کی نگرانی اور کنٹرول میں چلائے جا رہے ہیں جو کہ فضائیہ کے دفتر کا ہی حصہ ہے۔ این آر او ان مصنوعی سیاروں اور فضائی نظاموں پر سالانہ دس بلین ڈالر سے زیادہ خرچ کر رہی ہے جبکہ فنڈز تو محکمہ



دفاع مہیا کرتا ہے۔ فنڈز کو خرچ کرنے کی پالیسی کے فیصلے COMMITTEE FOR RECON NAISANCE EXECTIVE کرتی ہے۔ جو کہ محکمہ دفاع کے اسٹیٹ سیکرٹری برائے سراغرسانی، سراغرسانی کے مرکزی ڈائریکٹر اور قومی تحفظ کے معاملات کے صدر کے نائب پر مشتمل ہے مصنوعی سیاروں سے معلومات حاصل کرنے کے بارے میں پروگرام کا فیصلہ امریکہ کا سراغرسانی کا بورڈ کرتا ہے۔ جس کا صدر محکمہ سراغرسانی کا ڈائریکٹر ہوتا ہے اور تمام دوسری سراغرساں ایجنسیوں کے ہیڈ ممبر ہوتے ہیں۔

امریکی سراغرسانی بورڈ کی ایک خاص کمیٹی ہر ایک مصنوعی سیارے سے جو خاص کام لیتے ہوں ان کا تعین کرتی ہے۔ مصنوعی سیاروں کے کیمروں میں ایسے کھلے زاویے کے لینز نصب کئے جاتے ہیں جو بہت دور سے بھی فوٹو پر ہر چیز کی تفصیلات پوری طرح واضح کرتے ہیں۔ فوٹوگرافی کے مصنوعی سیارے سالوں سے روس اور چین کی فوجی تیاریوں اور دوسری فوجی اہمیت کی ڈھیروں معلومات فراہم کر رہے ہیں۔ مصنوعی سیاروں کو نسبتاً کمزور ملکوں کے لئے استعمال نہیں کیا جاتا سوائے خاص حالات کے جیسا کہ عرب اسرائیل تنازعہ ہے یا گذشتہ کچھ سالوں سے پاکستان اور بھارت کے معاملات۔

بعض خاص مقاصد کے حصول کے لئے مصنوعی سیاروں میں رنگین فوٹو لینے کے کیمرے استعمال کئے جاتے ہیں۔ اور سیاروں میں INFRAREO شعاعوں کی مدد سے زمین سے نکلنے والی حرارت کی پیمائش کے آلات لگے ہوتے ہیں۔ تاکہ یہ معلوم کیا جاسکے کہ آیا کوئی جگہ کسی کے قبضے میں تو نہیں اور بعض جگہوں میں کام کرنے کے لئے کتنی گنجائش موجود ہے۔ ایسے بھی مصنوعی سیارے ہیں جن میں کہ ٹیلیویژن کیمرے نصب ہیں۔ تاکہ ان کے نتائج جلد از جلد فوٹوؤں کو سمجھنے کے ماہرین کے پاس پہنچ جائیں۔ جو کہ ان فلمی بنڈلوں کا جنہوں نے آسمان سے جاسوسی کی ہے تجزیہ کر سکیں یا

ویسے ہی پڑھ سکیں۔ فوٹوگرافی کے مصنوعی سیاروں سے امریکن بہترین نتائج حاصل کرتے ہیں وہ بادلوں میں سے دیکھ سکتے ہیں اور مکانوں کے اندر کی تصاویر آسانی سے بنا سکتے ہیں۔

فوٹوگرافی کے مصنوعی سیاروں کے علاوہ امریکی محکمہ سراغرسانی کے پاس فضاء کے لئے دوسری قسم کے مصنوعی سیاروں کا ایک وسیع جال موجود ہے جن میں الیکٹرانک حساس آلات کی مدد سے مختلف کام لئے جاسکتے ہیں۔ یہ سیارے میزائیلوں کی آزمائش، ریڈارز کے متعلق اور دوسرے بڑے طاقت کے الیکٹرانک آلات اور فضائی پیغام رسانی کی آمدورفت کے متعلق اعدادوشمار فراہم کرتے ہیں۔

بعض حالتوں میں ان الیکٹرانک مصنوعی سیاروں کا رابطہ زمینی اسٹیشنوں سے ہوتا ہے یہ اسٹیشن خود امریکہ اور غیر ملکی دوست ممالک میں بھی ہوتے ہیں۔ جہاں ان سیاروں کی رہنمائی ان کے مطلوبہ نشانوں کی طرف کی جاتی ہے اور سیاروں سے بھیجے گئے اعدادوشمار کو یکجا کر کے واشنگٹن کی سراغرساں ایجنسیوں کو بھیج دیا جاتا ہے۔

مصنوعی سیاروں سے ۱۹۶۰ کے شروع میں کام لیا جانے لگا تھا اس سے پہلے جاسوس ہوائی جہاز معلومات حاصل کرنے کا قیمتی ذریعہ تھے۔ ان سے NSA سے ملنے والی معلومات میں اضافہ ہوتا تھا کیونکہ ان دنوں NSA ہی امریکہ کے محکمہ سراغرسانی کو بہترین معلومات مہیا کرتی تھی۔ فضائیہ اور سی آئی اے کے ہوائی جہاز اکثر کمیونسٹ ملکوں کے آس پاس اور کبھی تو ان کی سرحدوں کے اوپر بھی پروازیں کیا کرتے تھے۔ انتہائی ضروری الیکٹرانک اور فوٹوگرافی معلومات کی تلاش میں جاسوسی کشتیاں "پیوبلو" کو بحریہ چلاتی تھی۔

کمیونسٹ ملکوں کے ساحلوں کے آس پاس ان ملکوں کے پیغامات اور الیکٹرانک سگنل سننے کے لیے منڈلاتی رہتی تھیں۔ جاسوسی برادری میں اگرچہ ان پروگراموں کو



بہت کامیابی سمجھا جاتا تھا تاہم کبھی کبھی شدید غلطیاں ہو جاتیں۔ جیسا کہ ۱۹۵۹ میں پوٹو اور ۱۹۶۴ میں خلیج ٹونکن کے واقعات (شمالی ویت نامی کشتیوں نے دو تباہ کن امریکی جہازوں کو تارپیڈو مار کر غرق کر دیا جو وہاں جاسوسی کرنے گئے تھے) جن کی وجہ سے دنیا کی سیاست پر اہم اور تباہ کن اثرات مرتب ہوئے تھے۔ جارحانہ انداز سے مشینی ذرائع سے جاسوسی معلومات حاصل کرنے کا نتیجہ یہ بھی ہوا کہ "پیوبلو" کو پکڑ لیا گیا۔

۱۹۶۷ میں اسرائیل نے "لبرٹی" پر حملہ کر دیا۔ آر بی۔47 جاسوسی جہاز سوویت روس نے مار گرائے اور کئی ۱۲۱۔EC اور بہت سے یوٹو طیارے چین نے مار گرائے۔

اس قسم کی اشتعال انگیز کاروائیوں سے جاسوسی کے نام پر نقصان اٹھانے پڑتے ہیں پھر بھی پینٹاگون ایسی متروک قسم کی کاروائیاں برابر کر رہی ہے۔ مصنوعی سیاروں اور دور ہی سے پتا چلا لینے کے طریقوں نے جاسوسی پروازوں اور "کروز" کی ضرورت کو اگرچہ بالکل ختم نہیں کیا تاہم بہت ہی کم کر دیا ہے۔ لیکن اس کے باوجود مسلح افواج جاسوسی طیاروں اور جاسوسی جہازوں کی تیاری پر کئی بلین ڈالر صرف کر رہی ہیں۔ جیسا کہ سی آئی اے اور نیشنل سیکورٹی ایجنسی دونوں روس اور چین کے گرد سننے والی ایسی چوکیوں پر خرچ کر رہے ہیں جن کی افادیت وقت کے ساتھ ساتھ اب ختم ہو چکی ہے۔ کیونکہ ہر کام سیٹلائیٹ کے ذریعے ہو رہا ہے۔



امریکہ کی جاسوسی برادری کے نظریات کے مطابق جتنی زیادہ معلومات حاصل کی جاسکیں انہیں حاصل کیا جانا چاہیئے۔ لیکن معلومات کے ان ڈھیروں کی افادیت کی طرف کوئی توجہ نہیں دی جاتی۔ "فراہمی برائے فراہمی" کے انداز نے معلومات کے پہاڑ بنائے جاتے ہیں۔ جس کی وجہ سے جاسوسی تجزیہ کار کے لئے نتائج اخذ کرنے کا کام بہت بڑھ گیا ہے۔ مزید برآں یہ بھی کہ یہ مواد تقویمی ضروریات کے لئے بہت ہی کم

مفید ہے۔ ہو سکتا ہے کہ بعض خصوصی ماہرین تجزیہ کاری کے لئے دلچسپ مواد حاصل کر رہے ہوں۔

مشینی جاسوسی خواہ وہ کسی قسم ہی کی کیوں نہ ہو محدود ہوتی ہے۔ وہ فوجوں کی نقل و حرکت اور میزائل کی ترقی کے اعداد و شمار کی نشان دہی تو کر سکتی ہے لیکن یہ نہیں بتا سکتی کہ بیرونی ممالک کے لیڈران میزائیلوں اور فوج کا کیا استعمال کریں گے۔

۱۹۶۸ میں چیکوسلاویکیہ کے خلاف روس کی تیاریوں اور فوجی کاروائیوں کی ایک نسبتاً واضح تصویر امریکہ کی جاسوس برادری کے سامنے تھی لیکن ان کے پاس یہ جاننے کے ایسے کوئی ذرائع نہ تھے کہ آیا فی الحقیقت حملہ ہوگا بھی یا نہیں۔ اس قسم کی اطلاعات کریملن میں بیٹھا ہوا کوئی جاسوس ہی دے سکتا تھا اور سی آئی اے کے پاس ایسا کوئی آدمی نہ تھا اور نہ ہی کسی ایسے آدمی کے بھرتی کرنے کا کوئی امکان تھا۔ امریکہ جانتا تھا کہ کیا واقعہ ہو سکتا ہے لیکن جاسوسی پر انحصار کرنے والوں کو یہ بے چینی تھی کہ کیا ہوگا۔ وہ اپنے مطالبات میں اس بات کا شور و غوغا کر رہے تھے کہ ان کی تسلی اس وقت ہوگی جب محکمہ سراغرسانی وسیع اور اس سے زیادہ معلومات فراہم کرے گا۔



# کاؤنٹر انٹیلی جنس کیا ہے؟

خفیہ جنگ جو کہ دو مخالف سراغرساں ایجنسیوں کے درمیان لڑی جاتی ہے۔ جاسوسی کاروبار میں اس کی فنی نزاکتوں کے پیش نظر اسے جوابی جاسوسی کہا جاتا ہے۔ بنیادی طور پر اس کا مقصد یہ ہوتا ہے کہ مخالف کو تو اپنی خفیہ سروس کا پتا نہ چلانے دیا جائے مگر خود اس کی صفوں میں گھس کر یہ معلوم کیا جائے کہ وہ کیا تجاویز ہمارے خلاف مرتب کر رہا ہے۔ عملی طور پر سی آئی اے اور روس کی K.G.B کی جوابی جاسوسی کی کاروائیاں انتہائی پیچیدہ اور گمراہ کن رہی ہیں۔ اس کا انحصار مکارانہ طور پر پھانسنے، اشتعال انگیز ایجنٹس، جاسوسی اور جوابی جاسوسی پر ہے۔

اس دھوکا فریب، سازشوں اور جوابی سازشوں کے غیر محدود امکانات سے ناولوں کا مواد مہیا ہوتا ہے جبکہ غیر ملکی جاسوسی آرگنائزیشنز نے جن کی کہ ایک لمبی تاریخ ہے روایتی طور پر جوابی جاسوسی پر زیادہ توجہ دی ہے۔ امریکی محکمہ سراغرسانی ایسی اہلیت

پیدا کرنے میں سست رہا ہے۔ امریکیوں کو جنگ عظیم دوم کے دوران اور اس کے فوراً بعد مدافعت کے حفاظتی اقدامات مثلاً برقی رو سے متاثرہ حفاظتی جنگلوں محافظ کتوں اور محفوظ زبان سے کسی قدر بڑھ کر جوابی جاسوسی کی ضرورت کا احساس ہوا۔ مگر جوابی جاسوسی کے چھپے ہوئے نازک دھوکے اور الجھی ہوئی سازشیں امریکی کردار کے منافی تھیں۔ وہ یورپ کے تنگ گلی کوچوں کے لئے موزوں تھیں لیکن سرد جنگ کی ضرورتیں اور کے جی بی کے مغربی سراغرسانی کے محکمہ میں نفوذ نے سی آئی اے کو آہستہ جوابی جاسوسی کی گہرائیوں تک لا پہنچایا۔

امریکہ کی اندرونی حفاظت کی ذمہ داری ابتدائی طور پر ایف۔ بی۔ آئی کی ہے لیکن سی آئی اے اور ایف بی آئی کے درمیان قوم کو اندرونی طور پر بیرونی جاسوسی سے محفوظ رکھنے کے لئے کوششیں اکثر ایک دوسرے سے متصادم ہو جاتی ہیں اس لئے دونوں میں ناچاقی ناگزیر ہو جاتی ہے۔ نظریاتی طور پر سی آئی اے ایف بی آئی کے ساتھ سمندر پار کے ملکوں میں جوابی جاسوسی میں تعاون کرتی ہے اور امریکہ کے اندر تمام حفاظتی اقدامات کی نگرانی رکھتی ہے۔ مخالفین کی صفوں میں گھس کر سراغرسانی اس کا مطمع نظر ہے۔

سی آئی اے کے اندرونی شعبہ محکمہ تحفظ کے ڈائریکٹوریٹ ایم اینڈ ایس کے عام کاموں میں عمارات کا تحفظ، لوگوں کی پس پردہ تحقیقات جھوٹ پکڑنے کے معائنہ جات وغیرہ شامل ہیں۔ جوابی جاسوسی کی پالیسی اور بعض ایسے آپریشنز کی نگرانی بھی شامل ہے جو کہ فی الحقیقت خفیہ سروسز کے سٹاف نے شروع کی ہوں۔

جاسوسی سرگرمیوں کے آپریشنز علاقہ کے ڈویژن سرانجام دیتے ہیں۔ جو کہ اپنے کام کے خود بھی ذمہ دار ہیں۔ علاقہ کے ڈویژن جوابی جاسوسی (سی آئی) آپریشنز کے لئے جاسوسی اور فراہمی معلومات کی افادیت کا اندازہ لگاتی ہے۔ جس کو سی آئی اے کی فائلوں



میں مشترکہ منصوبے کے تحت FI/CI لکھ کر ظاہر کیا جاتا ہے۔ ایف آئی سے مراد خارجہ سراغرسانی (فارن انٹلی جنس) اور سی آئی اے سے مراد کاؤنٹر انٹیلی جنس ہے۔

سی آئی اے کے سمندر پار کے تقریباً ہر اسٹیشن یا اڈے کے ساتھ ایک یا دو افسر جوابی جاسوسی کے لئے منسلک ہوتے ہیں۔ ان جاسوسی کے ماہرین کی سب سے مقدم ڈیوٹی یہ ہوتی ہے کہ وہ ایجنسی کو جاسوسی اور خفیہ کاروائی کے آپریشنز کی بابت اس بات کی اطلاع دیں کہ مخالف ان کاروائیوں سے آگاہ تو نہیں ہو گیا یا کسی اور وجہ سے کاروائیوں کو برداشت تو نہیں کر رہا۔

سی آئی اے کے کیس آفیسروں اور ان کے بیرونی ایجنٹوں کی بھیجی ہوئی تمام رپورٹوں کا پوری احتیاط سے مطالعہ کیا جاتا ہے شاید کوئی ایسی نشانی مل جائے جس سے پتا چل سکے کہ دشمن کی طرف سے کوئی گمراہ کن اطلاع تو اس میں شامل نہیں کی گئی۔ جوابی جاسوسی کرنے والے سب آدمی اچھی طرح جانتے ہیں کہ ایجنٹ خواہ چاہے یا نہ چاہے مخالفین سی آئی اے والوں کو گمراہ کن افواہیں پھیلانے کے لئے انہی سے دھوکہ دلواتے ہیں۔ یا انہیں اس طرح استعمال کرتے ہیں کہ ان سے سی آئی اے والوں کو استعمال میں لا کر ان کی احتیاط سے تیار کی گئی تجاویز کو انتشار میں تبدیل کرا دیتے ہیں۔



غیر ملکی ایجنٹ کو بطور "گھس بیٹھئے" کے بھی استعمال کیا جا سکتا ہے اور وہ ڈبل کراس بھی ہو سکتا ہے۔ جس کا کام یہ ہے کہ وہ سی آئی اے کی خفیہ کاروائیوں کی جاسوسی کرے۔

جب کسی آپریشن میں کسی دوہرے جاسوس کا پتہ چل جاتا ہے اس وقت یہ سوچا جاتا ہے کہ آیا اسے نکال دیا جائے نکالنے" کی اصلاح کا مطلب یہ ہوتا ہے کہ اسے تیسرے کا ایجنٹ بنا دیا جائے۔ یا پھر اسے اس کی خواہش کے خلاف دشمن کو دھوکہ دینے اور اشتعال دلانے کے لیے استعمال کیا جائے یا پھر ہمیشہ کے لیے ختم کر دیا جائے۔

مخالف ایجنسی کا کوئی افسر سی آئی اے کے ملازم کو بھرتی کرنے کی کوشش کرتا ہے تو سی آئی اے کے جوابی جاسوسی کے ماہرین دشمن کے آپریٹر کو اپنے جال میں پھانسنے کی تجویزیں کرتے ہیں۔ اور جب وہ پھنس جاتا ہے تو اسے عوام میں رسوا کرتے ہیں یا اسے تیسرے کا ایجنٹ بنایا جاتا ہے۔ یا ایجنسی کے کسی ملازم سے کہا جاتا ہے کہ وہ متعلقہ ایجنٹ کو بہانے سے اس بات کا زیادہ سے زیادہ پتہ چلانے کی کوشش کرے کہ اسے کون کون سی معلومات درکار ہیں۔ یا یہ کہ وہ آج کل کون سے نئے طریقے اور سامان استعمال کر رہا ہے یا پھر غیر مفید منصوبوں پر ان کا وقت اور سرمایہ ضائع کرایا جائے۔

سی آئی اے کے جوابی جاسوسی کے ماہرین ضروری طور پر اس کا انتظار نہیں کرتے کہ مخالفین ان کے آدمی کو بھرتی کریں تو تب وہ کچھ کریں بلکہ اس کا انتظار کئے بغیر ہی وہ ایک وسیع جال پھیلا دیتے ہیں۔ اور اس میں اپنے ہی آدمی کو بطور چارہ لٹکا دیتے ہیں۔ تاکہ اس کو دیکھ کر دوسرے بھی اس جال میں آ پھنسیں۔ اس "چارے" پر کوئی مچھلی ضرور لگ جاتی ہے علاوہ ازیں سی آئی اے نہ صرف اپنے خفیہ آپریشنز کی حفاظت کرتی ہے بلکہ ان کے جوابی جاسوسی کے آفیسر چالاکی سے مخالف کی صفوں میں گھسنے کی کوشش بھی کرتے ہیں۔

دوسری جاسوسی تنظیموں میں سے بھرتی کرنے کے قابل آدمیوں کو بھی تلاش کرتے ہیں۔ ایسا وہ اس امید پر کرتے ہیں کہ ایک تو ان کو یہ معلوم ہو سکے گا کہ مخالفین سی آئی اے کے خلاف کون سے خفیہ اقدامات سوچ رہے ہیں دوسرے یہ کہ اس طرح ان کے اقدامات کو پسپا اور پلٹایا جا سکے۔



جوابی جاسوسی بھی خفیہ واردات کی طرح سی آئی اے میں ترقی کرنے کے لئے ایک خصوصیت بن گئی ہے۔ بعض خفیہ آپریٹرز ایجنسی میں اپنی پوری مدت ملازمت



کے دوران مہارت حاصل کرنے کی غرض سے اور کوئی کام نہیں کرتے۔ ان ماہرین نے کلینڈ سٹائن سروسز میں اپنا ایک مقلدانہ کلچر بنالیا ہے کہ سی آئی اے کے دوسرے آپریٹرز بھی انہیں ضرورت سے زیادہ مخفی اور فریبی سمجھتے ہیں۔

جوابی سراغرسانی کے افسروں کا کام یہ ہے کہ وہ سی آئی اے کے آپریشنز کی ظاہری افادیت سے قطع نظر ہر نقطہ نگاہ سے اس کی جانچ پڑتال کریں۔ تاکہ وہ ہر دھوکے سے ہوشیار رہیں۔ ایک ایسی ایجنسی جو کہ انتہائی ناقابل اعتبار افراد سے بھری پڑی ہو پر کڑی نگاہ رکھنا ناگزیر ہے۔

سی آئی اے کے بہت سے تجربہ کار آپریٹروں کو اس بات کا یقین ہے کہ دشمنوں کے خلاف کئے جانے والے خفیہ اقدامات کے لئے خفیہ سروسز میں جتنی توجہ اور ذرائع استعمال کئے جاتے ہیں وہ متوازن نہیں ہوتے۔ اور اگر کبھی کسی سی آئی اے کے جاسوس کو مخالفین بھرتی کر بھی لیں تو بھی اس سے کوئی جاسوسی مقاصد حاصل نہیں ہو سکیں گے۔ سوائے اس کے کہ وہ ایک "گھس بیٹھیا" ہوگا۔

جوابی جاسوسی جاری رکھنے کا جواز اگرچہ الجھے ہوئے غلط استدلال سے دیا جاتا ہے لیکن اس کی حقیقت آپریشنز برائے آپریشنز کے سوا اور کچھ نہیں ہے۔ یہ ٹھیک ہے کہ کبھی ایسا بھی ہوا ہوگا کہ جوابی جاسوسی آپریشنز میں کوئی مثبت جاسوسی کامیابی اتفاقی طور پر ہو جائے اور وہ اس طرح کہ باہر کا کوئی بھرتی کیا ہوا ایجنٹ اپنی حکومت کی خفیہ تجاویز تک دسترس رکھتا ہو۔

نکووسکی جو کہ سوویت فوج کے محکمہ جاسوسی (GRU) میں تھا اس نے اپنے برطانوی اور امریکی کیس افسروں کو دستاویزات کے کئی رم فراہم کئے جو کہ روس کی مسلح افواج اور اس کے جدید ترقی یافتہ ہتھیاروں کے پروگرام کی بابت تھے اور خفیہ آپریشنل معلومات پر مبنی بھی دوسری بیرونی سروسز میں کام کرنے والے ایجنٹ بھی وقتاً فوقتاً ایسی

ہی معلومات لائے مگر کچھ کم قدر و قیمت کی۔ سی آئی اے ہمیشہ اسی قسم کے پراسرار آپریشنز میں مشغول رہی ہے اور اس سے زیادہ اہمیت کے راز معلوم کرنے کی کوشش میں ناکام رہی ہے۔ اس کے لئے انہیں بہر حال مشینی جاسوسی کا سہارا لینا پڑتا ہے۔

ماضی میں کلینڈ سٹائن سروسز کے سوویت بلاک ڈویژن کو جوابی جاسوسی کے معاملہ میں باقی تمام ایریا ڈویژن سے زیادہ اہمیت حاصل ہوئی اس اہمیت کا جواز عام طور پر اس طرح پیش کیا جاتا کہ سب کچھ اس لئے ہے کہ یہ تقریباً ناممکن ہے کہ سوویت روس کا کوئی نچلے درجے کا جاسوس بھی بھرتی کیا جاسکے کیونکہ روس کے اندرونی انتہائی سخت حفاظتی اقدامات کی وجہ سے ایسا کرنا ناممکن نہیں تھا۔

روس کے معدودے چند افراد جو ان پابندیوں کے باوجود آزادی سے گھوم پھر سکتے تھے وہ KGB اور دوسرے جاسوسی اداروں کے افسران تھے۔ علاوہ ازیں وہ سوویت ملازمین کے ان چھوٹے گروپس کا حصہ تھے جن کا باقاعدگی سے مغربی ممالک سے واسطہ رہتا تھا (اکثر وہ اپنے رنگروٹوں کی تلاش میں آتے) یہ ان ملازمین میں سے تھے جو کہ غالباً سوویت یونین سے باہر سفر کر سکتے تھے۔ جہاں سی آئی اے کے آپریٹر ان کو بھرتی کرنے کیلئے ان سے زیادہ آسانی سے رابطہ قائم کر سکتے یا ان کو دھوکہ دہی کے لئے آمادہ کیا جاسکتا تھا کیونکہ ایسے مواقع پر ان تک آسانی سے پہنچا جاسکتا ہے جب کہ ان پر سوویت حکام کی نگرانی بھی نہیں ہوتی اس لئے امکانی طور پر KGB کے آفیسروں کو بھرتی کیا جاسکتا تھا جبکہ روس کے آہنی پردے کے اندر یہ بھرتی ممکن نہیں تھی۔

سوویت یونین سے باہر سوویت بلاک ڈویژن کی وضاحت کے مطابق KGB کے ملازمین کے علاوہ دوسرے افراد کی بطور ایجنٹ بھرتی اتنی ہی مشکل تھی جتنی کہ روس میں اکثر دوسرے روسی بھی جن میں اعلیٰ افسران بھی شامل تھے عام طور پر KGB کی نگرانی میں ہوتے ان کی رہائش ہو یا سفر گروہ کی شکل میں ہوتا۔ اور وہ ایجنسی کے خفیہ



آپریٹر کی پہنچ سے باہر ہی ہوتے۔ یہ صرف مخالف جاسوسوں کا افسر ہی ہوتا ہے جس کو نقل و حرکت کی آزادی ہوتی تھی جو کہ غیر ملکیوں سے خفیہ رابطہ کی اجازت دیتا ہے۔ اس لئے ڈویژن کی تمام کوششیں اس پر مرکوز رہتی تھیں کہ وہ KGB میں سے ایجنٹ تلاش کرتا رہے۔ ایسا بھی نہیں وہ ہمیشہ ناکام رہے ہوں۔ کبھی کامیابی بھی مل جاتی تھی۔

روس کے بہت سے بھگوڑے جو کہ مغربی یورپ میں آجاتے ایجنسی کی طرف سے انہیں خوش آمدید تو کہا جاتا لیکن بہت احتیاط کے ساتھ کیونکہ ہو سکتا تھا کہ وہ KGB کی طرف سے دھوکا دینے یا اشتعال انگیزی کے لئے بھیجے گئے ہوں خفیہ آپریٹروں کا اس معاملہ میں اپنی قابلیت پر اعتماد نہیں تھا کہ وہ اکثر بھگوڑوں کے عزائم کو جانچ سکیں یا ان کے متعلق یہ اندازہ کر سکیں کہ واقعی وہ بھگوڑے ہیں۔ لہٰذا سی آئی اے نے جاسوس برادری میں ایک کمیٹی قائم کر دی کہ وہ بھگوڑوں کے تمام معاملات پر غور کرے۔ انتظامی سطح پر اس کارروائی سے نہ صرف حکومت کی بھگوڑوں کی منظور شدہ تعداد میں کمی واقع ہو گئی بلکہ اور بھی بہتر نتائج حاصل ہو جاتے۔

سی آئی اے کی طرف سے انتہائی احتیاطی اقدامات کے باوجود بھی ایسے بھگوڑے جن میں سے چند KGB کے آفیسر بھی تھے جن کی نیک نیتی پر اسرار کاروبار کے مطابق مشتبہ تھی یعنی جو اپنے مقصد بھاگ جانے میں کامیاب ہو گئے۔ سوتلانا سٹالن صرف اس وجہ سے کامیاب ہو گئی کیونکہ سی آئی اے کے افسر بھارت میں امریکہ کے سفیر کی شہ پر بھارت کے محاذ پر مصروف تھے۔ اور سفیر چیسٹر باؤلز نے سوویت بلاک ڈویژن کی محکمانہ حفاظتی ہدایات کو ماننے سے انکار کر دیا تھا۔

یہ ایک مسلمہ حقیقت ہے کہ سی آئی اے ماضی میں اپنے بڑے نشانے یعنی سوویت روس کی جاسوسی فنی بلندیوں کے مطابق نہیں کر پائی۔ اور نہ ہی سی آئی اے میں یہ صلاحیت تھی کہ وہ سوویت روس کے خلاف موثر جارحانہ جوابی جاسوسی کر سکتی۔ بھگوڑوں اور گھس بیٹھیوں نے ان کے لئے جو مفت کے مواقع مہیا کر دیئے انہیں تو ان

سے بھی فائدہ اٹھانے میں بڑی مشکل پڑ گئی۔ ظاہر ہے کہ اس میں ان دشواریوں کا بھی بڑا ہاتھ ہے جو دشواریاں سی آئی اے کو روس کی طرح محفوظ سوسائٹی میں کام کرنے کے لئے ورثہ میں ملی تھیں اور KGB جیسی مضبوط اور بے رحم مخالف آرگنائزیشن سے واسطہ تھا۔ ناکامی کی بعض وجوہات میں سی آئی اے کی کمزوریاں بھی شامل ہیں۔

سوویت روس کے مقابلے میں ناقابل تسخیر حفاظتی دشواریوں کے علاوہ ناکامی کے اور اسباب بھی ہیں۔ سی آئی اے کی خفیہ سروسز بہت حد تک KGB سے خوفزدہ بلکہ پست ہمت بھی تھیں۔ کیونکہ KGB نے ان کے ساتھ اتنے زیادہ جوڑ توڑ کئے کہ ان کی ہمتیں جواب دے گئیں۔ یہ کہا جاسکتا ہے کہ "کے جی بی" والے مقابلتاً سخت جان ثابت ہوتے رہے۔

سوویت روس کی اکثر مغربی طاقتوں کے خلاف جاسوسی کامیابیاں ان کے سراغرسانوں کے نفوذ کی وجہ سے تھیں۔ KGB جس کی ابتداء "زار" کے زمانے میں سازشی خفیہ پولیس سے ہوئی تھی۔ غیر ملکی جاسوسی آرگنائزیشنوں میں نفوذ کرنے میں زیادہ ماہر سمجھی جاتی تھی اور "ایجنٹ" بھرتی کرنے کے بجائے اپنے "ایجنٹ" داخل کردیا کرتی تھی۔

KGB کے مغربی سراغرسانوں میں شامل ہو جانے والوں میں سے کم از کم وہ جن کا پتا چلایا جاچکا ہے۔ "ہیرالڈ کم فلبی، سب سے زیادہ مکار جاسوس تھا۔ جس نے ماسکو کے لئے بیس برس سے زیادہ جاسوسی کی اور برطانیہ کی ایم ائی۔6 کا اعلیٰ سطح کا افسر بھی بنا رہا۔

برطانیہ فرانس اور نیٹو کے چھوٹے ملکوں کے سراغرسانی کے محکموں میں KGB کے اور کئی "گھس بیٹھیوں" نے شدید نقصان پہنچائے ہیں۔ اور KGB کے ایجنٹ کئی موقعوں پر امریکہ کی سراغرسانی کی ایجنسیوں، قومی تحفظ کی ایجنسی اور کئی فوجی حفاظتی ایجنسیوں اور جائنٹ چیف آف سٹاف کے سراغرسانی کے سیکشن میں پکڑے گئے ہیں۔



# "ڈی اوڈی"

1964ء میں امریکہ کے یہ خدشات کہ روسی ان کے پیغامات چھپ چھپ کر سنتے ہیں اور بھی بڑھ گئے جب نیکیتا خروشیف نے امریکی سفیر کوہلر کو اس بات کا اشارہ کیا کہ کس طرح اس نے ایک جہاز کو روکا تھا جو کہ روس کی ایک پائپ لائن کے لئے لوہا لارہا تھا۔ چونکہ یہ ایک حقیقت تھی لہٰذا خروشیف کے اس جملے نے کوہلر پر یہ بات واضح کر دی کہ کس طرح سفارتخانہ میں سے بات باہر جا رہی ہے۔ اور یہ کہ امریکی حفاظتی اقدامات میں کوئی خرابی موجود ہے۔

کوہلر نے پوری چھان بین کی اور ایک یا دو مہینوں میں یہ معلوم ہو گیا کہ سفارتخانہ کی دیواروں میں آواز سننے والے چالیس خفیہ آلات لگے ہوئے ہیں۔ اگرچہ کوہلر نے بعد میں یہ کہا کہ سننے والے آلات اور اس تحقیقات مین جس کے احکام اس نے خروشیف کی بات چیت کے بعد دیئے تھے آپس میں کوئی تعلق نہیں ہے لیکن معلوم

ہوتا ہے کہ وقت اس کی وضاحت کا ساتھ نہیں دے رہا۔

مغربی سراغرساں ایجنسیوں کیلئے اب سفارتخانوں کے کوڈ روم کی کارروائیوں کے چھپ چھپ کر سننے کے بہت ہی کم امکانات ہیں۔ سٹیٹ ڈیپارٹمنٹ کے غیر ملکی مواصلات سی آئی اے کے ہاتھ میں ہیں۔ مشینیں اور دوسرے آلات اب اس طرح ڈھانپ دیئے جاتے ہیں کہ ان سے نکلنے والی آوازوں کو بالکل خاموش کر دیا جاتا ہے۔ کمروں پر سیسہ کی تہ چڑھادی جاتی ہے اور کمرے بڑے بڑے سپرنگ پر قائم کئے جاتے ہیں۔ جس سے کہ اندرونی آوازیں اور بھی کم ہو جاتی ہیں مقفل ہونے والی بڑی بند گاڑیوں کے مشابہ یہ محفوظ کمرے عام طور پر سفارتخانوں کی کنکریٹ سے بنی ہوئی زیر زمین منزل میں واقع ہوتے ہیں۔ آواز سننے والے برقی آلات کی وہاں تک رسائی اب عملی طور پر ناممکن ہے۔

سی آئی اے کے جوابی جاسوس اب نہ صرف اس بات کی کوشش کرتے ہیں کہ مخالف سروسز میں سے ایجنٹ بھرتی کئے جائیں بلکہ یہ بھی کہ مبینہ دوست اور اتحادی سروسز کے خلاف بھی کام کیا جائے۔ اصولی طور پر کم از کم زیادہ تر ان حصوں میں جہاں کی جاسوسی سروسز میں انگریزی استعمال کی جاتی ہے ایسا نہیں کیا جاتا۔ ان کے درمیان ایک قسم کا غیر تحریری معاہدہ ہے کہ ایک دوسرے کے خلاف جاسوسی نہیں کریں گے۔

انٹیلی جنس ڈائریکٹوریٹ کی طرف سے اس بات کی کوشش کی جاتی ہے کہ انتہائی اہم تجزیہ کی رپورٹیں غیر ملکی سروسز کو مہیا نہ کی جائیں۔ ان میں سے زیادہ تر ان معمولی حصوں کو حذف کر دیا جاتا ہے جن سے معلومات مہیا کرنے والے ذرائع کا پتا چلایا جا سکے۔ بعض میں تو دستور یہ بنالیا گیا ہے کہ بلیڈ سے صرف چند الفاظ متن میں سے یہاں وہاں سے کاٹ دیئے جاتے ہیں۔



عام طور پر ایسا صرف چند ایک دستاویزات میں کیا جاتا ہے۔ جو کہ برطانوی یا دوسری انگریزی بولنے والی ایجنسیوں کو دی جاتی ہیں۔

سی آئی اے نے اپنے نشانات کو چھپانے کے لئے جو طریقے استعمال کئے وہ اس دھوکہ دہی کی منفرد مثال ہے جو وہ امریکہ کے اندر اپنی بہت سی ایسی کارروائیوں کو چھپانے کے لئے عام طور پر دیتی رہتی ہے۔ سی آئی اے میں ملک کے اندرونی آپریشنز کا معاملہ بہت ہی نازک ہے اور غالباً اس کے علاوہ کسی دوسرے پروگرام میں اتنی زیادہ احتیاط نہیں برتی جاتی۔

سی آئی اے نے خفیہ آپریشنز امریکہ کے اندر کئے ہیں۔ اگرچہ زیادہ تر وہ اس کی سمندر پار کے ملکوں میں سرگرمیوں کے متعلق ہوتے ہیں یا ان کی امداد کے سلسلے میں۔ کئی سال پہلے ایجنسی نے اس مقصد کے لئے خفیہ سروسز میں ایک خاص ڈویژن ڈومیسٹک آپریشنز ڈویژن کے نام سے قائم کیا تھا۔ لیکن خارجی خفیہ آپریشنز اور وہ جن کو خاص طور پر اندرونی کہا جائے دونوں کو علیحدہ کرنا۔ سراغرسانی کے کام میں عام طور پر بیکار اور الجھن کا باعث بنتا ہے۔ پس سی آئی اے اور ایف بی آئی کے درمیان اس ضمن میں کئی سالوں سے اختلاف چلا آرہا ہے جبکہ ایف بی آئی کی ذمہ داری اندرونی حفاظت کی ہے۔

ڈومیسٹک آپریشنز ڈویژن (ڈی۔ او۔ ڈی) جس کا عملہ کئی سو افراد پر مشتمل ہے۔ اور جس کا سالانہ بجٹ پچاس ملین ڈالر تک کا ہے خفیہ سروسز کا پوری طرح منظم حصہ ہے۔ ڈومیسٹک آپریشنز کے ڈویژنل ہیڈ کوارٹر لینگلے میں سی آئی اے کے بڑے دفتر کے باہر نہیں بلکہ ایک دفتر کی عمارت میں ہے جو کہ پنسلوانیا ایونیو واشنگٹن کے جنوبی حصہ وائٹ ہاؤس کے دو بلاکوں کے درمیان میں ہے۔ یہ بھی واشنگٹن کا اسٹیشن ہے اور اس کے ماتحت دفاتر امریکہ کے بڑے بڑے شہروں میں واقع ہیں۔

یہ دفاتر ایجنسی کے دوسرے دفتروں سے علیحدہ ہیں۔ ان کا کام ملازمین کی بھرتی

اور امریکہ کے سمندر پار سے آنے والے مسافروں سے کھلم کھلا رابطہ قائم کرنا ہے۔ "ڈی او ڈی" کے خفیہ آفیسر امریکی شہروں میں خفیہ سروسز کے خفیہ آپریشنز کے لئے ان دفاتر سے اپنے کام کا آغاز کرتے ہیں۔

"ڈی او ڈی" میں انتہائی رازداری سے کام کیا جاتا ہے جو کہ سی آئی اے کے معیار کے مطابق ہے۔ اور اسکی اصل سرگرمیاں رازوں کے پردں میں لپٹی ہوئی ہیں ایجنسی کسی حد تک ڈومیسٹک ڈویژن کے متعلق لب کشائی سے احتراز کرتی ہے۔ ان کا اندازہ اس بات سے لگایا جاسکتا ہے کہ 1968ء میں سی آئی اے کے افسر جب ایجنسی کا سالانہ بجٹ کانگریس کو بھیجنے کیلئے تیار کر رہے تھے تو ایگزیکٹو ڈائریکٹر نے خاص طور پر یہ کہا کہ سینٹ اور ہاؤس اپراپری ایشن کمیٹیوں کو خفیہ اخراجات کے گوشوارے دیئے جائیں تو ان میں "ڈی او ڈی" کا خرچہ نہ دکھلایا جائے۔ جب ڈائریکٹر ہیلمز سے کانگریس کے ایک خفیہ اجلاس میں "ڈی او ڈی" کے متعلق پوچھا گیا۔ قانون سازوں کی توقع کے خلاف اس نے ڈومیسٹک کنٹیکٹ سروس کی بابت بتلایا کہ اس کا کام ایک کھلی ایجنسی کے دفتر کا ہے جو امریکہ کے ایسے مسافروں کو بھرتی کرتی ہے جو غیر ممالک میں سی آئی اے کی آنکھوں اور کانوں کا غیر سرکاری طور پر کام دیں جو کہ اس وقت ایک علیحدہ اکائی کے طور پر خفیہ سروسز سے باہر کام کر رہی تھی۔

ڈومیسٹک ڈویژن کا کام بھی ایجنسی کے دوسرے ایریا ڈویژن کی طرح خفیہ معلومات کی فراہمی اور دور سے پوشیدہ آپریشنز کی رہنمائی کرنا ہے لیکن اس معاملے میں صرف امریکہ کے اندر وہ امریکہ میں غیر ملکی طلبہ اور امریکہ کی سیر کو آنے والوں کے خلاف سراغرسانی کے پروگرام کے لئے بھی کام کرتی ہے۔ مگر ان میں ہر ایک کے خلاف نہیں اقوام متحدہ یا واشنگٹن میں سوویت ڈپلومیٹ کی تقرری کلینڈ سٹائن سروسز کی سوویت بلاک کی ذمہ داری بھی اسی پر ہے۔



کیوبا کے امریکی جو کہ فلوریڈا میں رہ رہے ہیں ان کے پروگراموں کی دیکھ بھال کی ذمہ داری مغربی ہمپشائر ڈویژن کے کوورٹ ایکشن سٹاف یا اسپیشل آپریشنز (پیراملٹری) ڈویژن کی ہے جس کا انحصار ایجنٹ کے سوچے ہوئے کردار پر ہے۔

سی آئی کے خفیہ مبصروں کا عام تاثر یہ ہے کہ ڈی او ڈی امریکہ میں زیادہ فعال بن کر ابھرے گی بمقابلہ اس کے جو وہ بظاہر اب دکھائی دیتی ہے۔ یہ بھی یقین کیا جاتا ہے کہ اگر نکسن انتظامیہ کی اندرونی تحفظ کی 1970ء کی تجویز اور اسی تعلق سے امریکہ کے مخالفوں کی شخصی نگرانی کی تجویز پر کبھی عمل ہوا جس پر عمل کرنے سے وائٹ ہاؤس انکار کر چکا ہے بلکہ اس کے علاوہ اور اقدامات پر زور دیا ہے تو "ڈی او ڈی" غالباً بہت زیادہ ملوث ہو جائے گا۔ زیادہ توقع یہ ہے کہ سی آئی اے ویسا ہی اصول استعمال کرے گی جس کی نشاندہی اس کے ڈائریکٹر کولبی نے سماعت کے دوران دیئے گئے اپنے بیان میں کی ہے کہ ایجنسی ان امریکیوں کی جاسوسی کرنے میں حق بجانب ہوگی جو کہ باہر کی تنظیموں سے تعلق رکھنے میں ملوث ہوں گے۔ خفیہ سروسز کے شکی مزاجوں کے نزدیک امریکہ میں مخالف جماعتیں، شہری حقوق کا نعرہ لگانے والے اور ان کے خلاف احتجاج کرنے والوں نے جو مسائل پیدا کر رکھے ہیں۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ ان پر غیر ملکی بھوتوں نے جادو کر دیا ہے۔

سراغرسانی افسروں کا موقف یہ ہے کہ امریکہ میں مخالف سیاسی گروہ ان تحریکوں کو چلانے کیلئے یقیناً کہیں سے مالی امداد حاصل کر رہے ہیں۔ اور یہ امداد دینے والے یقیناً غیر ملکی ہی ہوں گے۔ خفیہ آپریٹرز جو کہ سی آئی اے کے دوسرے ملکوں میں حکومت کے مخالف گروہوں کو مضبوط بنانے کے لئے امداد دینے کے خفیہ طریقوں سے اچھی طرح واقف ہیں بہت آسانی سے اس نتیجہ پر پہنچ گئے کہ کسی نہ کسی طرح مخالف سیاسی گروہ امریکی گروہوں سے امریکہ میں بے چینی کو ہوا دلوانے میں کامیاب ہو گئے ہیں۔

مشرقی یورپ میں حکومت کی مخالف تحریکوں کی سی آئی اے نے بھی ویسے ہی امداد کرنے میں کوئی کسر نہ اٹھا رکھی تھی اور ایجنسی اس سے بھی باز نہیں رہی تھی کہ وہ سوویت حکومت پر دباؤ ڈالیں۔ اور غالباً اس سے ان کا مقصد یہ تھا کہ ماسکو کی توجہ مغرب سے اس کی چپقلش کی طرف سے ہٹائی جائے۔

1960ء کے آخر میں اور 1970ء کے شروع میں امریکہ میں مخالف گروہ امریکی حکومت کے لئے یقینی طور پر مشکلات پیدا کر رہے تھے۔ کلینڈ سٹائن سروسز والے چونکہ یہ بات جانتے تھے کہ مشرقی یورپ میں انہوں نے بعض ایسے حالات پیدا کئے تھے اس لئے آپریٹرز نے قدرتی طور پر یہ سمجھا کہ یہ سب کچھ KGB والے ہی امریکہ میں کرا رہے ہیں۔

1973ء کے آخر میں سی آئی اے کے ڈائریکٹر ولیم کولبی سے سینٹ میں ایک سماعت کے دوران پوچھا گیا کہ سی آئی اے کی سرگرمیوں کی صحیح حدود امریکہ میں کیا ہیں تو اس کا پہلا جواب یہ تھا "ظاہر ہے ہمیں ایک ہیڈ کوارٹر چلانا ہے ہمیں اپنے اسٹاف کے لئے آدمی بھی بھرتی کرنے ہیں وغیرہ وغیرہ اور یہ بھی کہ ہمیں ان لوگوں کے خلاف تحقیقات بھی کرنی ہے"۔

ایجنسی کی اس ضرورت سے کسی کو انکار نہیں ہو سکتا کہ اسے اپنی انتظامیہ کو معمول کے مطابق چلانے کے لئے امریکہ میں دفتر کی ضرورت ہے۔ لیکن بہت کم لوگوں کو اس بات کا احساس ہے کہ "ہیڈ کوارٹرز" کو "چلانے" کے مفہوم میں واشنگٹن کے علاقے میں درجنوں بلڈنگیں، ورجینا میں بہت سی جگہوں میں تربیت کی سہولتیں، شمالی کیرولینا میں پیرا ملٹری اڈہ، نواڈا اور ایری زونا میں خفیہ ہوائی اڈے اور ملک میں سب مواصلاتی اور ریڈیو کے دخل اندازی کرنے والے اڈے، بیسیوں چھوٹے تجارتی ادارے اور ہوائی کمپنیاں، بیس سے زیادہ بڑے شہروں میں آپریشنل دفاتر، ڈولیسٹ



میں ایک بہت بڑا اسلحہ کا گودام، واشنگٹن اور دوسرے شہروں میں خفیہ پیغام رسانی کے لئے سیف ہاؤس شامل ہیں۔ ان میں سے زیادہ تر غیر ملکی آپریشنز کے لئے استعمال کئے جاتے ہیں۔ بعض پورے اور بعض کا کچھ حصہ ملک کی خالص اندرونی ضروریات پر صرف ہوتا ہے۔

ولیم کولبی نے اپنے بیان کو جاری رکھتے ہوئے کہا کہ مختلف اقسام کے سامان کے لئے جس کی ہمیں باہر کے ملکوں کے لئے ضرورت ہوتی ہے۔ امریکہ کی بہت سی فرموں سے ٹھیکے کرنے پڑتے ہیں۔ بظاہر یہ ایک جائز کام ہے۔

سی آئی اے ہر سال ملکی کمپنیوں سے کروڑوں ڈالر کا سامان خرید کرتی ہے اس میں دفتری ضروریات کی چیزوں سے لے کر سراغرسانی کے خفیہ سامان تک شامل ہیں لیکن کولبی نے احتیاطاً دوسری خریداریوں کی تفصیل نہ بتائی۔ اور نہ ان خدمات کا ذکر کیا جو کہ سی آئی اے یونیورسٹی میں "تھنک ٹینک" طلباء اور پروفیسروں سے تعلقات بڑھانے کے سلسلے میں کر رہا ہے۔

1967ء میں پہلی مرتبہ یہ "سرگرمیاں" تب ریکارڈ پر آئیں جب ریمپارٹ نے پہلی مرتبہ ان کا انکشاف کیا کہ سی آئی اے نیشنل سٹوڈنٹ ایسوسی ایشن کو امدادی رقوم مہیا کر رہی ہے۔ اس کے بعد چونکہ انکشاف کے بعد انکشاف ہوتا چلا گیا تو رچرڈ ہیلمز نے اپنے ایگزیکٹو ڈائریکٹر سے اس بات کی رپورٹ طلب کر لی کہ سی آئی اے امریکی یونیورسٹیوں میں در حقیقت کیا کر رہی ہے۔

ایگزیکٹو ڈائریکٹر کو بہت جلد یہ معلوم ہو گیا کہ ان کے سامنے کوئی آسان کام نہیں ہے کیونکہ ہر ایجنسی کے مختلف شعبے یونیورسٹیوں میں اپنے علیحدہ علیحدہ پروگرام رکھتے تھے اور سی آئی اے میں ایسا کوئی مرکزی دفتر نہیں تھا جو ان پروگراموں میں رابطہ کا کام بناتا یا کم از کم ان پروگراموں کی نشاندہی کا کوئی انتظام ہوتا۔ ایک رپورٹ تیار کرنے

کے لئے ایک اسپیشل کمیٹی بنائی گئی اس کے سٹاف افسروں نے کئی ہفتوں تک ایک ایک محکمہ میں علیحدہ علیحدہ جاکر معلومات اکٹھی کیں۔

کمیٹی نے کالجوں کے سینکڑوں پروفیسروں کے متعلق اعداد و شمار کو یک جا کیا جنہیں کہ ایجنسی کے تحفظ کے دفتر کی جانب سے سی آئی اے کے مختلف شعبوں کی طرف سے سونپے گئے کاموں کی تکمیل کے لئے اجازت نامے دیئے گئے تھے۔ مثال کے طور پر سراغرسانی کے ڈائریکٹوریٹ میں یونیورسٹی کے معاملات پر صلاح کاروں کی ایک جماعت ہے جو کہ علماء کی طرح تاریخ اور سیاست پر تحقیقات کرتی ہے۔ فرق صرف یہ ہوتا ہے ان کو اپنی ریسرچ کے نتائج شائع کرنے کی اجازت نہیں ہوتی بعض موقعوں پر اس قاعدہ کو اس شرط پر نرم کیا گیا کہ وہ یہ ظاہر نہیں کریں گے کہ اشاعت کے لئے ان کے پاس رقم کہاں سے آئی اور یہ بھی اس صورت میں کہ شائع کیا جانے والا مواد سی آئی اے کے پروپیگنڈہ کے لئے باعث تقویت ہو۔

اس طرح سائنس اور ٹیکنالوجی کا ڈائریکٹوریٹ مختلف پروفیسروں کو ملازم رکھتا ہے اور کبھی ایسا بھی ہوتا ہے کہ اپنے تحقیقات اور ترقی کے کاموں کی ریسرچ کے لئے یونیورسٹی کے تمام ڈیپارٹمنٹ اور ریسرچ انسٹی ٹیوٹس کو بھی ملازم رکھا جاتا ہے۔ سائنس اور ٹیکنالوجی کا ڈائریکٹوریٹ پرائیویٹ کمپنیوں اور تھنک ٹینک (طلباء) کو ہر سال لاکھوں ڈالر کے ٹھیکے دیتا ہے وہ اس کے علاوہ ہیں۔ اس قسم کی تحقیقات میں نتائج کو عملی شکل دینے کے اخراجات بھی شامل ہوتے ہیں۔

بہت سے کیمپسوں میں یونیورسٹیوں میں سی آئی اے کی ریسرچ کی ذمہ داریاں صرف سرپرستی تک ہی محدود نہیں بلکہ اس سے کہیں آگے ہیں۔ 1951ء میں میساچوسٹس انسٹی ٹیوٹ آف ٹیکنالوجی (ایم۔ آئی۔ ٹی) میں ایک شعبہ "سنٹر برائے انٹرنیشنل سٹڈیز" سی آئی اے کے خرچ سے قائم کیا گیا۔ ایم آئی ٹی سینٹر میں "والٹ



روسٹو" ایک کلیدی شخصیت تھی جو کہ ایک سیاسی سائنسدان تھا۔ محکمہ سراغرسانی سے اس کے تعلقات اس وقت سے چلے آرہے تھے جب کہ دوسری جنگ عظیم کے زمانے میں وہ او ایس ایس (office of Stategic Servics -o-s-s) کی ملازمت میں تھا اور بعد میں صدر جانسن کا قومی تحفظ کے معاملات کا اسسٹنٹ بنایا گیا۔

1952 میں سیکس ملیکان کو جو کہ سی آئی اے کے قومی تخمینہ کے دفتر کا ڈائریکٹر تھا۔ سینٹر کا ہیڈ بنا دیا گیا۔ سی آئی اے اور یونیورسٹیوں کے تحقیقات کے شعبے اور پرائیویٹ شعبے میں یہ تعلق بعد کے سالوں میں مسلمہ اصول بن گیا۔ یہی کچھ پینٹاگون میں ہوا۔ پینٹاگون کے طریق کار کو کانگریس اور عوام کی کسی حد تک حمایت حاصل تھی لیکن سی آئی اے کا انتظامی ڈھانچہ اور تھنک ٹینکس (طلباء) کی مالی امداد مکمل طور پر راز داری کے پردہ میں پوشیدہ تھی۔

1953ء میں جب روسٹو اور اس کے دوستوں کی "The Dyanamics of Soviet Society" کو ایم آئی ٹی سنٹر نے شائع کیا تو پڑھنے والوں کو اس کا پتا نہیں چل سکتا تھا کہ اس کام کے لئے بھی سی آئی اے نے اشاعت کے لئے رقوم فراہم کی ہیں۔

سی آئی اے کے علمی برادری سے تعلقات پر 1967ء کی رپورٹ تیار کرنے والی کمیٹی کے ممبروں کو یہ بھی معلوم ہوا کہ خفیہ سروسز یونیورسٹیوں سے تحقیقات کے متعلق اپنے خصوصی رابطے جاسوسی کے جدید اور بہتر آلات تیار کرانے (جن میں سننے والے آلات، ترقی یافتہ ہتھیار، اور نظر نہ آنے والی روشنائی وغیرہ شامل ہیں) کے لئے قائم رکھتی ہے۔ لیکن خفیہ آپریٹرز کے لئے کیمپس میں دلچسپی صرف تحقیقات ہی کے واسطے نہ تھی۔

خفیہ سروسز کے نزدیک یونیورسٹیاں سراغرساں ایجنٹ بھرتی کرنے کے لئے زرخیز میدان تھیں امریکہ کے بڑے بڑے کالجوں میں غیر ملکی طلباء کی ایک بڑی تعداد

داخلہ لیتی ہے۔ اوران میں سے اکثر جو کہ تیسری دنیا سے آتے ہیں واپسی پر انہیں چند سالوں میں اپنے ملکوں میں اونچے عہدوں پر فائز ہونا ہوتا ہے۔

امریکی اسکولوں سے انہیں بھرتی کرنا آسان ہے جب کہ انہیں روپے پیسے کی ضرورت ہوتی ہے۔ اس وجہ سے آسانی سے انہیں رضامند کیا جا سکتا ہے۔ یہاں خارجہ سیکورٹی سروسز والے بھی دخل نہیں دے سکتے اس طرح جب وہ اپنے اپنے گھروں کو جائیں گے تو وہ سی آئی اے کے ایجنٹ ہوں گے۔ ایسے طلباء کی نشاندہی اور قدرو قیمت لگانے کے لئے خفیہ سروسز نے ایک باہمی تعلقات کا شعبہ بنایا ہوا ہے جس میں مختلف یونیورسٹیوں کے کلیدی پروفیسر بھی شامل ہیں۔ جب کوئی پروفیسر ایک مناسب اُمیدوار چھانٹ لیتا ہے وہ سی آئی اے کو اس کی اطلاع دے دیتا ہے۔ اور جب ایسے امیدوار کو بھرتی کرنے کا اقدام کیا جاتا ہے تو ایسے موقع پر پروفیسر بھی موجود رہتا ہے۔ بعض پروفیسر تو یہ خدمات انجام دینے کا کوئی معاوضہ نہیں لیتے۔ اور کچھ ایسے ہیں جو ایجنسی کے خفیہ آپریشنز میں سرگرمی سے حصہ لیتے ہیں۔ اس طرح رابطہ یا درمیان داری کے فرائض انجام دیتے ہیں۔ او جب وہ غیر ممالک کے سفر پر جاتے ہیں تو بھی خفیہ مقاصد کی تکمیل کرتے ہیں۔

سمندر پار کے ملکوں میں یونیورسٹیاں خفیہ سروسز کے لئے پناہ گاہ کا کام دیتی ہیں خفیہ آپریشنز میں ان سے تعاون میسر آتا ہے۔ 1966 میں اس قسم کا بہترین معاملہ سامنے آیا تھا جب ریمپارٹ نے یہ منکشف کیا کہ مشی گن اسٹیٹ یونیورسٹی کو سی آئی اے نے 1955 سے

1959 تک جنوبی ویت نام کی خفیہ پولیس ٹریننگ کے پروگرام کے لئے استعمال کیا۔ ایجنسی نے یونیورسٹی کو اس کی خدمات کے عوض پچیس ملین ڈالر دیئے تھے اور پروگرام کے سٹاف میں سی آئی اے کے پانچ آپریٹرز بھی خفیہ طور پر شامل تھے۔ مڈویسٹرن



یونیورسٹی میں ایک مبینہ ٹھیکے کی بابت بعض پروفیسروں اور سی آئی اے میں اختلاف پیدا ہو گیا۔ یہ دیکھنے کے لئے کہ یہ الزامات صحیح ہیں۔ رپورٹ پڑھی گئی تو معلوم ہوا کہ پروفیسر کا نام اور پروگرام جس سے کہ وہ پروفیسر متعلق۔ تھا اس اتنی بڑی دستاویز میں شامل نہ تھے۔ اس سے ایجنسی کے پورے ایگزیکٹو اسٹاف نے سکھ کا سانس لیا۔ کچھ نے سرگوشیاں شروع کیں کہ غیر ذمہ دار طلباء نے مضحکہ خیز الزامات عائد کئے ہیں۔ اس کے تھوڑے ہی عرصے بعد کسی نہ کسی طرح ڈائریکٹر کے سٹاف کو معلوم ہو گیا کہ جس پروفیسر کا نام مشہور ہو گیا تھا وہ صحیح تھا اور انہوں نے سی آئی اے کو ٹیلیفون اس لئے کیا کہ یہ طے کیا جائے کہ ان الزامات کے متعلق پروفیسر کا رد عمل کیا ہو۔ اسے بتا دیا گیا کہ وہ کہیں اور نوکری تلاش کرے اور اس نے ایسا ہی کیا۔



امریکہ میں غیر ملکی سراغرسانی بھی کی جا سکتی ہے۔ اور امریکی شہریوں سے درخواست کی جا سکتی ہے کہ وہ اس سلسلے میں اپنی حکومت کا ہاتھ بٹائیں۔ اور باہر کے ملکوں کی بعض معلومات جو کہ ان کے علم میں ہیں اپنی حکومت کو بتائیں۔ اور اس کے لئے ایک علیحدہ شعبہ قائم ہے امریکی شہریوں کی بہت بڑی تعداد نے بعض معلومات بہم پہنچائیں۔

ان معلومات سے ان شہریوں کو ہونے والے فوائد کی حفاظت کی بھی یقین دہانی کرائی گئی ہے۔

1973 کے اوائل تک DCS سی آئی اے کے سراغرسانی کے ڈائریکٹوریٹ کا حصہ تھی۔ ایجنسی کا کھلم کھلا حصہ۔ DCS کا طریق کار یہ تھا کہ کاروباری آدمیوں وظائف پر پڑھنے والے طلباء سیاحوں اور دوسرے مسافروں سے جنہوں نے کہ باہر کے ملکوں میں سفر کئے ہوں عام طور پر مشرقی یورپ اور چین کے سفر شامل ہیں اپنے تعلقات قائم کرتی۔ ان لوگوں سے کہا جاتا کہ انہوں نے اپنے سفر کے دوران جو کچھ

دیکھایاسناہوان معلومات کورضاکارانہ طور پرایجنسی کو بتادیں۔

اکثراوقات ایجنسی ان سے اس وقت رابطہ قائم کرتی تھی جب وہ سفر سے واپس آجایا کرتے تھے۔ لیکن بعض اوقات اگر کسی کے متعلق سفر پر جانے سے پہلے سی آئی اے کو خبر مل جاتی تھی کہ فلاں آدمی سفر پر جانے کی تیاری کر رہاہے مثال کے طور پر ایک آدمی سوویت روس کے دور دراز علاقے میں جارہاہے۔ تو DCS اس سے پہلے ہی رابطہ قائم کرتی اور اسے بتایا جاتا کہ اپنے سفر کے دوران اسے کس قسم کی معلومات حاصل کرنی ہیں۔ ماضی میں DCS کسی کے ذمے اس قسم کے خاص کام لگانے سے گریز کرتی تھی کیونکہ مسافر پیشہ ور جاسوس نہیں ہوتے اگر وہ جاسوسی کے کردار کو زیادہ سنجیدگی سے نبھانے کی کوشش کریں تو وہ آسانی سے گرفتار کئے جاسکتے ہیں۔



1960 کے اواخر میں خفیہ سروسز نے ایک بار پھر ناکام کوشش کی کہ ڈی سی ایس کا کنٹرول ان کے پاس آجائے لیکن وہ ایسا کرنے سے روک دیئے گئے مفاہمت کے اقدام کے طور پر ڈائریکٹر ہیلمز نے اس بات کی اجازت دے دی کہ آپریٹرز کو DCS کے ساتھ لگادیا جائے تاکہ جاسوسی معلومات میں بہتر رابطہ قائم ہو جائے۔ خود DCS انٹیلی جنس ڈائریکٹوریٹ کے تحت ہی رہی لیکن 1973 کے شروع میں ڈائریکٹر جیمز شلنسگر نے ڈی سی ایس کو خفیہ سروسز کے پاس تبدیل کر دینے کے احکامات واپس کر دیئے۔ اگرچہ اس تبدیلی سے عوام پر کوئی اثر مرتب نہیں ہوا۔ اور مسافروں کو بھی یہ معلوم نہ ہو سکا کہ اب ان کا واسطہ سی آئی اے کلینڈ سٹائن آپریٹرز سے ہے سینیٹر ولیم پراکس مائر کو کسی طرح پتہ چل گیا

یکم اگست 1973 کو اس نے سینٹ میں بتایا کہ اس تبدیلی سے اس کو خاص طور پر پریشانی ہوئی ہے۔ پراکس مائر نے بتلایا کہ "مسٹر کولبی کہتا ہے کہ یہ معلومات کی فراہمی



کی ان سرگرمیوں میں رابطہ کو بہتر بنانے کے لئے کیا گیا ہے۔ جو کہ ایجنسی کو باہر کے ملکوں سے حاصل ہوتی ہیں۔ لیکن مجھے اس بات سے پریشانی ہے کہ اس بات کا امکان ہے کہ ڈی سی ایس جو اچھی شہرت کی حامل ہے اب ایجنسی کی خفیہ کاروائیوں کی وجہ سے بدنام ہو جائے گی۔"

ولیم کولبی کی سینیٹمیں پھر سماعت ہوئی تو اس نے کہا کہ میرا خیال ہے کہ ہماری کچھ امدادی سرگرمیاں بھی ہیں جو کہ ہمیں امریکہ میں اس لئے انجام دینی پڑتی ہیں تاکہ سمندر پار کے ملکوں میں ہم اپنی غیر ملکی سراغ رسانی کے آپریشنز کر سکیں۔ اس ملک میں بعض تنظیمیں ضروری ہیں تاکہ باہر کے ملکوں میں ہم اپنے لوگوں کو یہ کہنے کا موقع فراہم کر سکیں کہ وہ سی آئی اے کے ملازم نہیں بلکہ وہ کسی اور ادارے کے نمائندے ہیں۔

ولیم کولبی کی مراد اس سے سی آئی اے کی ترتیب کی آسانیوں، ہتھیاروں کے گوداموں، امریکی کمپنیوں کے ساتھ سی آئی اے کے انتہائی خفیہ آپریٹرز کی ملازمت کے خفیہ انتظامات، اسلحہ کے سوداگروں کے ساتھ خفیہ لین دین، اور دوسری ایسی مدد سرگرمیاں جو پیراملٹری آپریشنز اور سمندر پار کے ملکوں میں جن سے پراسرار کاروبار کو ضروری حمایت اور امداد تھی۔ وہ سی آئی اے کی امریکی فاؤنڈیشن کو استعمال کرنے کا حوالہ بھی دے رہا تھا اور لیبر یونینز اور دوسرے ان گروپوں کا بھی جو بطور فنڈ کے سمندر پار کے ملکوں میں خفیہ کاروائی کے لئے استعمال ہوتے ہیں۔ یا پھر ان کارپوریشنوں کا جو دنیا بھر میں سی آئی اے کے لئے کام کرتی ہیں۔

اس آخری قسم میں ایجنسی کی ملکیتی فضائی کمپنیوں کے وہ جال ہیں جیسے ائر امریکہ، ائر ایشیا، سول ائر ٹرانسپورٹ، جنوبی ائر ٹرانسپورٹ، انٹر ماؤنٹین ایوی ایشن جن سب کے ہیڈکوارٹرز امریکہ میں ہیں۔ اور ان میں سے کچھ کو یہاں وسیع سہولتیں حاصل ہیں۔ ان فضائی کمپنیوں کا ملک کی دوسری نجی کمپنیوں سے مقابلہ رہتا ہے۔ انہیں

گورنمنٹ سے چارٹرڈ پروازوں کے ٹھیکے ملتے ہیں اور اکثر گھریلو طور پر بھی استعمال ہوتی ہیں۔ اور سی آئی کے خفیہ مقاصد کے لئے باہر کے ملکوں میں بھی جاتے ہیں۔

یہ تمام کمپنیاں اور دوسری وہ جواب تک نامعلوم ہیں۔ سی آئی اے کے ملازمین کے لئے نہ صرف پردے کا کام دیتی ہیں۔ بلکہ اس کے علاوہ اور بھی بہت کچھ کرتی ہیں۔ جیسا کہ کولبی کے بیان سے ظاہر ہوتا ہے۔ وہ سینکڑوں ملین ڈالر کا کاروبار کرتی ہیں جو امریکہ اور باہر کے ملکوں میں ہر طرح سی آئی اے کے آپریشنز میں استعمال کیا جاسکتا ہے۔

کولبی نے اپنا بیان یہ کہتے ہوئے ختم کیا کہ "میرے خیال میں امریکہ میں کچھ ایسی سرگرمیاں ہو رہی ہیں جہاں سے غیر ملکیوں سے غیر ممالک کی سراغرسانی کی جاسکتی ہے۔ جہاں تک غیر ملکی سراغرسانی کا تعلق ہے میرا خیال ہے کہ یہ بالکل جائز ہے۔"

شاید ولیم کولبی جزوی طور پر سی آئی اے کی ان کوششوں کا ذکر کر رہا تھا جو امریکی یونیورسٹیوں سے غیر ملکی طلباء کی بھرتی کے لئے کی جاتی ہیں۔ اور ایک ایسا ہی پروگرام فوج کے محکمہ سراغرسانی کے تعاون سے چلایا جاتا ہے جس میں فوجی تربیت کے لئے آنے والے غیر ملکی افسروں کو رشوت کے ذریعہ اپنے ساتھ ملایا جاتا ہے لیکن اس کے علاوہ سی آئی اے غیر ممالک جانے والوں کو بھی اپنا نشانہ بناتی ہے۔ جس میں کاروباری لوگ، اخباری نمائندے، وظیفہ پر آنے والے طلباء سیاستدان اقوام متحدہ کے نمائندے، ملازمین اور عام سیاح شامل ہیں۔

واشنگٹن میں خفیہ محفوظ مکانات SAFE HOUSE سی آئی اے خاص طور پر اس لئے رکھتی ہے کہ غیر ملکی ایجنٹوں کو بھرتی کیا جاسکے۔ اور ان کے ساتھ کیا معاملات طے کیے جائیں۔

ایک اور گروہ جو سی آئی اے کا خصوصی نشانہ ہے اور وہ نئے تارکین وطن ہیں۔ 1959 سے جب سے فیڈرل کاسترو کیوبا میں برسر اقتدار آیا ہے۔ سی آئی اے کے



آپریٹرز کیوبا سے نکالے ہوئے مہاجرین کے بہت قریب رہ کر کام کر رہے ہیں خاص کر فلوریڈا میں۔

1961 میں جزیرہ پر ایجنسی کے ناکام حملہ کے لئے میامی کے علاقے میں بھرتی بھی کی گئی اور تربیت بھی وہیں کی گئی۔ اس ناکامی کے بعد بھی سی آئی اے ان کیوبن امریکیوں کو استعمال کرتی رہی ہے (چند ایک کو بطور ایجنٹ اور بعض کو واٹر گیٹ کے بدمعاش کے طور پر جیسے یوگینو مارٹنز) تاکہ کاسترو حکومت کے خلاف گوریلا سرگرمیاں جاری رکھی جائیں۔ امریکہ میں بسے ہوئے مشرقی یورپ کے مہاجرین میں بھی سی آئی اے سرگرم رہی ہے۔

نومبر 1964 میں ایرک ہائن نے جو کہ اسٹونیا سے ہجرت کر کے آیا اور کینیڈا میں رہائش پذیر تھا اسٹونیا کے ایک دوسرے مہاجر جیری راؤس کے خلاف ہتک کا مقدمہ دائر کر دیا۔ جیری کی رہائش میری لینڈ کے مقام HYATTSVILLE میں ہے۔ راؤس نے امریکی قومیت حاصل کر لی تھی وہ اسٹونیا کی تحریک آزادی کا کمانڈر تھا۔ اس نے یہ کہہ کر کہ ہائن KGB کا جاسوس ہے اس کی بے عزتی کی۔ عدالت میں راؤس اپنے مقدمہ کی پیروی میں اپنی مدافعت مقدمہ کے دوسرے حالات کی بناء پر نہیں کر رہا تھا بلکہ وہ اپنی صفائی میں سی آئی اے کے ڈپٹی ڈائریکٹر رچرڈ ہیلمز کے "بیان حلفی" کی بناء پر کر رہا تھا جو کہ ہیلمز نے عدالت میں پیش کیا تھا اور یہ بیان دیا تھا کہ راؤس سی آئی اے کا ایجنٹ تھا اسٹونین نے امریکیوں کے درمیان ہائن کے خلاف ایجنسی کے احکام کی تعمیل میں بیان دیا تھا۔

ہیلمز نے عدالت کو بتایا کہ سی آئی نے راؤس کو مزید احکام یہ بھی دیئے کہ وہ عدالت میں تصدیق نہ کرے بلکہ یہ وضاحت کرے کہ اس نے جو کچھ کہا تھا "وہ ایجنسی کے سراغرسانی کے غیر ملکی ذرائع کی سالمیت کی حفاظت کے لئے کہا تھا۔"

فیڈرل جج روزل سی تھامسن نے اپنا فیصلہ سی آئی اے کے حق میں دیا اور مدعی کا یہ نقطہ نظر تسلیم نہ کیا کہ اگرچہ سی آئی اے نے مبینہ ہتک کرنے کا حکم دیا تھا اس کے باوجود بھی اسے 1947 کے نیشنل سکیورٹی ایکٹ کے تحت ایسا کرنے کا اختیار نہیں تھا۔ جس کی روسے سی آئی اے پر اندرونی تحفظ کے اقدامات کرنے پر پابندی عائد کر دی گئی تھی۔

جج تھامسن نے اپنے فیصلے میں لکھا کہ یہ درست ہے کہ تارکین وطن کا آہنی پردے کے پیچھے سے آنے والا گروہ معلومات کا اہم ذریعہ ہوں گے۔ لیکن اس حد تک کہ وطن میں کیا ہو رہا ہے۔ یہ حقیقت کے معلومات کا ذریعہ امریکہ میں موجود ہے۔ اس کو اندرونی تحفظ کے اقدامات" کی تعریف میں نہیں لاتا۔ جس پر کہ سی آئی اے کا کوئی اختیار نہیں ہے۔ عدالت اس نتیجے پر پہنچی ہے کہ سی آئی اے کے یہ اقدامات کہ وہ اپنے غیر ملکی ذرائع معلومات کی حفاظت کر سکتی ہے جو کہ امریکہ میں ہیں۔ اور اس کے دائرہ اختیار میں ہیں جو اسے کانگرس کی طرف سے ملا ہوا ہے۔

اس فیصلہ کے وسیع مفہوم میں یہ بھی کہا جا سکتا ہے کہ غیر ملکی جاسوسی کا کوئی بھی ذریعہ جو امریکہ میں موجود ہو خواہ اس کا تعلق تارکین وطن سے ہے یا نہیں اس کے متعلق سی آئی اے کے اقدامات جائز ہیں ۔ واضح طور پر امریکی شہری جو کہ دوسروں ملکوں میں سفر کر رہے ہیں اس کی زد میں ہیں۔ یونیورسٹی میں تحقیقات کرنے والے بھی اس کی زد سے باہر نہیں ہیں۔ اور اگر ایجنسی اسی طرح کی وجوہات کا سہارا لینے لگے کہ امریکی خارجہ سیاست میں "بیرونی اثرات" کیا ہیں تو اس صورت میں ہر شخص اس کی زد میں آ سکتا ہے۔



# جاسوسی اخلاقیات کیا ہیں؟

ولیم کولبی کو سی آئی اے کا فخر کہا جاتا ہے 1960 میں جس آدمی کی اعلیٰ صلاحیتیں اور دوراندیشی ہند چینی میں سی ائی اے کی سراغرسانی کی سرگرمیوں کی رہنمائی کر رہی تھیں وہ ولیم کولبی تھا پرنسٹین اور کولمبیا کے قانون کے اسکولوں کے سندیافتہ۔ کولبی نے جنگ عظیم دوم سے آفس آف سٹریٹیجک سروسز میں سراغرسانی کے کاروبار سے اپنی زندگی کا آغاز کیا۔

میدان جنگ میں اس کے فرائض میں جرمنی مقبوضہ فرانس اور ناروے میں پیرا شوٹ اتارنا اور نازیوں کی مخالف زیرزمین تحریکوں کے ساتھ مل کر کام کرنا ہوتا تھا اس دوران سراغرسانی کے کام میں قابل تعریف صلاحیت کا مظاہرہ کیا جنگ کے خاتمے پر وہ نئی قائم شدہ سی آئی اے میں شامل ہو گیا۔ اور بہت جلد درجہ بدرجہ ترقی کی اور وہ مشرق بعید کے معاملات کا ماہر بن گیا۔

1959 سے 1962 تک وہ سائیگون میں سی آئی اے کے چیف آف اسٹیشن کے فرائض انجام دیتا رہا۔ 1962 میں اسے کلینڈ سٹائن سروسز کے مشرق بعید کے ڈویژن کا ہیڈ بنا دیا گیا۔

اس پوزیشن میں کولبی جنوب ایشیا میں تیزی سے وسعت پذیر پروگراموں کا صدر بن گیا۔ اس کی رہنمائی میں (جس کو کہ وائٹ ہاؤس کی منظوری حاصل ہوتی تھی) لاؤس میں ایجنسی کی خفیہ جنگ شروع ہوگئی۔ سی آئی اے کی اپنی خفیہ فوج میں 30،000 اور دوسرے جنگجو قبائلیوں کو منظم کیا گیا۔ کولبی اپنے افسروں اور ایجنٹوں کو خود ہی ہدایات دیتا تھا۔ اور جب موقعہ ہوتا تو خود بھی شریک ہوتا۔

پیتھٹ لاؤ کے خلاف جنگوں میں، سی آئی اے کی ملکیہ فضائی کمپنی ایئر امریکہ کی بمباری کے آپریشنز، اور چین اور شمالی ویت نام میں گوریلا حملوں میں، کانگرس کے خلیج ٹونکن کے متعلق قرارداد پاس کرنے سے پہلے تک خود شریک ہوتا رہا۔

ولیم کولبی خفیہ آپریشنز کی ہمیشہ کڑی نگرانی کے لئے خصوصی شہرت رکھتا تھا۔ سی آئی اے میں اس کے دوستوں کو اس کی قابلیت پر تعجب ہوتا تھا کہ لاؤس کے میدان میں زیادہ سے زیادہ صرف چالیس یا پچاس کیریئر افسروں سے ایجنسی کی سرگرمیوں کو چلا رہا ہے۔ اس میں کوئی شک نہیں کہ کئی ہزار دوسرے امریکی سی آئی اے کی کوششوں کی امداد کر رہے تھے جو کہ کرائے کے سپاہی تھے یا دہ ہوا باز جو کہ ایجنسی کے پاس ٹھیکہ پر آئے ہوئے تھے لیکن وہ کیریئر کے آدمی نہ تھے۔

سی آئی اے کے نقطہ نظر سے لاؤس کی جنگ سستی اور اچھی طرح منظم بھی تھی۔ اس پر ایجنسی کے 20 سے 30 ملین ڈالر سالانہ خرچ آ رہے تھے۔ اس میں جو امریکی کام کر رہے تھے ان کی تعداد بہت کم تھی۔ جس سے کے نسبتاً رازداری کا زیادہ تحفظ ہو رہا تھا۔ اگر مقابلتاً دیکھا جائے تو جنگ میں لاؤس کے مرنے والوں کی تعداد



ہزاروں میں تھی جب کہ چند ایک امریکی مارے گئے تھے۔ اور زخمیوں میں کیریئر افسر نہیں تھے البتہ کرائے کے سپاہی، ٹھیکہ پر آئے ہوئے افسر ایجنسی کی ملکیت فضائیہ کے آدمی شامل تھے۔ ایجنسی کے نزدیک لاؤس کا آپریشن بہت کامیاب تھا اور کولبی نے معاملات پر مکمل کنٹرول کرنے کا اعزاز حاصل کیا۔

ویت نام میں ایجنسی کی خفیہ کاروائیاں اتنی منظم، پوشیدہ اور کامیاب نہ تھیں۔ جیسی کہ لاؤس میں 1960ء کے وسط میں امریکی حکومت نے جنگی سرگرمیوں میں امداد دینے کے لئے بہت زبردست پروگراموں کا آغاز کیا تو سی آئی اے بھی اس کی لپیٹ میں آگئی۔ اگر ایجنسی کے بس میں ہوتا تو وہ نسبتاً چھوٹے اور انتہائی پوشیدہ آپریشنز کو ترجیح دیتی مگر جانسن انتظامیہ کے شدید سے شدید مطالبے نے اس کے لئے ایسا کرنا ناممکن بنا دیا۔ پس اگر صدر اس سے بڑے حصے کی ادائیگی کے لئے سی آئی اے کو کہتا تو وہ یہ بھی کرتی۔

1965ء میں جب کہ ابھی کولبی واشنگٹن ہی میں تھا کہ یہاں سے بیٹھے بیٹھے ہی ویتنام میں ایجنسی کے جوابی دہشت زدگی کے پروگرام کی راہنمائی اور نگرانی کرتا رہا۔

1966ء میں لفظ TERROR دہشت زدگی کی وجہ سے ایجنسی کے خلاف بہت پراپیگنڈہ ہوا لہٰذا جوابی دہشت زدگی ٹیم کا نام بدل کر صوبائی سروے یونٹس PROVINCIAL RECONNANCE UNITS رکھا گیا------

وائن کوپر جو کہ ایک سابقہ فارن سروس آفیسر تھا جس نے تقریباً اٹھارہ مہینے جنوبی ویت نام کے اندرونی تحفظ کے پروگرام کے مشیر کی حیثیت سے کام کیا تھا آپریشن کے متعلق کہا کہ یہ امریکہ کا اپنی قسم کا پہلا یک طرفہ پروگرام تھا جسے جنوبی ویت نام کی حکومت نے کبھی تسلیم نہیں کیا۔

ان دہشت زدگی کی ٹیموں کو سی آئی اے کے نمائندوں ہی نے بھرتی کیا۔ منظم

بھی کیا، سپلائی بھی کیا اور براہ راست ادائیگی بھی کی۔ جس کا کام یہ تھا کہ وہ بھی ویت کانگ لیڈر شپ کے خلاف دہشت گردی کے وہی طریقے استعمال کرے جو کہ ویت کانگ کر رہے ہیں یعنی قتل، فریب دہی، اغواء اور خوف زدہ کرنا۔

کولبی نے صوبائی تفتیشی مراکز کے ایک جال کے قیام اور اس کی نگرانی کے فرائض بھی انجام دیئے جنوبی ویت نام کے چوالیس صوبوں میں ایسا ایک مرکز ایجنسی کے فنڈ سے قائم کیا گیا۔ ہر ایک مرکز کا آپریشن، ایجنسی آپریٹر ٹھیکہ کے ملازم کی ہدایت کے مطابق ہوتا تھا جو مشتبہ ویت کانگ کے خلاف زیادہ تر ایسے اذیت ناک طریقوں پر مشتمل ہوتا تھا جو زیادہ تر ویسے ہی ہوتے جیسے کہ ویت نامی نیشنلسٹ روا رکھتے تھے۔

1967ء میں کولبی کے دفتر نے ایک نیا پروگرام وضع کا جس کو اس وقت "فونکس" کا نام دیا گیا۔ اس کا مقصد یہ تھا کہ ویت کانگ کے خلاف تمام ویت نامی اور امریکی پولیس، محکمہ سراغ رسانی اور فوجی یونٹیں سب مل کر کام کریں۔ سی آئی اے کا روپیہ پھر کام آیا۔ کانگریس کی ایک کمیٹی کے سامنے بیان دیتے ہوئے کولبی نے 1971ء میں خود کہا کہ فونکس پروگرام کے تحت ابتدائی ڈھائی سالوں میں 20587 ویت کانگ مار ڈالے گئے جب کہ جنوبی ویت نام کی حکومت نے جو اعداد و شمار دیئے ہیں اس کے مطابق 40994 ویت کانگ مارے گئے ایذا رسانی کے لئے کولبی کسی شخص کے اعضا کاٹ دیا کرتا تھا ویت نامی اسے "انسانی درندے" کے روپ میں کبھی نہیں بھلا پائیں گے۔

1967ء میں صدر جانسن نے رابرٹ کو جو کہ ایجنسی کا ایک سابق ملازم تھا اور وائٹ ہاؤس میں ملازم ہو گیا تھا ویت نام میں شہریوں اور فوجیوں کے تالیف قلوب کے پروگراموں کا انچارج بنا کر بھیجا۔



اسی سال نومبر میں جبکہ کومر مشورہ کے لئے واشنگٹن گیا ہوا تھا۔ اس سے صدر نے جب استفسار کیا کہ اسے وہاں کی ضروریات کے لئے کچھ چاہئے تو اس نے جواب میں کہا کہ اسے کولبی کی خدمات کی بطور ڈپٹی ضرورت ہے۔

صدر نے جواب دیا کہ کومر کسی بھی آدمی کا انتخاب کر سکتا ہے۔ ایک سال بعد کربی کو سفیر کا درجہ دے کر کومر کی جگہ پروگرام کا ہیڈ بنا دیا گیا۔ کولبی نے ایک طویل عرصے تک خفیہ افسر ہونے کے بعد ملازمت سے استعفیٰ دے دیا تاکہ وہ اسٹیٹ ڈیپارٹمنٹ کا ملازم بن سکے۔

1960ء میں جب کولبی واشنگٹن میں تھا بجٹ کے بیورو کو معلوم ہوا کہ سی آئی اے کے بجٹ میں ویت نام کی مد میں ڈالر کے خرچ کو قانونی زر مبادلہ کی شرح پر رکھا ہے۔ بلکہ سچی بات تو یہ تھی کہ ایجنسی پیاسٹر بلیک مارکیٹ سے خرید رہی تھی۔ اصل میں اسے ویت نام میں بجٹ میں دکھائے گئے سے دوگنے سے تگنے تک پیاسٹر خرچ کرنے پڑ رہے تھے تب بجٹ کے بیورو نے اس بات پر اصرار کیا کہ اعداد و شمار بلیک مارکیٹ کی اصل شرح دکھائے جائیں۔ کم از کم واشنگٹن میں بجٹ کا معائنہ کرنے والوں کو اس بات کا صحیح اندازہ ہو جائے گا کہ سی آئی اے کتنا خرچ کر رہی ہے۔ چونکہ سی آئی اے کو بلیک مارکیٹ میں دوسری ایجنسیوں سے پیاسٹر خریدنے تھے اس لئے بیورو نے امریکہ کی حکومت کے اخراجات میں کمی کرنے کی کوشش کی چونکہ ایجنسی اس معاملہ میں مخلص نہیں تھی اس لئے اس کو ٹالنے میں کامیاب ہو گئی۔ اس لئے نہیں کہ بلیک مارکیٹ میں اتنی خریداری سے گورنمنٹ کی ان کوششوں کی نفی ہوتی تھی جو وہ پیاسٹر کی قیمت کو مستحکم رکھنے کے لئے کر رہی تھی بلکہ ایجنسی اپنے زر مبادلہ کے آپریشنز میں گڑبڑ نہیں چاہتی تھی۔

سی آئی اے ان اصولوں کی پابند نہیں ہے جن کا اطلاق باقی حکومت پر ہوتا ہے۔

1949 کے سنٹرل انٹیلی جنس ایکٹ کی رو سے یہ بالکل واضح ہے کہ وہ اس کی مجاز ہے جس میں کہا گیا ہے "ایجنسی کو جو رقوم دی جاتی ہیں ایجنسی ان کے اخراجات کے متعلق حکومت کے بنائے ہوئے قانون اور قواعد کی پابندی سے مستثنیٰ ہو گی۔" لہٰذا ولیم کولبی خود کسی قانون یا اخلاقی ضابطے کی پابندی نہ کرتے ہوئے ویت نام میں غیر قانونی سرگرمیاں ختم کرنے کے پروگرام بناتا ہے۔ اور اسی وقت روپے کے متعلق سی آئی اے کی مشکوک سرگرمیوں سے چشم پوشی بھی کرتا ہے۔ اور ایجنسی کے اس تصور کو بھی فروغ دیتا ہے کہ ایجنسی قانون اور اخلاقیات کی پابندیوں سے آزادی کا حق رکھتی ہے۔ کولبی دہشت گردی کے نئے نئے طریقے، خفیہ جنگیں اور اس ضمن میں دوسرے اقدامات جمہوریت کے نام پر اپناتا تھا۔ ان کی سربراہی اور نگرانی کر سکتا تھا۔

یہ ہے جاسوسی ذہنیت، شخصی اخلاقیات کردار اور اعمال کی تقسیم اس بات کو سوچے بغیر کہ وہ کتنی گھٹیا درجے کی بات ہے جنہیں امریکی حکومت کے نام پر بلکہ کہیے کہ سی آئی اے کے نام پر اختیار کیا جاتا ہے۔

1971ء میں کولبی ویت نام میں ڈپٹی سفیر کے عہدے سے علیحدہ ہو گیا تو اس کے فوراً بعد سی آئی اے نے اس کی خدمات حاصل کر لیں۔ اور ڈائریکٹر ہیلمز نے اسے ایگزیکٹو ڈائریکٹر کمپٹرولر کا عہدہ دے دیا جو کہ ایجنسی میں تیسرے درجہ کا عہدہ ہے۔ جب جیمس سٹینگر نے اوائل 1973 میں ایجنسی کا چارج سنبھالا تو اس نے کولبی کو چیف آف کلینڈسٹائن سروسز بنا دیا۔

مئی 1973ء میں جب کہ واٹر گیٹ سکینڈل کی وجہ سے حکومت میں اوپر کی سطح تک تبدیلیاں ہوئیں۔ صدر نکسن نے شیلسنگر کو محکمہ دفاع میں تبدیل کر دیا اور کولبی کو سی آئی اے کا ہیڈ بنا دیا، بس تقریباً چار مہینے تک ایجنسی باہر کے آدمی شینگر کی نگرانی میں رہنے کے بعد پھر ایک دفعہ خفیہ آپریٹر کے ہاتھ میں آ گئی۔



یکم اگست 1973 کو سینیٹر ہیرالڈ ہگس نے سینٹ میں اپنی ایک تقریر کے دوران کولبی کے سی آئی اے میں دوبارہ تقرر پر اپنی پریشانی کا اظہار کیا۔ اور کہا ایک ایسے آدمی سے مجھے ڈر لگتا ہے جس کے تجربہ کی وابستگی ایک لمبے عرصے تک خفیہ آپریشنز سے رہی ہے جس میں غیر ملکی حکومتوں کیخلاف طاقت کا استعمال ہوتا رہا ہے۔ اور گروہ بندیاں کرائی جاتی رہی ہیں۔ ایسا آدمی اس قسم کے طریقوں کا اس قدر عادی ہو چکا ہوتا ہے کہ اس کی نظروں سے اعلیٰ مقاصد اور اخلاقی قوتیں جو کہ باہر کے ملکوں میں ہماری رہنمائی کریں اوجھل ہو چکی ہوتی ہیں۔

جو بات خفیہ ذہنیت میں رچ بس گئی ہے وہ یہ عقیدہ ہے کہ انسانی اخلاق اور سوشل قوانین کا خفیہ آپریشنز یا ان پر عمل کرنے والوں سے کوئی تعلق نہیں ہے۔ سراغرسانی کا پیشہ اپنے عالی مرتبہ "فطری تحفظ" کے مقصد کی وجہ سے تمام اخلاقی پابندیوں سے آزاد ہے۔ اس کی کوئی ضرورت نہیں کہ فنی قانونی موشگافیوں یا عدالتی فیصلوں کی بنا پر اس بات پر جھگڑا ہوتا رہے کہ آیا کون سی چیز صحیح ہے یا کون سی غلط ہے۔

خفیہ آپریشنز میں دیکھنے والی بات یہ ہے کہ آیا وہ خالصتاً حکومت کے مفاد کے لئے ہے یا نہیں۔ آیا یہ کام کرنے کی ضرورت ہے؟ کیا اس کو کیا جا سکتا ہے کیا اس کی طرف داری کی جا سکتی ہے۔ یا ضرورت پڑنے پر اس کے متعلق مناسب جھوٹ بولا جا سکتا ہے۔

واٹر گیٹ سے جو سبق حاصل کئے گئے ہیں ان میں سے ایک یہ ہے کہ جاسوسی ذہنیت پر اس بداخلاقی کے حدود اور اثرات کیا ہیں اور کہاں تک ہیں۔ ای ہاورڈ ہنٹ نے بتایا کہ واٹر گیٹ اور پیٹر گروپ کے دوسرے آپریشنز میں اس کی شمولیت اس بناء پر تھی "میں نے وہ کچھ کیا ہے جو کہ میں اپنے ملک کے بہترین مفاد میں سمجھتا تھا۔" اس بات میں یہ قبول کیا جا سکتا ہے کہ ہنٹ نے جو کچھ کہا وہ خلوص سے کہا۔ ایسا کہنے میں وہ اس طرز عمل کی عکاسی کر رہا تھا۔ جس کا کہ سی آئی اے کے دوسرے آپریٹرز

بھی مظاہرہ کرتے ہیں جب وہ اپنے افسروں کے احکامات کی تعمیل کر رہے ہوتے ہیں۔

1969ء کے اکتوبر کے شروع میں سی آئی اے کو ایک خفیہ ایجنٹ نے بتایا کہ انقلابیوں کا ایک گروہ برازیل سے ایک ہوائی جہاز اغوا کر کے کیوبا لے جانے والا ہے۔ یہ خبر سی آئی اے کے ہیڈ کوارٹر لینگلے واقع ورجینیا بھیج دی گئی۔ وہاں سے وائٹ ہاؤس میں ڈاکٹر ہنری کسنگر سٹیٹ ڈیپارٹمنٹ کے اعلیٰ افسروں اور محکمہ دفاع کے اعلیٰ افسروں کو بھجوادی گئی اور قومی تحفظ کی ایجنسی کو بھی باخبر کر دیا گیا۔

8 اکتوبر کو انہی انقلابیوں نے جن کی کہ نشاندہی سی آئی اے کی رپورٹ میں کی گئ تھی برازیل کے ایک تجارتی جہاز کو جس میں 49 آدمی سوار تھے گی آنا سے پٹرول لینے کے بعد ہوا باز کو حکم دیا کہ وہ ہوانا کی طرف پرواز کرے ورنہ اسے گولی مار دی جائے گی۔ نہ سی آئی اے اور نہ امریکی حکومت کی دوسری ایجنسیوں میں سے جن کے علم میں یہ تھا اس جرم کو پیشگی روکنے کی کوشش کی۔ اگرچہ اس حکومت کی سرکاری پالیسی ب تھی جیسا کہ صدر کی طرف سے اعلان کیا گیا تھا کہ ہائی جیکنگ کو بند کرنے کے لئے تما ممکنہ اقدامات کئے جائیں۔ بعد میں جب اسٹیٹ ڈیپارٹمنٹ کے ملازمین نے سی آ اے میں اپنے ساتھیوں سے دریافت کیا کہ جہاز کو اغوا ہونے سے بچانے کیلئے مناسب حفاظتی اقدامات کیوں نہ کئے گئے تو ایجنسی کے خفیہ آپریٹر نے جواب دینے میں ایک مہینہ سے بھی زیادہ کی تاخیر کر دی۔

اس دوران برازیل کی حفاظتی فوجیں اس ملک کے سب سے بڑے انقلابی گروہ ختم کرنے اور اس کے لیڈر کارلسن ماریگیلا کو مار ڈالنے میں کامیاب ہو گئیں۔

4۔ نومبر کو انقلابی لیڈر کی موت کے بعد سی آئی اے نے سٹیٹ ڈیپارٹمنٹ جواب بھیجا جس میں کہا گیا تھا کہ اگر اکتوبر کے ہوائی جہاز کے اغوا کو روکا جاتا تو ا انقلابیوں کی تحریک میں جو کردار ادا کر رہی تھی وہ ظاہر ہو جاتا اور ماریگیلا کی تنظیم



تم نہیں کیا جا سکتا تھا۔ یہ کبھی واضح نہیں تھا کہ ایجنٹ جس نے کہ خفیہ آپریٹرز کو اغوا ے خبردار کیا تھا اس نے کبھی ماریگیلا کو دیکھا بھی تھا۔ سی آئی اے اسٹیٹ ڈیپارٹمنٹ ودراصل یہی تاثر دینا چاہتی تھی۔ کہ وہ اس لئے جہاز کے اغوا کو روکنا نہیں چاہتی تھی ہ اگر وہ ایسا کرتی اس طرح اس سے بڑا مقصد یعنی ماریگیلا اور اس کے ساتھیوں کو ناکام نانے کی کوشش کامیاب نہ ہو سکتی سی آئی اے کے کلینڈسٹائن آپریٹرز کے نزدیک یہ نجام یعنی برازیل کی انقلابی تحریک کے خاتمے نے اس بات کا واضح جواز مہیا کر دیا کہ جہاز کو اغوا کرنے دینا اور 49 معصوم جانوں کا اتلاف اس موقع پر صحیح تھا۔

بسل نے 1965ء میں ایک ٹیلیویژن انٹرویو کے دوران یہ تسلیم کیا کہ ایجنسی کے آپریٹرز نے جب ضرورت پڑی ایسے کام بھی انجام دیئے جو ان کے اخلاقی اصولوں کے خلاف تھے۔ وہ اس پر یقین رکھتے تھے کہ سرد جنگ کی اخلاقیات بہت زیادہ آسان ہیں بہ نسبت کسی بھی قسم کی باقاعدہ جنگ کی اخلاقیات کے بسل نے کہا "میں نے اس کو کبھی وئی سنجیدہ مسئلہ نہیں سمجھا۔" غالباً غیر معین اخلاقیات کے نتیجے کے طور پر جن سے ہ ایک خفیہ آپریٹر رہنمائی حاصل کرتا ہے اس نے انتہائی رازداری کو ایک بلند مقصد کا مقام دے رکھا ہے۔

سی آئی اے کی تربیت کے دوران یہ خاکے تربیت پانے والوں کے ذہن پر ابھارے جاتے ہیں۔ اور ان کے آپریٹرز بننے کے لئے بہت ضروری اجزاء ہیں۔ اس کو اپنے آپ کو چھپانے کی تربیت میں ماہر کر دیا جاتا ہے اور اپنے آپ کو وہ کچھ ظاہر کرنا جو کچھ کہ وہ نہیں ہے ضروری ہے۔

ایجنسی کے تربیت دینے والے نوجوان آپریٹر کو اس بات پر ترقی دیتے ہیں کہ وہ اپنے ساتھیوں کو کس طرح بیوقوف بنا سکتے ہیں۔ جاسوس طلباء کو ایک معیاری تربیت اس طرح دی جاتی ہے کہ ایک کے ذمے دوسرے کی کچھ معلومات حاصل کرنا لگایا جاتا

ہے۔ چونکہ ہر ایک تربیت حاصل کرنے والے کو تربیت کے دوران اپنی اصلیت کو چھپانا ہوتا ہے اس لئے مطلوبہ معلومات حاصل کرنے کا پسندیدہ طریقہ یہ ہے کہ خوشامد سے منتخبہ طالب علم کو دوست بنایا جاتا ہے تاکہ اس طرح اس کا اعتماد حاصل کیا جائے۔ تاکہ جس خول کے اندر اصلی طالب علم چھپا ہے وہ اس خول سے باہر آجائے۔ اس طرح جو زیر تربیت کامیاب ہو جاتا ہے اس کو بہت زیادہ نمبر دیئے جاتے ہیں اور اس کے جال میں پھنس جانے والا ساتھی امتحان میں فیل ہو جاتا ہے۔

ایجنسی کی نظر میں کامیاب ہو جانے والے طلباء غیر ملکی ملازمین کو مطمئن کرنے کیلئے بہت موزوں سمجھے جاتے ہیں اور اس طرح وہ ملازم اپنے ملک کو دھوکا دے جاتا ہے اکثر اوقات اپنی خواہشات کے خلاف اور جب کوئی ایجنٹ سی آئی اے کے لئے سود مند نہیں رہتا تو اسے ختم کر دیا جاتا ہے۔

رازداری اور دھوکہ دہی کے کام رفتہ رفتہ ایک خفیہ آپریٹر کے مزاج میں پختہ ہو کر اس کی طبیعت ثانیہ بن جاتے ہیں۔ جیسے جیسے اس کی تربیت آگے بڑھتی رہتی ہے اور جب وہ اپنے سونپے ہوئے فرائض کی انجام دہی کے لئے میدان میں آگے بڑھتا ہے، اور جب وہ اپنے دوستوں اور گھر والوں سے نباہ کرتا ہے تو اکثر اوقات وہی عادتیں اس پر چھائی ہوئی ہوتی ہیں۔ بہت سے آپریٹرز روزمرہ کی نجی زندگی اور غیر اخلاقی یا اخلاقی حدود سے باہر کے کام میں کوئی فرق نہیں کر پاتے اور غالباً وہ یہی کہیں گے کہ ہر وہ آدمی جو دوہرے اصولوں کی پابندی نہیں کر سکتا وہ دباؤ کا مقابلہ نہیں کر سکتا۔

سی آئی اے کے آدمیوں میں دوہرے کردار کی طرز زندگی کا کردار بالکل اسی طرح بس جاتا ہے۔ ایلن ڈلس کو ایک مرتبہ کہنا پڑا۔ ایجنسی کی دس سالہ ملازمت کے دوران کئی سو میں سے صرف ایک کیس یاد پڑتا ہے کہ ایک آدمی جس نے سی آئی اے کی ملازمت اختیار کر لی تھی اور بعد میں ان سرگرمیوں کے متعلق جن کی انجام دہی کے لئے اسے کہا گیا شکوک و شبہات کا اظہار کیا تھا۔ آج بھی ڈلس کا اندازہ کچھ زیادہ غلط



نہیں ہے۔

ایک آپریٹر کو اپنی سرگرمیوں کے صحیح ہونے کا جتنا زیادہ یقین ہوتا ہے وہ اخلاق کے اس زبردست تباہ کن ماحول میں اور زیادہ انہماک سے کام کرتا ہے اکثر وہ بے خبری میں دنیا کے آخری کنارے تک پہنچ جاتا ہے یا یوں کہیئے کہ اس میں ڈوب جاتا ہے اور اپنے مقصد کو حاصل کرنے کیلئے بہت ہی کم کوئی اچھا طریقہ استعمال کرتا ہے۔

مجرم اس کے لئے مفید ہوتے ہیں جب وہ خود کوئی بدذائقہ کام نہیں کرنا چاہتا یا وہ یہ نہیں چاہتا کہ وہ کوئی ایسا کام کرے جس سے کہ براہ راست ایجنسی پر اس گندے کام کا حرف آتا ہو تو وہ ایسے مجرموں کو بلا کر ان سے وہ کام کرواتا ہے۔ اور اگر کسی غیر ملکی ملازم کو بہکانے کے لئے پھسلانے کے لئے خفیہ آپریٹر کو کسی خوبصورت عورت کو استعمال کرنے کی ضرورت ہو تو وہ سی آئی اے کی کسی ملازمہ کو نہیں بلاتا بلکہ وہ مقامی طوائفوں میں سے کسی کی خدمات حاصل کرتا ہے یا غیر ملکی لڑکیوں کو اس امید پر اس بات پر آمادہ کرتا ہے کہ وہ ورغلانے والی کا کردار ادا کرے منتخبہ سے مکاری سے معلومات اگلوائے اور ساتھ ہی ان پر سی آئی اے کا معاون ہونے کا الزام لگا کر بلیک میل کرنے کی کوشش بھی کرے۔

سی آئی کے دوسرے آدمی بلیک مارکیٹ والوں سے بلیک مارکیٹ میں زر مبادلہ کا باقاعدگی سے کاروبار کرتے رہتے ہیں۔

سی آئی اے کے خفیہ آپریٹر کو اپنے کام اور اپنے ساتھیوں کی عزت برقرار رکھنے کے لئے کچھ معیار برقرار رکھنے پڑتے ہیں۔ ایجنسی کے قواعد کے مطابق اپنی کارروائیوں سے اسے ذاتی فوائد حاصل نہیں کرنا ہوتے۔ اگر وہ منشیات اپنے ذاتی فائدہ کے لئے لاتا اور لے جاتا ہے تو غالباً اس الزام میں کہ اس نے کاروبار میں بددیانتی کی ہے اسے گولی مار دی جائے گی۔ لیکن اگر سی آئی اے کا وہی آدمی منشیات کو اس لئے لائے اور لے جائے کہ اس طرح وہ ایک ٹارگیٹ کو بلیک میل کرے گا تو اس کے

ساتھی یہ سمجھیں گے کہ وہ اپنا کام ٹھیک طرح سے کر رہا ہے اگرچہ سی آئی اے نے اپنی سرکاری پالیسی کے طور پر افیون کو کہیں بھی لے جانا نہیں اپنایا لیکن خفیہ آدمیوں نے اس تجارت کو استعمال کیا ہے جس طرح کہ انہوں نے اپنے مقاصد کے حصول کیلئے ہر وہ مجرمانہ سرگرمی کی ہے جو کہ آج تک کسی آدمی کے علم میں آسکتی ہے۔

سی آئی اے یہ امید کر رہی تھی کہ وہ لاؤس میں پیتھٹ لاؤ اور ویت نامیوں کو شکست دے دے گی (کمیونزم کو روک دے گی) اس مقصد کے لئے وہ اس پر تیار تھی کہ وہ میو قبائیلیوں کو بندوقیں، روپیہ اور تربیت کی سہولتیں فراہم کرے گی۔ میو قبائلی لاؤس کی آبادی کا ایسا حصہ ہیں جو ایجنسی کی خاطر جنگ کرنے کو بے چین تھے۔ سی آئی اے اس حقیقت کو بھی نظر انداز کرنے پر تیار تھی کہ قبائلی افیون کو جو کہ ان کی نقد فصل تھی زیادہ تر سالوں میں جب کہ وہ خفیہ جنگ میں حصہ لے رہے تھے بیچتے رہیں۔

بطور رشوت لاؤس میں کمیونسٹوں کی مخالف فوجوں کے لئے جب کہ سی آئی اے کی ایئر لائن ایئر امریکہ کے جہاز حسب ضرورت افیون کے جانے کے لئے استعمال ہوتے رہے جب کہ فوج کے بعض اعلیٰ سطح کے افسران جنہیں کہ ایجنسی کی حمایت حاصل تھی اس تجارت کے سرپرست تھے۔ اس کے باوجود بھی ایجنسی دعویٰ کر سکتی ہے کہ سرکاری طور پر اس نے ایسی سرگرمیوں کی اجازت نہیں دی لیکن جب کہ چند سال سے یہ معلوم ہو گیا تھا کہ جنوب مشرقی ایشیاء سے امریکہ میں "ہیروئن" درآمد کی جا رہی ہے جو کہ امریکہ کے لئے ایک بہت بڑا مسئلہ بن گیا ہے تو کیا سی آئی اے نے اس درآمد کو ختم کرنے کی کوئی کوشش کی۔ کیونکہ اس بات کا سوال نہیں تھا کہ میو کس قسم کے لوگ ہیں لیکن سوال یہ تھا کہ وہ سی آئی اے کے لئے کیا کچھ کرنا چاہتے تھے اور کچھ کر سکتے تھے۔ ایجنسی نے خود "سامان" کو بطور ایجنٹ کرایہ پر لیا ہوتا اگر اس سے قومی تحفظ میں امداد ملنے کا پورا یقین ہوتا۔



# "را" کا طریق کار

# MODUS OPERANDI

"را" کے آپریشن عموماً ایسٹ بلاک آف سز کمپلکس آر کے پورم نیو دہلی کی دوسری منزل اا فلورز سے لانچ کئے جاتے تھے۔ نیو دہلی ہی میں آپریشنل مقاصد کے لئے "را" نے درجنوں عمارات حاصل کی ہوئی ہیں۔ ان میں مختلف نوعیت کے دفاتر اور تربیتی مراکز قائم ہیں اور "وسنت وہار" جیسے رہائشی علاقیمیں ایسے بہت سے "سیف ہاؤس" بھی موجود ہیں جہاں "سورس" مخبروں اور ایجنٹوں سے ملاقاتیں کی جاتی ہیں۔

اب یہ سارا نظام اور دفاتر کروڑوں روپے مالیت کی لودھی روڈ نئی دہلی پر واقع ...منزلہ بلڈنگ میں منتقل ہو چکے ہیں۔ اس عمارت میں ایک چار منزلہ انیکسی الگ سے موجود ہے۔ "را" کے موجودہ ہیڈ کوارٹرز کی تعمیر کا آغاز 1976ء کے اوائل میں ...تھا اور رازداری کے تحفظ کے نقطہ نظر سے اس کی تعمیر کا ٹھیکہ ملٹری انجینئرنگ

سروسز کو دیا گیا تھا۔ اس عمارت کے بیشتر کمرے ایٹم بم پروف (نیوکلیئر پروف) ہیں اور زمین دوز سرنگوں کا ایک انتہائی جدید الیکٹرانک سسٹم سے آراستہ نظام بھی یہاں موجود ہے۔

ان زمین دوز سرنگوں کو اندر ہی اندر "ساؤتھ بلاک" کے ساتھ پرائم منسٹر اور پریذیڈنٹ آفسز سے منسلک کیا گیا ہے۔ اس کے علاوہ داؤلا کو آن (Dhaula Kuan) اندرپرستھا (Inderprastha) میں تربیتی مراکز، دو سیف ہاؤس نمبر 5 اور نمبر 7 ہیلے روڈ (Halley Road) اور دو لگژری فلیٹس نمبر ای۔ 401 ای۔ 402 صفدر جنگ ہسپتال روڈ کے عقب میں گوری سدن اپارٹمنٹس (Guri Sadan) میں موجود ہیں۔

یہ اپارٹمنٹ میسرز بائیوش (M/s Byush) اور فنانس لمیٹڈ نامی فرموں کی آڑ میں قائم کیے گئے ہیں۔ ایک اور ایسا ہی آفس صفدر جنگ اینکلیو (Safdar Jang Enclave) اور دو فلیٹس (Asiad Village) کمپلکس میں موجود ہیں۔ علاوہ ازیں "را" نے ایک بنگلہ 137 اودے پارک اور اے 19 ڈیفنس کالونی میں بھی لے رکھا ہے۔ "را" نے ایک فلیٹ گوری اپارٹمنٹس اور رنگ زیب لین دہلی میں لے رکھا ہے۔

صرف دہلی میں "را" کے 25 سیف ہاؤس ہیں جہاں سے وہ اپنے آپریشن لانچ کرتی ہے اور یہی وہ سیف ہاؤس ہیں جہاں اس کے غیر ملکی مہمانوں کی ضیافت "را" کی تربیت یافتہ لڑکیاں کرتی ہیں۔ ایک مرتبہ ایسے کسی بھی سیف ہاؤس میں رات گزارنے والا کوئی بھی کمزور انسان زندگی میں دوبارہ ضرور یہاں رات گزارنے کی خواہش کرتا ہے۔

"را" کے ذیلی دفاتر بھارت کے تمام بڑے شہروں میں موجود ہیں۔ ان دفاتر کو جدید ترین برقی کمپیوٹرائزڈ اور مواصلاتی نظام کے ذریعے مرکزی آفس سے مربوط کیا گیا ہے۔



اس سلسلے میں بمبئی، بنگلور، مدارس، کلکتہ، لکھنو پٹنہ جے پور اور پاکستانی سرحد کے ساتھ ہر قابل ذکر شہر کے علاوہ جنوبی سرحد کے تمام شہروں میں "را" کے دفاتر قائم ہیں۔



باہر بھیجے جانے والے جاسوس ایجنٹوں کے دو بنیادی زمرے ہیں۔ اول، پولیس اور آئی بی سے لئے جانے والے ایجنٹ جنہیں سفارتی بھیس میں مختلف مشن سونپے جاتے ہیں جبکہ دوسرا زمرہ ان ایجنٹوں پر مشتمل ہے جو "را" کی باقاعدہ قوت ہیں اور جنہیں ضرورت پڑنے پر مختلف ممالک میں باری باری بھیجا جاتا ہے۔ دوسرے زمرے کے فقط چند ایک ایجنٹوں کو وزارت خارجہ امور میں ان کی ریسرچ ڈائریکٹوریٹ میں بھی بھیجا جاتا ہے۔ یہ ڈائریکٹوریٹ وزارت کی عمارت کے اندر ہی واقع ہے۔ "را" کے یہ افسر اپنی مدت (6 ماہ سے 2 برس تک) کے دوران وزارت خارجہ امور میں اپنے ساتھیوں میں آزادانہ گھل مل جاتے ہیں اور ریگولر فارن سروس افسران کی حیثیت سے اپنے بھیس کو پرفیکٹ بنانے کی کوشش کرتے ہیں۔ بیرون ممالک کے تمام بھارتی مشنوں میں کسی نہ کسی حیثیت سے "را" کے اہلکار موجود ہیں۔ عام طور پر "را" کے سینئر کور افسران کو فرسٹ سیکرٹری کا درجہ دیا جاتا ہے تاہم واشنگٹن، ماسکو، ٹوکیو اور لندن جیسے اہم مشنوں میں انہیں قونصلر یا وزراء کا درجہ دیا جاتا ہے۔ وہ آزادانہ کام کرتے ہیں اور "را" کے دہلی آفس سے براہ راست رابطہ رکھتے ہیں۔ اور بہت سے کیسوں میں مقامی چیف بھی ہوتے ہیں۔

"را" سفارتی بھیس سے باہر اپنے آنکڑے رکھتی ہے جو کہ یہ ہیں:

(1) ٹارگٹ ممالک میں "را" کے کور افسران بیرون ملک بھارتی کمپنیوں، تعمیراتی فرموں، صنعتی یا تجارتی اداروں اور ثقافتی منصوبوں میں ایگزیکٹوز یا افسران تعلقات عامہ مقرر کیے گئے۔

(2) غیر ممالک کے نامہ نگار بالخصوص بین الاقوامی انفارمیشن میڈیا میں کام کرنے والے بھارتی باشندے بھی بیرونی مستقروں کے لئے "را" کے بڑے ذرائع ہیں۔ مخصوص دارالحکومتوں میں آل انڈیا۔ ریڈیو کے بہت سے نامہ نگاہ "را" کے ایجنٹ ہیں۔

(3) اقوام متحدہ اور یونیسیف جیسے دیگر بین الاقوامی اداروں میں کام کرنے والے کچھ بھارتی باشندے بھی "را" نے بطور سپیشل ایجنٹ مقرر کر رکھے ہیں۔

(4) انڈین اتھارٹیز نے اپنے بیرون ممالک مشنوں میں انٹیلی جنس حصوں میں مزید وسعت کی ضرورت کو محسوس کیا ہے۔ بڑے مشنوں میں اہم سفارتی مناصب پر "را" / آئی بی کے تین کارندوں کو تعینات کیا جاتا ہے۔ بیرون ملک بھارت کے فارن انٹیلی جنس کارندوں میں اضافہ اس قدر زیادہ ہے کہ وزارت خارجہ امور نے بھی اس پر اپنے خدشے کا اظہار کیا ہے۔



آغاز میں "را" ان تربیت یافتہ انٹیلی جنس افسروں پر مشتمل تھی جنہیں براہ راست بھرتی کیا جاتا تھا یہ افسران آئی بی کے خارجی ونگ سے تعلق رکھتے تھے تاہم عملے کی ایک خاصی بڑی تعداد پولیس اور دیگر سروسز سے لی گئی تھی تاکہ "را" کے اچانک پھیلاؤ کے سبب اس کی کثیر الجہتی ضروریات کو پورا کیا جاسکے۔ بعد ازاں "را" نے اپنے افسران کی براہ راست بھرتی بھی شروع کر دی جو اس کے وسیع نیٹ ورک کا اب ایک خاصا بڑا تناسب ہیں۔ براہ راست بھرتی کئے گئے ان افسران کو یونیورسٹی کی تعلیم مکمل ہونے کے بعد لیا گیا ہے۔ انتظامی کیڈر کے لئے انتخاب کرتے ہوئے تعلیمی ریکارڈ، ذہنی صلاحیت، اور جسمانی اوصاف کو مساوی اہمیت دی جاتی ہے۔

انہیں بالعموم 22 سے 28 برس کی عمر کے درمیان بھرتی کیا جاتا ہے تاہم ایسے افسران کے لئے عمر کی کوئی حد نہیں رکھی گئی جنہیں خالصتاً تحقیق اور تجزیئے کے لئے



بھرتی کیا جاتا ہے۔ بھرتی کے لئے طے کردہ معیار کو تمام مدارج پر بہت بلند رکھا جاتا ہے۔

آغاز میں سینئر افسروں کو غیر ممالک، بشمول امریکہ، بھیجا جاتا تھا تاکہ وہ دنیا کی بڑی انٹیلی جنس ایجنسیوں کے اختیار کردہ جدید طریق ہائے کار اور جدید ترین تکنیکوں سے آگاہی حاصل کر سکیں۔ پھر جلد ہی "را" نے اپنی تربیتی تنظیم قائم کر لی اور خاصی بڑی تعداد میں اس عملے کو تربیت دینے کا عمل شروع کر دیا جسے دیگر سروسز سے لیا گیا تھا اور جسے جاسوسی اور انٹیلی جنس کے فن میں تربیت کی ضرورت تھی۔

## سیٹ اپ

"را" کی تربیتی تنظیم کا سربراہ ایک ڈپٹی ڈائریکٹر ہے جو کہ بالعموم آرمی سے ٹرانسفر کیا گیا ایک میجر جنرل ہوتا ہے۔ پانچ سینئر انسٹرکٹرز اس کی معاونت کرتے ہیں جو کہ اس کا مستقل سٹاف ہوتے ہیں بعض اوقات سپیشلائزڈ کورسز کے لئے ٹیکنیکل اور آپریشنل تربیت بھی دی جاتی ہے اور ایسی صورت میں انسٹرکٹروں اور دیگر ایجنسیوں کی سروسز کو بھی استعمال میں لایا جاتا ہے۔

## پہلا مرحلہ

پہلے مرحلے میں "را" کے افسروں اور دیگر اہلکاروں کو ایسے ماحول میں تربیت دی جاتی ہے جو حقیقت سے قریب تر ہو۔ تربیت کا آغاز نئے رنگروٹوں کو جاسوسی نظام اور انٹیلی جنس کی دنیا سے آشنا کرنے کے ساتھ کیا جاتا ہے۔ انہیں یہ بھی سیکھنا ہوتا ہے کہ یہ انٹیلی جنس تنظیم نہیں جو دشمن کی صفوں سے دوست کو شناخت کرتی ہے بلکہ یہ ملک کی خارجہ پالیسیاں ہیں جو یہ کام کرتی ہیں۔ پھر زیر تربیت افراد کو معمول کی چیزیں سکھائی جاتی ہیں مثلاً مختلف شعبہ جاتی اور بین الشعبہ جاتی اصطلاحات اور اطلاعات کی درجہ بندی۔ انہیں سرکاری انٹیلی جنس مشینری، اس کی ذمہ داریوں اور قومی سلامتی

کے امور سکھائے جاتے ہیں۔

## دوسرا مرحلہ

تربیت کے دوسرے مرحلے کے دوران زیر تربیت افراد کو دور افتادہ سرحدی علاقوں میں تعینات کیا جاتا ہے۔ انہیں فیلڈ انٹیلی جنس یونٹس، بارڈر سیکورٹی فورس، انڈین پولیس اکیڈمی اور مخصوص کمانڈو یونٹس سے منسلک کر دیا جاتا ہے جو کہ ملک بھر میں پھیلے ہوئے ہیں۔ یہ مرحلہ چھ ماہ سے ایک سال تک جاری رہتا ہے۔ اس مرحلے میں افسروں کو یہ محسوس کرایا جاتا ہے کہ سرد خطے کیا ہوتے ہیں، خطرناک علاقے کیسے ہوتے ہیں جہاں کہ خفیہ آپریشنز عمل میں لائے جا سکتے ہیں افسران کو پھر اس بات کی تربیت دی جاتی ہے کہ ناسازگار حالات میں ملاقات کے لئے رابطے کیسے کئے جاتے ہیں۔ اس کا مقصد انہیں یہ سکھانا ہوتا ہے کہ دشمن کے علاقے میں مشن کیسے انجام دینا ہے۔ بھارت کے مغربی، شمالی اور مشرقی سرحدی علاقے خفیہ آپریشنز کے لئے بلا کسی رکاوٹ، مکمل تربیتی بنیادیں فراہم کرتے ہیں۔

## نصاب

زیر تربیت افراد کو دست بدست عملی لڑائی، بچاؤ کے طریقوں اور بنیادی فوجی تربیت دی جاتی ہے۔ انہیں جاسوسی کی تکنیک، جوابی معلومات، سیکرٹ ایجنٹس اور فنی آلات و چھوٹے ہتھیاروں کو سنبھالنے کے بارے میں خاصی نظری تعلیم بھی دی جاتی ہے۔ افسر کی اس صلاحیت کی تعمیر پر بہت زیادہ زور دیا جاتا ہے کہ وہ جدید سائنسی پیش رفتوں کا ادراک کرے اور ان کا تازہ ترین عمل رکھے۔ انٹیلی جنس افسروں کی فیلڈ تربیت کے بعد ان کی تربیت کو نکھارنے کے لئے انہیں ایک اور حتمی کورس کروایا جاتا ہے۔



## کورسز برائے دیگر شعبہ جات

"را" کی تربیتی تنظیم کچھ پیشہ ور افراد، اعلیٰ مناصب پر فائز سول سرونٹس، ایڈمنسٹریٹرز، مختلف برانچوں کے ماہرین اور ٹیکنیشنز بشمول ایوی ایشن والیکٹرانکس، کو بھی مختصر کورس کرواتی ہے تاکہ معلومات جمع کرنے سے متعلق ان میں بیداری پیدا کی جائے۔



"را" شراکت کار کے دو مدارج پر غیر ملکی جاسوس ایجنسیوں سے بھی قریبی تعلقات قائم کرنے میں بڑی فعال رہتی ہے۔

سابق سوویت یونین کی جاسوسی تنظیم کے جی بی کے ساتھ اس کی زندگی تک "را" کی گہری شراکت کار تھی۔ جارحانہ جاسوسی سرگرمیوں پر عملدرآمد کے لئے افغان "واد" کے ساتھ بھی اس کے مضبوط روابط تھے لیکن "واد" ٹوٹنے کے بعد کابل اور قندہار میں بھارتی روابط بڑے خفیہ اور فعال ہیں۔ ازبکستان کے ساتھ بھی ایک نیا انتظام جوڑا جا رہا ہے۔

"را" کے بارے میں یقین کیا جاتا ہے کہ وہ کئی ممالک بشمول روس، امریکہ اور برطانیہ کی جاسوسی تنظیموں کے ساتھ اطلاعات کا تبادلہ کرتی ہے۔ 1962ء کی چین بھارت جنگ کے بعد سی آئی اے کے ساتھ روابط رہے ہیں اور حال ہی میں "را" نے موساد کے ساتھ بھی روابط قائم کئے ہیں۔ موساد کی کاؤنٹر انسرجنسی کارروائیوں سے بھارتیوں کو مقبوضہ کشمیر کی آزادی کی تحریکوں کے اندر سرایت کرنے میں مدد ملی ہے۔ اس تمام آپریشن کا فی الواقع ہدف پاکستان اور اس کا نیوکلیئر پروگرام ہے۔

اس سلسلے میں کچھ نمونے کے کیس، جن کے منظر عام پر آنے سے پاکستان کی سلامتی سے متعلق انتہائی کلاسیفائیڈ معلومات حاصل کرنے کے لئے مشترکہ کاوشوں

کے ہونے کا انکشاف ہوا ہے، درج ذیل ہیں۔

(1) ایک پاکستانی (موساد کا بڑا ایجنٹ) کی گرفتاری اور بعد ازاں تفتیش سے کہوٹہ کے ایٹمی پلانٹ کو لاحق کثیر الجہتی خطرے کا انکشاف ہوا۔ ظاہر ہے پاکستان کی مسلح افواج اور کہوٹہ پلانٹ سے متعلق کلاسیفائیڈ مواد حاصل کرنے کے لئے یہ "را" موساد کی مشترکہ کوشش تھی۔

(2) اپنے ناپاک عزائم میں معاونت کے لئے پاکستان میں مقیم اقوام متحدہ کے اہلکاروں کے ساتھ شراکت کار حاصل کرنے کے لئے بھارت نے دوڑ دھوپ کی۔ اسلام آباد میں اقوام متحدہ کے ایک سابق سینئر افسر برائے پروگرامنگ و پلاننگ نے، جو قبل ازیں 9 برس تک بھارت میں خدمات انجام دے چکا تھا، اقوام متحدہ کے دفاتر کے اندر ایک بھارت نواز لابی تشکیل دی تھی۔ وہ کلاسیفائیڈ معلومات حاصل کرنے میں مددگار تھا اور اقوام متحدہ کے سفارتی تھیلوں کے اندر ان کلاسیفائیڈ معلومات کو مستقلاً بھارت بھیجتا رہتا تھا۔

(3) 1988ء کے دوران ایک انتہائی عیاری سے تیار کردہ سکیم کا انکشاف ہوا۔ اس میں کچھ بھارتی باشندوں کو پاکستان میں اقوام متحدہ کے مشنوں پہ گئے۔ ایسا کرتے ہوئے اس سکیم کی نامعقولیت کو نظر انداز کر دیا گیا۔

(4) جنوری 1989ء میں وزارت خارجہ امور کے ایک اسسٹنٹ کو، جو سوویت سیکشن میں کام کر رہا تھا، جاسوسی کے الزامات میں حراست میں لیا گیا۔ تحقیقات سے ظاہر ہوا کہ وہ سوویت سفارت خانے کی براہ راست نگرانی اور کنٹرول میں خفیہ آپریشنز کنڈکٹ کرنے کے لئے "واد" کے اعلیٰ سطحی افسران اور ایک افغان سفارتکار (فرسٹ سیکرٹری) کے ساتھ مل کر کام کر رہا تھا۔

عجیب بات یہ ہے کہ وہ بھارتی ڈپلومیٹ کا "ایجنٹ" بھی بن گیا۔ وہ اپنی خفیہ ذاتی علیحدہ



ملاقاتوں کے ذریعے واد / را کے اہلکاروں کو کلاسیفائیڈ معلومات فراہم کرتا تھا۔ اسے 27 جنوری 1989ء کو گلاب و یاسمین باغ اسلام آباد میں ایک خفیہ ملاقات میں افغان ڈپلومیٹ (واد کا اہلکار) کو کلاسیفائیڈ دستاویزات دیتے ہوئے گرفتار کیا گیا۔ اس نے اعتراف کیا کہ وہ افغان اور بھارتی سفارتکاروں کے ایما پر اعلیٰ درجے کی جاسوسی سرگرمیوں میں پوری طرح ملوث تھا۔

(5) کراچی میں بھارتی قونصل خانے کے خفیہ قونصلر کو سبوتاژ، تخریب کاری اور جاسوسی سرگرمیوں میں ملوث ہونے کی بناء پر "پی این جی" قرار دیا گیا تھا۔ اس کے بارے میں تو واضح طور پر پتا چلا تھا کہ وہ پاکستان میں یونیسیف کے دفاتر کے اندر بھارت کے جاسوسی جال میں ایک کو آرڈی نیٹر تھا۔ سیاسی منحرفین کے ساتھ اس کے باقاعدہ روابط تھے۔ وہ تشدد میں ملوث ہونے کے لئے ان کی حوصلہ افزائی کرتا تھا جس میں فائرنگ کا ایک کیس بھی شامل ہے۔ پاکستان میں ریاست مخالف سرگرمیوں کو تیز کرنے کی اپنی کوشش میں اس نے تخریبی عنصر کی بھارت میں تربیت کے لئے اپنے تعاون کی پیش کش کی۔ ایک غیر ملفوف جاسوسی جال میں وہ کراچی میں کی جانے والی جاسوسی سرگرمیوں کے پیچھے کارفرما دماغ کی حیثیت سے نمایاں طور پر سامنے آیا۔



سرحدوں کے اندر سے اور باہر سے انٹیلی جنس آپریشنز کے علاوہ کچھ انٹیلی جنس آپریشنز بین الاقوامی سطح پر بھی کئے جاتے ہیں اور وہ ہیں تیسرے ممالک کے ذریعے کئے جانے والے آپریشن۔

ان آپریشنز میں اس امر کو یقینی بنایا جاتا ہے کہ اگر سفارتی تعلقات یا بلاواسطہ ذرائع ختم یا ٹوٹ جائیں تو بھی اطلاعات بلا روک ٹوک آتی رہیں۔ چند مثالیں درج ذیل ہیں۔

"را" کے انٹیلی جنس نیٹ جو پاکستان کے خلاف خلیجی ریاستوں، افغانستان، برطانیہ

ہانگ کانگ، برما، سنگاپور اور کابل و جلال آباد میں کام کر رہے ہیں جہاں سے وہ اپنے ایجنٹوں کو روانہ کرتے ہیں، پاکستان میں خط و کتابت کرتے ہیں اور رقم، ویزا وغیرہ جاری کرتے ہیں۔

اقوام متحدہ کے وفود کے ارکان، فورمز، ٹرانزٹی، وزیٹرز، ماہرین اور سیاحوں وغیرہ کو پاکستان سے معلومات کے حصول کے لئے بے تحاشا استعمال کیا جاتا ہے خواہ وہ دوسرے ملک میں رہتے ہوں یا پاکستان آ رہے ہوں۔



پاکستانی ایجنسیاں بین الاقوامی پریشر کا شکار رہیں۔ اس سلسلے میں ہماری ایجنسیوں کو پاکستانی این جی اوز خصوصاً ترقی پسند خواتین کی تنظیموں، ہیومن رائٹس کی تنظیموں، چائلڈ ویلفیئر کی تنظیموں انسداد منشیات کی تنظیموں کے سرکردہ ممبران کی غیر ممالک میں آمد و رفت کا خاص نوٹس لینا چاہئے اور نوجوان لڑکوں اور لڑکیوں کے "غیر ملکی دوروں" پر بھی چیک رکھنا چاہئے۔ بھارتی سفارت کاروں نے ممتاز صحافیوں کاروباری حضرات، قانون دانوں، جاگیرداروں، سینٹرز اور ایم این اے حضرات سے روابط قائم کر رکھے ہیں۔ وہ ان کے کہنے پر انہیں ویزے وغیرہ کی سہولتیں فراہم کر کے اپنا ممنون احسان بناتے ہیں۔

ممتاز شخصیات کی نشاندہی کے علاوہ بھارتی کور افسروں کو یہ تربیت بھی دی جاتی ہے کہ وہ ویزے حاصل کرنے والوں میں ایسے لوگوں کو تاڑیں جو متوقع ایجنٹ بن سکتے ہوں۔ اگر کوئی ایسا آدمی مل جائے تو اس کا تفصیلی انٹرویو لیا جاتا ہے تاہم اپنے ایجنٹوں کے طور پر وہ ایسے لوگوں کو ترجیح دیتے ہیں جو آرمی کے غلبے والے علاقوں کے رہنے والے ہوں۔ ایک موزوں ایجنٹ کی نشاندہی اور بعد ازاں تیاری کے لیے درج ذیل طریقے اختیار کئے جاتے ہیں۔



1۔ تاڑنے والوں کا کام بھارتی ذرائع کرتے ہیں۔

2۔ کور افسران کی بیویاں اپنے پڑوسیوں پر کچھ نوازشات کر کے انہیں اپنا ممنون احسان بناتی ہیں۔ ملازمت پیشہ جوڑے آسانی سے ان کے پھندے میں آ جاتے ہیں۔

3۔ کور افسران کی بھارتی بیویاں اس مقصد کے لئے تقریبات منعقد کرتی ہیں اور مخصوص خواتین تنظیموں کی تقریبات میں شرکت بھی کرتی ہیں۔

4۔ مختلف سفارتی تقریبات، دوستی کی تنظیموں کے جلسوں اور مختلف سیمیناروں میں شرکت کے دوران وہ اپنے بنیادی مشن کو نہیں بھولتیں۔

5۔ بعض اوقات وہ سڑک کنارے کھڑے افراد کو گاڑی میں لفٹ کی پیش کش کرتی ہیں یا خود لفٹ مانگتی ہیں۔

6۔ قومی دنوں اور مذہبی تہواروں کے مواقع پر مختلف افراد کو تحائف بھیجے جاتے ہیں۔

7۔ علاقائی اور قوم پرستانہ نظریات کو استعمال کیا جاتا ہے۔

8۔ فرقہ وارانہ معاملات میں سازشی کردار ادا کرتے ہیں۔

9۔ سندھ کے سرحدی علاقوں اور پاکستان کے دیگر حصوں میں آباد ہندوؤں کو ویزے کی سہولتیں دے کر پھنسایا جاتا ہے۔

10۔ سرحد پار رشتے داروں بالخصوص کشمیریوں اور منقسم خاندانوں سے استفادہ کر کے۔

11۔ عیش و طرب کی محفلوں کے دوران ممتاز پاکستانیوں کے رنگ رلیاں منانے اور شراب پینے کے مناظر کی خفیہ تصاویر اتار کر۔

12۔ پاکستان میں مقیم بھارتی صحافیوں اور انڈین ایئر لائنز سٹاف کو اس مقصد کے لیے کام میں لایا جاتا ہے۔

13۔ سیر و سیاحت کی دعوتیں دی جاتی ہیں اور بھارت کے دورے کے دوران ناجائز

جنسی تعلقات / میزبانی سے خوش کیا جاتا ہے۔

14۔ دیگر سفارتی مشنوں کے ارکان سے ذاتی دوستی کر کے۔

15۔ نمایاں جنسی خطوط والی پرکشش بنی سنوری نوجوان حسینائیں بھارت سے پاکستان میں داخل ہوتی ہیں اور معاشرے کی اعلیٰ شخصیات کو اپنے دام الفت میں پھنساتی ہیں اور پالیسی سازوں تک رسائی حاصل کر لیتی ہیں۔

منتخب ایجنٹوں کو مرتب کردہ پروفارما پر "را" ہیڈ کوارٹرز کی جانب سے منظوری کے بعد کوڈ نام اور نمبر الاٹ کر دیئے جاتے ہیں۔ بیشتر ایجنٹ تنخواہ دار ہوتے ہیں۔ بعض اوقات ادائیگی بھارت میں کی جاتی ہے یا پھر ویزے کی سہولتیں فراہم کر کے خوش کیا جاتا ہے۔ نئے تیار کئے جانیوالے ایجنٹوں کو نیٹ ورک میں شامل کیا جاتا ہے۔ وہ ون ٹو ون رہتے ہیں۔ زیادہ تر میٹنگیں بھارتی ہائی کمیشن یا کور افسران کی رہائش گاہوں پر کی جاتی ہیں۔ اس کے علاوہ مذکورہ مقاصد کے لئے انڈین ایئر لائنز کے دفاتر بھی استعمال کیے جاتے ہیں۔ ملاپ کے لئے ایجنٹ ہینڈلرز انوکھی ساعتوں کا انتخاب کرتے ہیں۔ مثلاً صبح صادق کے وقت یا آدھی رات کو جب انٹیلی جنس کوریج بہت کم ہوتی ہے۔ نماز جمعہ کے اوقات اور موسلادھار بارش کے دنوں میں بھی ایسی ذاتی میٹنگیں کی جاتی ہیں۔ ایجنٹ ہینڈلرز کے ساتھ میٹنگوں کا اہتمام بذریعہ ٹیلی فون اور پہلے سے طے شدہ کوڈز کے استعمال کرتے ہوئے کیا جاتا ہے۔ عام طور پر مشن "را" ہیڈ کوارٹرز کی جانب سے سونپے جاتے ہیں اور بعد ازاں جاسوسوں کو EEI فراہم کر دی جاتی ہے۔ بعض اوقات ایجنٹ ہینڈلرز ایجنٹ کو آڈیو ریکارڈز فراہم کرتا ہے۔

بھارتی کور افسران نے وزارتوں، سرکاری نیم سرکاری اداروں، تنظیموں مسلح افواج حتیٰ کہ پاکستان کی انٹیلی جینس ایجنسیوں کے کئی ایک ملازمین کو تاڑا، پھر انہیں جاسوسی کے لئے تیار کیا۔ یہ ملازمین بڑے محتاط انداز میں ان کے لیے کام کر رہے ہیں کچھ



ے پاکستانی صحافی جن کی اخلاقی شخصیت کمزور ہے وہ بھی بھارتی کور افسران کے جھانسے میں آ چکے ہیں اور شبہ ہے کہ وہ وطن کے خلاف جاسوسی سرگرمیوں میں ملوث ہیں۔



پاکستان بھارت سرحد کسی چھلنی کی مانند ہے جس کے "سوراخوں" سے سرحد کی دونوں جانب چھپ چھپا کر آنا جانا ممکن ہے۔ یہ کمزوریاں بھارت کو سمگلروں کا مقصد سرکاری ملازمین اور حکومتی اہلکاروں کو جاسوسی کیلئے تیار کر کے ان کے ذریعے شاطرانہ اطلاعات کا حصول ہے۔ اس میں ایک نکتہ یہ بھی کارفرما ہوتا ہے کہ آلہ کار افراد کو بعد ازاں بلیک میل کیا جائے۔ سرحد کی دونوں جانب بھارت سمگلروں کو رابطے، پیغام رسانی، پناہ گاہیں مہیا کرنے والے ٹیلنٹ کی تلاش اور پھر جاسوسی کی تیاری کے لئے استعمال کیا جاتا ہے۔ ایک برطرف شدہ پولیس کانسٹیبل کو جس نے سمگلنگ کا دھندا شروع کر دیا تھا۔ بھارتیوں نے گرفتار کیا اور بعد ازاں اسے اپنے کام کرنے پر مجبور کیا۔ پولیس کانسٹیبل نے اپنے بھارت کے دورے سے متعلق پاکستانی حکام کو اطلاع دے دی۔ بھارتی اور پاکستانی انٹیلی جنس دونوں سے رابطے قائم کرنے کے بعد اس نے بڑی ہوشیاری سے "ڈبل ایجنٹ" بن کر خود کو محفوظ بھی رکھا اور سمگلنگ کا دھندا بدستور جاری رکھا۔ اس نے ایک حاضر سروس فوجی اور ایک سابق فوجی کو بھارتی انٹیلی جنس سے متعارف کرایا۔ یہ دونوں فوجی جھوٹے وعدے پر کانسٹیبل کے دام میں آ گئے اور بھارتیوں کے لئے کام شروع کر دیا۔

اس کے بعد بھارتی انٹیلی جنس نے جاسوس تیار کرنے کا سلسلہ وار طریقہ اپنایا۔ ایک جاسوس سے کہا کہ وہ ایک اور لائے۔ اس طرح چار حاضر سروس فوجی اور سرحدی علاقے کے ایک گھاگ کسان کو جاسوسی کے لئے تیار کیا گیا۔ ان لوگوں نے کانسٹیبل کے ذریعے بھارتیوں کو مفید معلومات فراہم کیں۔ یہ ایک معمول کی مثال ہے۔ یہی

"را" کا طریقہ واردات بھی ہے۔

ایسے صحافی، دانشور اور سیاستدان جو سفارتی برادری کے ساتھ دوستانہ تعلقات قائم رکھتے ہیں وہ مخالف انٹیلی جنس کارندوں کے لئے مثالی ہدف بن سکتے ہیں۔ یہ لوگ معمولی التفات اور دوستی کے عوض دانستہ یا نادانستہ کلاسیفائیڈ انفارمیشن دشمنوں کو پہنچا دیتے ہیں۔ متعلقہ فریقوں کے کہنے پر صحافی حضرات اس جواز کے ساتھ حساس محکموں میں جانے کی اجازت حاصل کر لیتے ہیں کہ وہ "تحقیقاتی" رپورٹیں لکھنا چاہتے ہیں۔ کچھ صحافی حضرات جنہیں سیاسی پشت پناہی حاصل ہے وہ بچ کر نکل جاتے ہیں کیونکہ انہیں ظاہری وجوہ کی بنا پر سیکورٹی ایجنسیاں پکڑ نہیں سکتیں۔

بھارت کے انٹیلی جنس آپریشنز زمانہ امن کے دوران بنیادی طور پر سرحد کے ذریعے پاکستان کے اندر سے ہی براہ راست عمل میں لائے جاتے ہیں کیونکہ یہ تیز تر اور سستے ہوتے ہیں۔ بھارتی انٹیلی جنس ایجنسیاں سرحد کے ذریعے اپنے ایجنٹ بھیجتی ہیں اور ٹارگٹ علاقوں کے اندر ہی سے جاسوس تیار کرنے کی کوشش کرتی ہیں۔ ان ایجنٹوں کو تربیت دی جاتی ہے اور بی ایس ایف کی مختلف چوکیوں کی مدد سے انہیں ٹارگٹ علاقوں میں بھیج دیا جاتا ہے۔

اس مقصد کے لئے اپنی چوکیوں کے ساتھ ان ایجنٹوں کے موثر رابطے اور ٹیلی فونک سلسلے قائم ہوتے ہیں اس طرح واپس آنے والے ان ایجنٹوں کو بی ایس ایف کی چوکیوں واقع آزاد کشمیر، سیالکوٹ، لاہور، قصور، بہاولپور اور تھرپارکر کے ذریعے وصول کیا جاتا ہے۔ جن ایجنٹوں کو دیگر علاقے سونپے گئے ہوتے ہیں۔ انہیں بھی جغرافیائی سہولت مثلاً دریائی حدود، متصل ملک یا وسیع صحراؤں، اقلیتی یا سمگلنگ کمیونٹی کی موجودگی وغیرہ کیلئے ان سرحدوں کے ذریعے بھیجا جاتا ہے۔ انفرادی ایجنٹوں کو رقم سمگلنگ کیلئے تحفظ، سرحد پار کے عزیز و اقارب سے ملاقات کی سہولتوں، شراب



شباب اور بھارتی فلموں وغیرہ کا لالچ دیا جاتا ہے۔ یا پھر بلیک میل کیا جاتا ہے۔ بھارتی انٹیلی جنس سرحد کے راستے بھارتی ایجنٹوں کا بہاؤ جاری رکھتی ہے۔ چند تربیت یافتہ ایجنٹوں کو بڑی تعداد میں موجود قابل خرچ ذرائع (ایجنٹوں) میں غلط ملط کر دیتے ہیں۔ یہ مقامی ایجنٹ جنہیں بوقت ضرورت استعمال کے لئے رکھا گیا ہوتا ہے، ہماری انٹیلی جنس ایجنسیوں کی توجہ اپنی طرف مبذول کرائے رکھتے ہیں جبکہ اہم جگہوں پر تعینات تربیت یافتہ ایجنٹ بحفاظت اپنے مشن کی انجام دہی میں لگے رہتے ہیں۔

سفارت کار جو انتہائی عام طریقہ اختیار کرتے ہیں وہ ہے مقامی ایجنٹوں کو بے اندازہ عیاشی اور دل کھول کر تفریح مہیا کرنا جس میں کھلے عام شراب "بلا روک ٹوک جنسی تعلقات اور اس طرح کی دیگر سرگرمیاں جو پاکستان کے روایتی ماحول میں باآسانی دستیاب نہیں۔ جو دوسرے چارے پھینکے جاتے ہیں ان میں بے مانگے تحائف کی بارش، ویزے اور بیرون ملک قیام کے دوران گھر جیسی میزبانی شامل ہیں۔ دلچسپ بات یہ ہے کہ کسی بھی ڈپلومیٹ کے شراب کے ڈیوٹی فری کوٹے کو چیک کیا جاتا ہے نہ ہی مخصوص سٹوروں سے اس کے الیکٹرانک اشیا اور کھانے پینے کی اشیاء کی خریداری کے کوٹے پر نظر رکھی جاتی ہے یہی وجہ ہے کہ شہر اسلام آباد میں غیر ملکی اشیاء عام دستیاب ہیں۔ اس شہر کے سٹوروں اور دکانوں میں کھانے پینے کی غیر ملکی اشیا اور الیکٹرانک ساز و سامان کی بھرمار ہے اس کے مستفید وہ غیر ملکی ڈپلومیٹ ہیں جو ان اشیاء کے لئے ڈالروں میں ادائیگی لینے کے لئے ہمیشہ سے معروف ہیں۔

قوم پرستانہ رجحانات اور کمزوریوں کو ہدف مقرر کرتے ہوئے انتشار پسندوں کے ذریعے چاروں صوبوں کے حساس سرحدی علاقوں میں گھس آتے ہیں۔ سندھو دیش، بلوچستان، آزاد کشمیر، شمالی علاقہ جات، سرائیکی صوبہ پختونستان کے نظریے کو تقویت پہنچانے کے لئے علاقائی رجحانات کو کامیابی سے استعمال کیا جاتا ہے۔ ترقیاتی

سرگرمیوں کی مین سٹریم میں مواقع کی عدم دستیابی اور معاشی محرومیوں والے علاقوں میں "را" نے افواہوں اور بے پر کی اڑانے جیسے حربوں کو بڑی مہارت سے استعمال کیا جس کی مثالیں ہمیں اپنے ملک میں جگہ جگہ دکھائی دیتی ہیں۔



# Battle بیٹل انٹیلی جنس کیا ہے؟

کسی بھی ملک خصوصاً پاکستان جیسے ملک کو اپنی سلامتی اور سیکورٹی کیلئے ہر وقت پنے دشمن ہمسایہ سے جبکہ اس کے عزائم بھی بے حد خطرناک ہوں چوکنا اور ہوشیار ہنے کی ضرورت ہوتی ہے۔ اس کے لئے ضروری ہے کہ دشمن کی جنگی تیاریوں، ستعداد قوت اور ارتکاز کا علم ہوتا رہے۔

ہماری سرحدوں پر عموماً پراکسی وار چلتی رہتی ہے کیونکہ بھارتی حکومت نے یہ تہیہ لر رکھا ہے کہ وہ ہمیں کبھی چین سے نہیں بیٹھنے دیں گے اس لئے ہمارے ایڈوانس نٹیلی جنس یونٹس کو بہت متحرک اور فعال ہونا چاہئے کیونکہ بیٹل انٹیلی جنس ہر محاذ کے لمانڈر کی اہم ترین ضرورت ہے۔

## بیٹل انٹیلی جنس کے عناصر

بیٹل انٹیلی جنس ان عناصر کا مجموعہ ہے جن کی ضرورت میدان جنگ میں کسی بھی

کمانڈر کو اپنا کوئی بھی چھوٹا/ بڑا، اہم / غیر اہم منصوبہ بناتے ہوئے پیش آتی ہے۔اس ضمن میں تین اہم عناصر سے متعلق بھرپور اور مکمل معلومات ناگزیر ہیں۔

(1)دشمن افواج(2) موسم(3)زمینی حالات

دشمن فوج کی نفری اور استعداد کا علم ہوئے بغیر متحارب کمانڈر کی حیثیت ایک "اندھے سپاہی" سے زیادہ کچھ نہیں رہ جاتی۔ موسم وقت پر اثر انداز ہوتا ہے کیونکہ فوج کی منصوبہ بندی میں موسم کی بے حد اہمیت ہوتی ہے بعض منصوبے شدید بارش یا اندھیرے کے متقاضی ہوتے ہیں اور بسا اوقات صاف موسم مطلوبہ نتائج دیتا ہے۔ اس طرح "زمین" کسی بھی فارمیشن کی ایک سے دوسری جگہ نقل و حرکت پر اثر انداز ہوتی ہے اگر زمین ناہموار ہے یا ہموار ہے تو فوجی نقل و حرکت کو بھی اسی حساب سے ترتیب اور تنظیم کیا جاتا ہے۔کوئی بھی کامیاب پلاننگ کیلئے ان تینوں سے متعلق بنیادی معلومات کسی بھی کمانڈر کے لئے ضروری ہوتی ہیں۔

کمانڈر کو دشمن کے متعلق کیا معلومات درکار ہیں؟

میدان کارزار ہو یا حالت امن ہر صورت کسی بھی کمانڈر کو اپنی مخالف اور سرحد کے دوسری طرف موجود افواج سے متعلق درج ذیل معلومات درکار ہوتی ہیں۔

(1)دشمن افواج کا آرڈر آف بیٹل Order of Battle

(2)دشمن کی فضائی اور سمندری فوج کی تفصیلات

(3)دشمن کی نقل و حرکت، حرکات و سکنات اور اس کے ممکنہ مشن اور منصوبہ بندیاں

یہ وہ بنیادی معلومات ہیں جن کی ضرورت ہر وقت رہتی ہے اور جن کے حصول کی کوششیں دن رات جاری رہتی ہیں۔



## حاصل کردہ معلومات کی تقسیم

یہ ایک طے شدہ فارمولا اور حقیقت ہے کہ انٹیلی جنس سٹاف کے پاس ہمیشہ وقت کم ہوتا ہے۔اس لئے اس بات کو بہت ضروری سمجھا جاتا ہے کہ خبروں کی ترسیل اور تقسیم بروقت ہونی چاہئے ان میں معمولی تاخیر بھی برداشت نہیں کی جاسکتی۔

اس سلسلے میں اہم بات یہ ہے کہ متعلقہ انٹیلی جنس ڈیوٹی آفیسر اس بات کا فوری فیصلہ کرنے کی اہلیت رکھتا ہو کہ کس یونٹ، فارمیشن وغیرہ کو کس خبر کی ضرورت ہے؟کون سی خبر اس نے اعلیٰ حکام اور ماتحت حکام تک پہنچانی ہے۔یہی کسی ڈیوٹی آفیسر کا امتحان ہوتا ہے۔اس ضمن میں اسے عموماً اس نوعیت کے مسائل درپیش ہوتے ہیں۔

1۔یہ یقین کرنا کہ جن کو متعلقہ خبروں کی ضرورت تھی ان تک خبریں پہنچ گئیں۔

2۔جن کو فوری ضرورت نہیں تھی انہیں مطلع کر دیا گیا بیٹل انٹیلی جنس سسٹم کو مربوط کرنے اور بہترین نتائج کا حامل بنانے کے لئے ان باتوں کا خیال رکھنا بے حد ضروری بلکہ ناگزیر ہے۔

(1)انٹیلی جنس سٹاف کی مکمل اور مرکزی تربیت

(2)"ملاپ" کا ذریعہ بہترین ہو اور خبریں بھیجنے کا انتہائی موزوں اور محفوظ طریقہ استعمال کیا جائے۔

(3)انٹیلی جنس سٹاف کا اپنے کمانڈر پر مکمل اعتقاد اور اعتماد بھی بہترین نتائج حاصل کرنے کا باعث بنتا ہے۔

(4)متعلقہ کمانڈر بیٹل انٹیلی جنس کی خبروں کے حصول کے لئے موجود مشکلات سے بخوبی آگاہی رکھتا ہو۔

(5)بیٹل نٹیلی جنس کے لئے عموماً ریگولر فورسز کے افسران اور جوانوں کو ہی مامور کیا

جاتا ہے لیکن یہ بات ضروری سمجھی جاتی ہے کہ تمام "رینکس" کو انٹیلی جنس کا شعور ہونا چاہئے اور وہ اس کی باریکیوں سے آگاہ ہونے کے بعد خود کو مقامی حالات میں ڈھالنے کا سلیقہ رکھتے ہوں۔

## بیٹل انٹیلی جنس سائیکل Cycle

بیٹل انٹیلی جنس سٹاف کے سوچنے کا انداز یہ ہونا چاہئے کہ زیادہ تر فوجی سوچ بچار فوجی تجزیہ کی شکل میں کی جاتی ہے۔ اپنی تمام تر توجہ دشمن کے نقطہ نظر کو سمجھنے اور اس کے امکانی اقدامات پر مرکوز رکھیں۔ اپنے "سورسز" سے حاصل شدہ تمام اطلاعات کا انٹیلی جنس سٹاف کے لئے تازہ ترین جائزہ لیتے رہنا بے حد ضروری ہے۔

اس ضمن میں دوسری اہم بات یہ ہے کہ تمام معلومات اور حاصل شدہ نتائج کو بروقت ان کے "متعلقہ ہاتھوں" تک پہنچایا جائے بہتر نتائج کا حصول آپ کے موثر اقدامات ہی سے ممکن ہوتا ہے۔ اس سارے عمل کو ہی "انٹیلی جنس سائیکل" کہا جاتا ہے۔ انٹیلی جنس سائیکل کے مختلف مراحل کچھ اس طرح ہیں۔ سب سے پہلی اور ضرری بات یہ ہے کہ انٹیلی جنس سٹاف کے پاس وہ تمام خبریں موجود ہوں جن کی اپنی فوج کو ضرورت ہے۔ اس کے بعد یہ طے کیا جائے کہ کون سی خبر کس مشکل کا حل پیش کرتی ہے اور وہ کون سی خبر ہے جس سے ہمارے "مشن" کی تکمیل ہو گی۔ اپنی ضروریات کا یقین کرنے کے بعد متعلقہ "سورسز" اور ایجنسیوں کو ان خبروں کے حصول پر مامور کر دیا جائے جو ان خبروں کو حاصل کر سکتی ہیں۔ اطلاعات کے حصول کی لگاتار کوششوں کو اس طرح کنٹرول کیا جائے کہ مطلوبہ خبریں مقررہ وقت پر حاصل ہو سکیں تا کہ انہیں کام میں لایا جائے۔

اہم خبروں کے حصول کی کوشش ان تدبیراتی اقدامات کی طرح ہے جو کسی بھی



فارمیشن کمانڈر کو مشن کی تکمیل میں مددگار ہوتی ہیں۔ اس ضمن میں تمام دستیاب سورسز اور ایجنسیوں کو دشمن، موسم اور زمین سے متعلق خبریں حاصل کرنے پر مامور کر دیا جائے۔ حاصل شدہ خبروں کی مکمل چھان بین ضروری ہے۔ کیونکہ چھان بین میں ناکامی کمانڈر کی تجویز اور فیصلہ پر اثر انداز ہوتی ہے۔

خبروں کی درجہ بندی اس کا تیسرا اصول ہے۔ اس مرحلے پر انفارمیشن INFORMATION کو انٹیلی جنس INTELLIGENCE میں تبدیل کیا جاتا ہے۔ اس سلسلے میں تین مرحلہ وار اقدامات کیے جاتے ہیں۔

(1) مقابلہ کرنا (2) چھان بین کرنا (3) کولیشن COLLATION

کوئی بھی اچھا انٹیلی جنس سٹاف تمام اطلاعات کو اس طرح محفوظ کرتا ہے کہ ضرورت پر وہ فوراً دستیاب ہوں۔ بہترین "کولیشن" کے لئے تمام اجزاء کو اس طرح ترتیب دیا جاتا ہے کہ ان کا آپس میں تعلق، اہمیت، باعتبار اور ممکنات کا اندازہ لگایا جا سکے۔ اور خبروں کی قدر و اہمیت کا یقین ممکن ہو۔

اس کے بعد ان خبروں کو متعلقہ فائلوں پر منتقل کرنا، نقشوں پر مارک کرنے کا عمل وقوع پذیر ہوتا ہے۔ آرڈر آف بیٹل Order of Battle سے متعلق درج ذیل تفصیلات درکار ہوتی ہیں۔

(1) نفری (2) شناخت اور تنظیم (3) ہتھیار اور سازوسامان (4) پھیلاؤ (5) تربیت (6) تدبیرات (7) بندوبستی ملاپ (8) لڑاکا صفات (9) متفرقات

کسی بھی بیٹل کمانڈر کو انٹیلی جنس سٹاف کی طرف سے درج ذیل اطلاعات درکار ہوتی ہیں دشمن کی نفری کے متعلق مکمل اطلاعات کسی بھی کمانڈر کی اولین ترجیح ہوتی ہے۔ نفری کی تعداد، تعیناتی دشمن فوج میں تبدیلیاں وغیرہ فارمیشن کی ابتدائی تنظیم اس ضمن میں اسی فی صد سے کم نفری والی یونٹوں کی اوسط کیونکہ 80 فی صد سے زائد کو

مکمل نفری سمجھا جاتا ہے اس کے بعد فارمیشن کی کمک اور تبدیلی کے حالات اہم ترجیحات ہیں۔

بیٹل انٹیلی جنس سٹاف یہ جاننے کے لئے کوشاں رہتا ہے کہ دشمن فوج کا "مورال" کیسا ہے۔ اس میں جوانوں اور بوڑھوں کا تناسب کیا ہے۔ فوج کو لاحق بڑی اور چھوٹی بیماریاں اوران کی شرح کیا ہے۔

دشمن کی جنگی حرکات و سکنات اس کی نقل و حرکت اور اس کی فوج پر موسمی اور زمینی اثرات کا جائزہ لیا جاتا ہے۔ دشمن کی طرف سے قائم کی جانے والی پوزیشنوں پر اس کی فوج میں مختلف النسل اور مختلف زبانیں بولنے والوں پر مشتمل رجمنٹیں کون کون سی اور کہاں کہاں تعینات ہیں۔

"شناخت" کو آرڈر آف بیٹل میں خصوصی اہمیت حاصل ہے۔ دشمن سے متعلق بیشتر سوالات کے جوابات اس سے ملتے ہیں۔ اس سے کسی خصوصی یونٹ کی پہچان ہوتی ہے اور یہ علم ہوتا ہے کہ یہ کون سی یونٹ ہے۔ اس کا منصوبہ اور ذمہ داریاں کیا ہیں؟ یہ بھی اندازہ لگایا جاسکتا ہے کہ اس کے ساتھ علاقے میں مزید کون کون سی یونٹس ہوسکتی ہیں جن کی ابھی تک پہچان نہیں ہو سکی۔ اس ضمن می ایک ضروری نقطہ یہ ہے کہ اگر بیٹل انٹیلی جنس سٹاف کو دشمن کے علاقوں میں یونٹوں کی فارمیشنوں کی تنظیم معلوم ہو جائے تو آئندہ ممکنہ اقدامات سے متعلق بھی بخوبی اندازہ لگایا جاسکتا ہے۔

دشمن فوج کے ہتھیار اور ساز و سامان جو وہ لڑائی میں استعمال کر سکتا ہے؟ اوران ہتھیاروں کی تقسیم مخالف فوج کے یونٹوں میں کس طرح کی گئی ہے۔ دشمن کے سامان جنگ کا تجزیہ کرنا۔

یہ جاننا بھی ضروری ہوتا ہے کہ دشمن نے اپنی یونٹوں کو تدبیراتی لحاظ سے کس طرح ڈیپلائے کیا ہوا ہے۔ کس علاقے میں کون سے یونٹ تعینات ہیں؟



اس کے بعد دشمن کی تدبیرات یعنی TACTES کو دیکھنا ہوتا ہے کہ دشمن کس محاذ پر کون سی ممکنہ چال چلے گا۔

## پیغام یا سامان بھیجنے کے طریقے

کوئی بھی ایجنٹ اطلاعات، سامان، پیغام اپنے ہینڈلر تک یا ہینڈلر اپنے ایجنٹ تک پہنچانے کے لئے درج ذیل طریقہ استعمال کر سکتا ہے۔

(1) کوریئر کے ذریعے۔

(2) جنگی قیدیوں کے ذریعے۔

(3) سویلین اور تجارتی ذرائع (ڈاک، تار، مواصلات)

(4) کٹ آؤٹ CUT OUT کو استعمال کر کے۔

(5) متفرق طریقے موقعہ محل کی مناسبت سے اپنائے جاسکتے ہیں۔

(6) ذاتی ملاقات یعنی "ملاپ" کے ذریعے۔

## خفیہ ملاقات کے بنیادی اصول اور اشارے

(1) خفیہ ملاپ دوطرفہ ہو۔

(2) خفیہ ملاپ مسلسل ہونا چاہئے۔

(3) سیکورٹی اقدامات پر مکمل اور سختی سے عمل کیا جائے۔

ملاپ کے لیے مخصوص اشارے جو اختیار کئے جاسکتے ہیں ان میں مختلف آوازیں جن میں مخصوص قسم کے وسل، کار وغیرہ کا ہارن، جانوروں کی مخصوص آوازیں شامل ہیں۔ پیغام رسانی کے لیے "ڈراپ" اور اب ٹیلی فون فیکس کو بھی اہمیت دی جانے لگی ہے۔

کوئی بھی خفیہ ملاپ کرتے ہوئے حفظ ماتقدم کے لئے یہ باتیں ہر ایجنٹ اور ہینڈلر کے ذہن میں رہنا چاہئیں کہ کسی بھی لمحے دشمن کی Intersepcion انٹرسپشن

(مداخلت) کا خطرہ موجود ہے۔

اس طرح سرحدوں پر دشمن کا کنٹرول اور گشت بڑھ سکتی ہے۔ خصوصی ناکہ بندیاں کی جاسکتی ہیں۔ سفر کے راستوں پر چیکنگ اور خصوصی نگہداشت ہو سکتی ہے۔

یہ بھی ممکن ہے دونوں میں سے کوئی ایک دشمن ایجنٹوں کی مشتبہ لسٹ پر آچکا ہو اور اس کی "سرویلنس" کی جارہی ہو۔ اس کے علاوہ مقامی حالات میں کوئی بھی تبدیلی متوقع ہوتی ہے۔

خفیہ ملاپ کے لئے عموماً تین چینل استعمال کئے جاتے ہیں۔

(1) باقاعدہ چینل (2) ریزرو چینل (3) وارننگ چینل

پہچان یعنی شناخت کے لیے یوں تو بہت سے اشارے وقت کے ساتھ ساتھ تبدیل ہوتے رہتے ہیں۔ لیکن عموماً ایجنٹ کو دوران تربیت یہ اشارے بتائے اور سمجھائے جاتے ہیں۔

(1) مختلف قسم کے لباس استعمال کرنا۔

(2) زبانی اشارے جن میں مخصوص الفاظ کا استعمال شامل ہے۔

(3) ریڈیو پروگرام کے ذریعے اشارہ دینا۔

(4) اخبارات میں اشتہارات کے ذریعے



# سیکورٹی اقدامات اور ان کی اہمیت

جاسوسی کے کھیل میں چونکہ ایک سے زیادہ آدمیوں کو بہر صورت ایک وقت میں متحرک ہونا پڑتا ہے اس لیے یہ امکان ہر وقت موجود رہتا ہے کہ کسی ایک کی غلطی دوسرے محتاط ترین ایجنٹ کو بھی نقصان پہنچا سکتی ہے۔ اس لئے تمام سیکورٹی اقدامات پر فریقین کو مکمل یکسوئی اور توجہ دینا ناگزیر ہے۔

اس سلسلے میں کچھ ہدایات پر عمل ضروری ہے۔

1۔ ایجنٹ کو دوران تربیت ہر مرحلے پر احساس دلایا جائے کہ اس کی معمولی سی بھی غلطی نہ صرف اس کے بلکہ دوسروں کے لئے بھی کتنی تباہ کن ثابت ہو سکتی ہے۔

2۔ ایجنٹ کو لاپرواہی، سستی، کاہلی سے منع کیا جائے۔ ہر وقت چاک و چوبند اور حاضر دماغ رہنے کی تربیت دی جائے۔

3۔ کور کہانی، خفیہ لکھائی، خفیہ ملاپ کی اسے خصوصی تربیت دی جائے۔

4۔ایجنٹ کو سمجھایا اور سکھایا جائے کہ دشمن علاقے (ٹارگیٹ) میں اس کا معیار رہائش کسی بھی طرح دوسروں کی توجہ کا باعث نہ بنے۔

5۔ایجنٹ اپنے معمولات میں کبھی اچانک تبدیلی نہ کرے اور خود کو بدترین حالات میں بھی نارمل رکھے۔

6۔لوگوں کے ساتھ اس کا برتاؤ مخلصانہ اور ہمدردانہ ہونا چاہئے۔

7۔غصے اور اشتعال پر قابو رکھے۔ کسی بھی حالت میں مشتعل نہ ہو۔

8۔ٹارگیٹ علاقے میں اپنے ساتھ ہونے والی کسی بھی زیادتی کو نظر انداز کرے۔

9۔ٹارگیٹ ملک میں اپنے ساتھ ہونے والے کسی بھی غیر قانونی اقدامات کی پولیس رپورٹ درج نہ کروائے۔

10۔ نقصان سے بچنے کی کوشش کرے لیکن نقصان ہونے کی صورت میں نارمل رہے۔

11۔ عوامی اجتماعات جہاں دنگے فساد کا ڈر ہو کا ہرگز رخ نہ کرے۔

12۔ جلسے، جلوس گزرنے والے علاقوں سے اجتناب برتے۔

13۔ ٹارگیٹ ملک کی کسی بھی سیکورٹی ایجنسی کے معمولی شک گزرنے پر فوراً اپنے تمام "کور" ختم کر دے۔ ملاپ بند کر دے اور مکمل اطمینان کے بعد اگلا لائحہ عمل طے کرے۔

14۔ اطلاعات، سامان لانے اور لے جانے کے محفوظ ترین طریقے اس کے علم میں ہوں۔

15۔ بے جا اصراف سے بچے، نارمل رہے اور عام لوگوں کی طرح زندگی بسر کرے۔

### ہینڈلر کے لئے ضروری ہدایات

ہینڈلر کے لئے ضروری ہے کہ ایجنٹ کی تربیت کے ساتھ ساتھ تشخیص پر بھی نظر رکھے اس کے اعتباری اور ناعتباری ہونے سے متعلق ایجنٹ کی موجودگی اور



-- بھروسہ -- صلاحیت -- سچائی -- ربط -- مطابقت اور ارتقا پر نظر کرے۔

ایجنٹ کی فراہم کردہ خبر پر فوراً اعتبار نہ کرے اس کے لئے درج ذیل کیٹیگری کا تعین کیا جاسکتا ہے۔

1۔ مکمل قابل اعتبار خبر کے لئے "اے" یعنی بالکل سچ

2۔ عمومی قابل اعتبار کے لئے "بی" یعنی غالباً سچ

3۔ خاصی قابل اعتبار کے لئے "سی" یعنی ممکنہ سچ

4۔ عموماً ناقابل اعتبار کے لئے "ڈی" یعنی مشکوک سچ۔

5۔ ناقابل اعتبار کے لئے "ای" یعنی خلاف قیاس

یہ مدارج مقرر کرنے کے بعد ہی ہینڈلر ایجنٹ کو اپنے ایجنٹ کی حیثیت کے تعین میں آسانی رہے گی۔

6۔ ایجنٹ کی جسمانی، نفسیاتی صورتحال پر مکمل نظر رکھے۔

7۔ ایجنٹ کے معاشرتی رویوں کو خواہ ان میں معمولی سی تبدیلی بھی آئے قطعاً نظر انداز نہ کرے۔

8۔ ایجنٹ کے ساتھ ماحول دوستانہ، پر خلوص رکھے۔ اسے کسی مرحلے پر یہ احساس نہیں ہونا چاہئے کہ اسے "استعمال" کیا جارہا ہے۔

9۔ ایجنٹ کی ضروریات، گھریلو مسائل میں دلچسپی لے اور اپنے ممکنہ ذرائع سے انہیں حل کروانے کی کوشش کرے۔

10۔ ایجنٹ کو وقتاً فوقتاً اس کے کام کی نوعیت سے "انعامات" دیتا رہے۔



جاسوسی ایسا علم ہے جس پر کبھی کوئی اتھارٹی نہیں بن سکتا۔ بدلتے حالات کے ساتھ اس کی تکنیک بدلتی رہتی ہے۔ دنیا کی کامیاب جاسوسی ایجنسیاں وہ ہیں جو خود کو

بدلتے حالات کے ساتھ ڈھالتی رہیں اس صورت میں انہیں بہترین نتائج حاصل ہو سکتے ہیں۔

آج کے دور میں انسان سے زیادہ مشینی جاسوسی پر اعتماد کیا جانے لگا ہے لیکن انسانی جاسوس کی ضرورت سے انکار شاید قیامت تک ممکن نہ ہو کیونکہ مشین کو بھی بہر حال انسان ہی کنٹرول کرتے ہیں۔

کسی بھی جاسوس کے لئے خطرناک مرحلہ سرحد عبور کرنا ہوتا ہے کیونکہ غیر قانونی سرحد عبور کرتے ہوئے یہ بات وہ کبھی نہیں بھولتا کہ اس کے ٹارگیٹ ملک کی سرحدی سیکورٹی فورسز نے آنکھیں بند نہیں کر رکھیں۔

کوئی بھی ایجنٹ عموماً بہت عرصے بعد اس قابل ہوتا ہے کہ وہ "کوریئر" کی مدد کے بغیر سرحد عبور کرے "کوریئر" ایجنٹ کی طرح پڑھا لکھا اور باشعور نہیں ہوتا۔ پاکستان اور بھارت کی انٹیلی جنس ایجنسیاں عموماً "کوریئر" کا انتخاب جرائم پیشہ یعنی سمگلروں میں سے کرتی ہیں ان کے متعلق یہ دھڑکا ہر وقت لگا رہتا ہے کہ "کوریئر" کہیں "ڈبل کراس" نہ کر رہا ہو کیونکہ جرائم پیشہ انسان اپنی فطرت کو تبدیل نہیں کر سکتا۔ یہی وجہ ہے کہ اچھے انٹیلی جنس آفیسر اپنے "کوریئر" معمولی شک پر بھی تبدیل کرتے رہتے ہیں۔

اس ضمن میں سرحد عبور کرنے والے ایجنٹ کو بھی اس بات کا بطور خاص خیال رکھنا چاہئے کہ کیا کوریئر سرحد عبور کرواتے ہوئے نارمل ہے؟ کیا وہ تربیت اور احکامات کے مطابق ہی کام کر رہا ہے۔

ایجنٹ کے لئے ضروری ہے کہ وہ "کوریئر" کو "مشکوک" سمجھے لیکن اس کے کسی بھی عمل سے قطعاً اس شک کا اظہار نہیں ہونا چاہئے۔

یہ شک صرف سیکورٹی پوائنٹ سے ہی رکھنا ضروری ہے۔



"کوریئر" اگر ڈبل کراس کرتا ہے تو ایجنٹ کو اپنے حواس اور اعصاب قائم اور مضبوط رکھنے چاہئیں کیونکہ جاسوسی مضبوط اعصاب کا کھیل ہے۔ موقعہ محل کی مناسبت سے اپنی حکمت عملی بنائے اور اپنی تربیت کو بروئے کار لا کر اس صورت حال سے نکلنے کی کوشش کرے۔ اگر وہ گھبرا گیا، ڈر گیا تو مارا گیا، مر گیا۔

# سرحد کی حکمت عملی

سرحد عبور کرنے سے ٹارگیٹ ایریا تک پہنچنے کے لیے کسی جاسوس کو کن مراحل سے گذرنا پڑتا ہے؟
کس طرح کے حالات پیش آتے ہیں اور تربیت کس مرحلے پر کس طرح کام آتی ہے۔اس کی ایک جھلک ملاحظہ فرمائیے۔

سرشام ہی ہم سرحدی علاقے میں پہنچ گئے تھے اور اب ایک جیپ گاؤں کے کچے پکے ٹیڑھے میڑھے راستوں پر اچھلتی کودتی ہوئی مجھے اس سرحدی چوکی کی طرف لے



جا رہی تھی جہاں سے میں نے سرحد عبور کرنی تھی۔

جاسوسی تربیت کے سخت ترین مراحل سے گزرنے کے بعد عملی میدان میں یہ میرا پہلا قدم تھا۔

جب ہم لوگ سٹیشن پر گاڑی سے اتر کر جیپ میں سوار ہو رہے تھے تو میرے انسٹرکٹر میرے ساتھ ہی موجود تھے۔ ٹرین میں تمام راستے انہوں نے بڑے خوبصورت طریقے سے مجھے ٹریننگ میں ”سرحد پار کرنے سے متعلق“ بتائے ہوئے تمام اصول دہرا دیئے تھے، لیکن جیسے ہی ہم لوگ سٹیشن پر پہنچ کر پہلے سے منتظر جیپ میں سوار ہوئے وہ خاموش ہو گئے' مجھے بھی تو اپنی ٹریننگ کے مطابق اب بالکل خاموش رہنا تھا، کیونکہ ”حفاظتی اقدامات“ میں پہلا اقدام یہی تھا: ”کہ جہاں تک ممکن ہو خود کو چھپائے رکھو۔“ مجھے انسٹرکٹر کے وہ الفاظ اچھی طرح یاد تھے۔ ”عملی میدان میں بسا اوقات حالات تربیت میں بتائی گئی باتوں سے بالکل مختلف پیش آتے ہیں اور وہی اصل میں ایک جاسوس کے امتحان کا بہترین وقت ہوتا ہے۔“

جیپ ہمیں لے کر سیدھی کمپنی ہیڈ کوارٹر میں پہنچی تھی جو سرحد سے قریباً ڈھائی تین میل کے فاصلے پر بنا ہوا تھا۔ سٹیشن سے یہاں تک کا فاصلہ ہم نے آدھے گھنٹے میں طے کیا تھا لیکن اس آدھے گھنٹے میں ہی سرحدی علاقے میں فوج کی نقل و حرکت نے مجھے معاملے کی سنگین نوعیت کا احساس دلا دیا تھا۔ اپنے جیالوں کو حالت جنگ میں دیکھ کر میرے جذبے کو گویا مہمیز لگ گئی تھی۔ سورج ابھی مکمل غروب نہیں ہوا تھا جب ہم ایک مرتبہ پھر سرحدی چوکی کی طرف سفر کر رہے تھے لیکن اس مرتبہ ہمارے ساتھ ایک اور شخص بھی شامل سفر تھا۔

”اس سے ملو یہ ہے ڈلا ------ تمہارا گائیڈ“ میرے انسٹرکٹر نے کمپنی ہیڈ کوارٹر میں ایک چھریرے سے جسم کے نوجوان سے میرا تعارف کرواتے ہوئے کہا۔ جواب

میں میں نے کچھ نہ کہا اور دُلے کو امید بھی یہی تھی کیونکہ وہ اس "بزنس" میں کافی پرانا تھا اور جانتا تھا کہ اپنے "ساتھی" کے متعلق کوئی بھی اطلاع جاننا قانوناً جرم ہے۔ اور خود اس کا ساتھی اپنے متعلق کبھی سچ نہیں بولے گا۔ میں صرف مسکرا کر رہ گیا۔ میں نے اس سے ہاتھ نہیں ملایا تھا۔ مبادا وہ میری انگلیاں ہی نہ گن لے۔ اصل میں انسٹریکٹر صاحب کے سامنے کم از کم میں ایک ہونہار شاگرد کا کردار ادا کرنا چاہتا تھا---- ایسا ہونہار اور لائق شاگرد جو اپنے استاد کی معمولی باتوں کا احترام کرتا ہو۔ "اپنے گائیڈ پر شک کرو ممکن ہے وہ ڈبل ایجنٹ ہو۔" ہر جاسوسی کی تربیت حاصل کرنے والے کو سب سے پہلے گائیڈ سے متعلق یہی بات کہی جاتی تھی۔



دُلا ہمارے آگے آگے جا رہا تھا۔ میں اور انسٹریکٹر صاحب پیچھے پیچھے۔ میں نے بھارتی دیہاتیوں والے کپڑے پہن رکھے تھے اور اپنا حلیہ بالکل "مونے سکھوں" جیسا بنا رکھا تھا۔ میرے انسٹریکٹر کے اس وقت کیا جذبات تھے۔ جب وہ اپنے شاگرد کو پہلے مشن پر روانہ کر رہا تھا، اس کا اندازہ کچھ میں ہی کر سکتا تھا پوسٹ تک پیدل چلتے ہوئے وہ مجھے اس علاقے کی تفصیلات بتاتے رہے جہاں سے میں نے سرحد عبور کرنی تھی۔ سرحد عبور کرنے کے بعد آنے والے پہلے گاؤں کا نام۔ پکی سڑک کہاں ہے؟ ان کی سرحدی چوکی کس طرف ہے؟ عموماً B.S.F (انڈین بارڈر سیکورٹی فورس) والے کس علاقے پر زیادہ نظر رکھتے ہیں؟ محفوظ راستہ، راستے میں آنے والے ندی نالے۔ ان کا محل وقوع، آبادی سے متعلق معلومات، گردوارے اور مندر کی نشاندہی، تھانے کا اتا پتہ۔ سمگلروں کے راستے اور دیگر باتیں۔ میرے ذہن میں علاقے سے متعلق تمام جزئیات نقش ہوتی جا رہی تھیں۔ پوسٹ سے کچھ فاصلے پر ہم رک گئے غالباً ان لوگوں کو ہماری آمد سے پہلے باخبر کر دیا گیا تھا اور اب ایک انسپکٹر دو سپاہیوں کے ساتھ میرا



منتظر تھا۔

اس سرحدی پوسٹ پر ایک کچے مٹی سے بنے ہوئے کمرے میں لالٹین کی ہلکی ہلکی روشنی میں ایک مرتبہ پھر میں اور میرے انسٹریکٹر صاحب ایک بڑے سارے نیلے سے رنگ کے نقشے پر جھکے ہوئے تھے۔ مجھے اپنا ٹارگٹ سرخ پنسل سے ایک گول دائرے کی شکل میں دکھائی دے رہا تھا۔ جب ایک حوالدار چائے لے کر وہاں آیا تو ہم نقشہ سمیٹ چکے تھے۔ کمرے میں ہم دونوں کے سوا اور کوئی نہیں تھا۔ چائے کے ساتھ ہی دلا اندر آگیا تھا۔ ہم تینوں نے اکٹھے ہی چائے پی تھی۔ اس اثناء میں پوسٹ پر مغرب کی اذان ہوگئی۔ اور ہم وہیں ایک خالی قطعہ زمین پر بنائی ہوئی مسجد میں نماز پڑھنے لگے۔ چونکہ رینجرز کے لیے یہ باعث سعادت ہوتا ہے کہ وہ اپنی نگرانی ایک پاکستانی مجاہد کو سرحد پار کروا رہے ہیں، اس لیے شاید مقامی پوسٹ کے حوالدار صاحب جوان کے امام تھے، نے خاص طور۔ قرآن پاک کی وہ آیات تلاوت کیں جن میں اللہ کے نیک بندوں کی پہچان یہ بتائی گئی ہے کہ "وہ ہر وقت اللہ کے دشمنوں سے لڑنے کے لیے کمربستہ رہتے ہیں آیات کی تلاوت اور ان کے جذباتی اور رقت انگیز لہجے کا اتار چڑھاؤ قیامت ڈھا گیا تھا اور جب میں نے سلام پھیرا تو میرے ارد گرد تمام مقتدیوں کی آنکھوں میں آنسو جھلملا رہے تھے۔

تھوڑی دیر بعد ہم رخصت ہو رہے تھے۔

پوسٹ ہی پر میرے انسٹریکٹر صاحب مجھ سے بغلگیر ہوگئے، کیونکہ انہیں اب یہاں سے واپس چلے جانا تھا۔ "خدا حافظ بیٹے! اللہ نگہبان!" انہوں نے مجھ سے صرف اتنا کچھ کہا۔ جب وہ دلے سے گلے مل رہے تھے، ان کا صرف ایک فقرہ مجھے سنائی دیا--- "دلے میرے شیر کا خیال رکھنا۔ خدا حافظ" ------!! میری طرف دوبارہ دیکھے بغیر وہ واپسی کے لیے گھوم گئے۔ مجھے معلوم تھا کہ وہ اب میری طرف نہیں دیکھیں

گے۔ بہر حال ہم دونوں میں ایک جذباتی وابستگی ہو چکی تھی۔ ہم نے چھ مہینے ایک دوسرے کے ساتھ بہترین دوستوں کی طرح گزارے تھے۔ وہ میرے استاد سے زیادہ میرے والد اور اس سے زیادہ دوست تھے۔



"پکٹ" سے باہر آتے ہوئے ہمیں پکٹ پر موجود جوانوں نے "گن سیلوٹ" کے ساتھ الوداع کہا۔ پھر باقی سب تو وہیں رہ گئے۔ دلا اور دو مسلح جوان آگے آگے چل دیئے اور میں ان کے پیچھے پیچھے، میرے کندھے سے ایک کپڑے کا تھیلہ لٹک رہا تھا۔ اب میں مکمل بھارتی دیہاتی نظر آرہا تھا۔

"سرحدی لکیر" پر ایک مخصوص مقام پر پہنچ کر دونوں محافظ رک گئے۔ انہوں نے تیزی سے پوزیشن لے لی تھی، اس وقت مکمل "رینجرز" نظر آرہے تھے۔ مستعد، چاق و چوبند، تیار بہ تیار، دونوں نے ایک مرتبہ پھر مجھے "گن سیلوٹ" دیا اور وہیں زمین پر بیٹھ گئے۔ میں نے سر کے اشارے سے سلام کا جواب دیا اور دلے کی معیت میں سرزمین پاک سے سرزمین ہنود پر پہلا قدم رکھا۔

ہم دونوں ایک دوسرے سے پانچ گز کے فاصلے پر چل رہے تھے۔ میرے منہ میں چیونگم تھی جسے میں مسلسل چبا رہا تھا۔ چاروں طرف سناٹا تھا یا خدا کی ذات۔ اس وقت تک تو میں وہی کچھ کرتا آیا تھا جو ہمیں سکھایا جاتا ہے، لیکن اب وقت اس سے بڑھ کر کچھ کرنے کا آگیا تھا۔ مجھے اپنے متعلق ہمیشہ سے یہ خوش فہمی تھی کہ میں پتھر کے اعصاب رکھتا ہوں، لیکن بھارتی علاقے میں پہلا قدم رکھتے ہی میرے جسم میں سنسنی کی ایک تیز لہر دوڑ گئی---- مجھے بتایا گیا تھا کہ پہلی مرتبہ سرحد پار کرتے ہوئے ایک جاسوس کو اس کیفیت سے بھی دوچار ہونا پڑتا ہے، لیکن وہ وقتی چیز تھی۔ ایسے ہی تھا جیسے کوئی لمحہ آئے اور گزر جائے۔ اب میں سنبھل چکا تھا۔ میں نے دل ہی دل میں



آیت الکرسی اور آیت کریمہ کا ورد شروع کر دیا تھا۔ کسی انجانی طاقت نے میرے جسم میں بجلیاں دوڑا دی تھیں۔ مجھے اپنے عظیم مشن کے سامنے خوف، ڈر، گھبراہٹ سب ہیچ نظر آنے لگے تھے۔ ایک جذبہ تھا جس نے بہت سارے جذبوں کا گلا گھونٹ کر اپنی حقیقت منوالی تھی---- میں مسلمان ہوں اور ہندو کو تباہ کرنے جارہا ہوں۔ اس ہندو کو جو میری ماؤں، بہنوں، میرے ملک، میری قوم کو لوٹ لینا چاہتا تھا، مار ڈالنا چاہتا تھا۔ میں بقا کی جنگ لڑنے جارہا تھا۔ ایک گھٹیا دشمن کے خلاف ہے۔

دلا بڑے اطمینان کے ساتھ آہستہ آہستہ قدم اٹھاتا میرے آگے چل رہا تھا۔ دو تین منٹ تک مسلسل چلتے رہنے کے بعد وہ پلٹ کر دیکھ لیتا، کیونکہ اس کا لڑکپن اور جوانی انہی راستوں کو پھلانگتے گزری تھی لیکن میرا بہر حال یہ پہلا تجربہ تھا اور مجھے ہر قدم پھونک پھونک کر احتیاط کے ساتھ اٹھانا پڑتا---- رات کے سناٹے میں پیروں کی ہلکی سی چاپ بھی فضا میں دھماکے کی طرح گونجتی ہے اور پھر سیسے کی ایک گولی---- اور چھٹی۔ کیونکہ ایسے حالات جو ان دنوں سرحدوں کے دونوں طرف رونما ہو رہے تھے ان حالات میں کوئی بھی سرحدی محافظ "ہالٹ" پکارنے کی مہلت دینے کو تیار نہیں ہوتا شاید یہی وجہ تھی کہ مجھ میں اور دُلے میں فاصلہ بڑھ جاتا تھا قریباً ایک گھنٹہ تک ہم دونوں اسی طرح خاموشی سے چلتے رہے۔ پھر وہ ایک کھیت کے قریب رک گیا۔ ہاتھ کے اشارے سے اس نے مجھے وہیں بیٹھنے کو کہا اور خود سن گن لینے آگے چلا گیا۔

اب ہم کسی حد تک محفوظ علاقے میں آگئے تھے تھے لیکن سب سے خطرناک مرحلہ اب آنے والا تھا۔ ہمیں ایک نہر کو عبور کرنا تھا جس پر اکثر انڈین سیکورٹی والے "ناکہ" لگایا کرتے تھے۔ میں کھیت کے کنارے پر کماد کی فصل میں چھپ کر بیٹھ گیا۔ شاید دُلا پہلے یہ اطمینان کرنے گیا تھا کہ جھونپڑی خالی ہے یا اس میں کوئی موجود ہے۔

کوئی تین چار منٹ کے بعد اس کی واپسی ہوئی۔ ہم دونوں قریب ہی ایک گھاس پھونس کی بنی ہوئی جھونپڑی میں آ گئے تھے۔ ایسی جھونپڑیاں عموماً کسان اپنے کھیتوں کے قریب بنا لیا کرتے ہیں۔

جھونپڑی میں بیٹھ کر ہم نے وہاں موجود ایک گھڑے میں سے پانی پیا۔ میں ننگے پاؤں چلتے ہوئے آیا تھا۔ جبکہ دُلے نے فلیٹ بوٹ پہن رکھے تھے۔ اسے ربڑ کے جوتوں کے ساتھ چلنے کا خاصا تجربہ تھا لیکن میں نے دو تین فرلانگ چلنے کے بعد یہ اندازہ لگا لیا تھا کہ میں اونچے نیچے اور ناہموار راستوں پر جوتوں کے ساتھ اچھی طرح نہیں چل سکتا۔ اس علاقے میں ایک خاص قسم کے چھوٹے چھوٹے کانٹوں والی جھاڑیاں جا بجا کھیتوں میں اور خاص طور سے کھیتوں کے کنارے پر لگی ہوئی ہیں۔

چونکہ مجھے ابھی ان کا خاص اندازہ نہیں تھا۔ اس لیے میرے پاؤں میں بے شما کانٹے چبھ گئے تھے۔ اور ہلکی ہلکی جلن بھی ہونے لگی تھی۔ میں نے ٹھنڈے پانی سے پاؤں دھوئے تو خاصا سکون محسوس ہونے لگا۔

"یہیں ٹھہرو میں ذرا جائزہ لے آؤں"؟ دُلے نے سرگوشی میں کہا اور مجھے کچھ ہدایتیں دے کر باہر چلا گیا۔ اس کے باہر جاتے ہی میں اپنا لائحہ عمل طے کرنے لگا۔ ہم لوگ راجستھان کے ایک علاقے گنگانگر سے سرحد عبور کر رہے تھے۔ گنگانگر پہلا سرحدی شہر تھا جو میرے ٹارگیٹ کے راستے میں آتا تھا۔ دُلے نے مجھے یہاں چھوڑ کر واپس لوٹ جانا تھا۔ اس کے بعد اپنے ٹارگیٹ تک مجھے اکیلے ہی سفر کرنا تھا۔ ایک مرتبہ پھر دل ہی دل میں میں نے اپنے ٹارگیٹ کے متعلق اطلاعات اور سفر کے متعلق ضروری احتیاطیں دہرائیں اور ہیں جھونپڑی میں کپڑا بچھا کر عشاء کی نماز ادا کی۔ نماز سے فراغت کے بعد وہیں بڑے خشوع و خضوع سے اللہ تعالیٰ کے حضور کامیابی کی دعا مانگی۔ میں اب بالکل پر سکون تھا۔ مطمئن، اور آنے والے حالات کا مقابلہ کرنے کے



لیے ہر وقت تیار۔

چند منٹ کے بعد ہی دلا واپس آ گیا۔

"چلو جی"----اس نے تیز سرگوشی کی اور ہم چل دیئے۔ میں نے اپنے پاس موجود انڈین کرنسی نوٹ پلاسٹک کی تھیلیوں میں پیک کر کے اپنے کپڑوں میں مختلف جگہ چھپا رکھے تھے۔ چلتے چلتے ہم نہر کے کنارے پہنچے۔ وہاں اپنے کپڑے اتارے اور انہیں پلاسٹک کے تھیلوں میں اچھی طرح پیک کر کے ایک ڈوری کے ساتھ اپنے جسم سے باندھ لیا۔ اب ہم دونوں صرف انڈرویر اور بنیان کے ساتھ نہر عبور کر رہے تھے۔

نہر عبور کرنا پل صراط عبور کرنے سے مشکل دکھائی دے رہا تھا۔ رات کو پانی میں پیدا ہونے والی معمولی سی آواز بھی دھماکہ پیدا کر دیتی ہے اور دوسرے ہی لمحے سیسے کی گولی ہمارا مقدر بن جاتی۔ کیونکہ نہر کے مختلف حصوں میں عموماً انڈین سکیورٹی والے شکار کے منتظر رہتے ہیں۔ ہم دونوں نے تقریباً "مردہ تیراکی" یعنی سیدھے لیٹ کر تیرتے ہوئی نہر عبور کی تھی۔ اب ایک نئی مصیبت آن پڑی تھی۔ یہ نہر کناروں سے پکی تھی۔ اور کنارے بھی خاصے اونچے تھے۔ جہاں کہیں کنارہ نیچا ہوتا یا وہاں سے نہر میں داخلے کا راستہ بنا ہوتا وہاں صیاد جال لگائے بیٹھا تھا۔

قریباً چار مرتبہ ہم نے مختلف جگہ سے نہر عبور کرنے کی کوشش کی مگر ناکام رہے۔ خدا خدا کر کے ایک جگہ نہر کے کنارے بڑی بڑی جنگلی گھاس کے سرکنڈے جھکے دکھائی دیئے۔ مجھ سے پہلے دلے نے انہیں پکڑ کر جسم کو زور سے اوپر کی طرف جھٹکا دیا۔ میں اس کی جسمانی پھرتی پر حیران وہ گیا۔ اس کے بدن میں بجلیاں بھری ہوئی تھیں۔ ایک ہی جھٹکے میں وہ اوپر پہنچ چکا تھا۔

وہاں جا کر اس نے اپنا تھیلا کھولا اور اپنی پگڑی کو نیچے لٹکایا۔ جس کی مدد سے میں بھی باہر آ گیا۔ باہر آ کر مجھے علم ہوا کہ اس نے کیوں پہل کی تھی----تیز اور نوکیلی

گھاس نے اس کے ہاتھ لہولہان کر دیئے تھے اسے علم تھا کہ میں نے ابھی ملک کے لیے بہت کام کرنا ہے شاید اسی لیے اس نے مجھے تکلیف دینا مناسب نہیں سمجھا تھا۔ مجھے پہلی مرتبہ اس کی عظمت کا احساس ہوا۔ پگڑی کا پلو پانی میں بھگو کر میں نے اس کے ہاتھ اچھی طرح صاف کیے اور ایک ہاتھ پر کس کے پٹی باندھ دی۔ جس نے خون کا بہاؤ ختم کر دیا۔ وہ پٹی ڈلے نے تھوڑی دیر کے بعد ہی اتار دی:

"خوامخواہ کسی کا میری طرف متوجہ ہونا ٹھیک نہیں۔" اس نے میری بات کا مختصر سا جواب دیا۔

ہم کھیتوں کے بیچوں بیچ چلے جا رہے تھے۔ فصلیں اپنے جوبن پر تھیں۔ کہیں کہیں سے سبزہ روندا ہوا دکھائی دیتا تھا۔ یہ وہ جگہیں تھیں جہاں سے انڈین کنوائے گزرتے تھے اور اپنی لائی ہوئی تباہی اور بربادی کے نشان پیچھے چھوڑ جاتے تھے۔



کھیتوں کے بیچوں بیچ چلتے چلتے بالآخر ہم اس سڑک کے آخری کونے تک جا پہنچے جہاں سے ہمیں گنگا نگر شہر میں داخل ہونا تھا شہر میں داخلے کے لیے بھی ایک بڑی نہر بنی ہوئی ہے اور داخلے کے لیے جہاں بھی نہر پر پل بنا ہوا تھا، وہاں ایک ملٹری پوسٹ بھی موجود تھی۔

یہ سرد جنگ کا دور تھا۔

مشرقی پاکستان میں بھارتی مداخلت کاروں کی سرگرمیاں نقطہ عروج پر تھیں۔ آئے روز کوئی نہ کوئی خبر سننے کو مل جاتی تھی اور اب بھارتی جنگی جنون مغربی سرحدوں کا رخ کر رہا تھا راستے میں جہاں جہاں سے ہم گزرے ہر طرف آرمی کے کنوائے آتے جاتے دکھائی پڑے۔ یہ الگ بات ہے کہ ہم ان سے دامن بچا کر اپنا سفر کرتے رہے، لیکن اپنے کام کی کوئی بات میں نے نظر انداز نہیں کی تھی ---- میری بے چین نظروں



سے کچھ نہ بچ سکا تھا۔

اس جگہ کا نام "تین پلی" تھا جہاں سے ہم شہر میں داخل ہو رہے تھے۔ یہاں سے تین راستے اس مقام پر آ کر ملتے ہیں جو مختلف دیہاتوں سے اس طرف آتے ہیں "تین پلی" سے تھوڑا پیچھے ہی میں ایک سائیکل رکشہ نظر آ گیا۔ وہ شخص کسی کا دودھ لے کر شہر کی طرف جا رہا تھا۔ ڈلے نے موقعہ غنیمت جانا اور اسے ٹھہرنے کا اشارہ کیا۔ ہمارا حلیہ چونکہ بالکل دیہاتیوں جیسا تھا اس لیے ہماری حالت پر کوئی شک نہیں کر سکتا، لیکن اب ایک اور مشکل آڑے آ رہی تھی۔ یہاں کی مخصوص زبان پر مجھے عبور حاصل نہیں تھا۔ ڈلے کی البتہ اور بات تھی۔ "فی الحال اپنے آپ کو گونگا ہی سمجھو" ---- اس نے رکشہ سائیکل کی طرف بڑھتے ہوئے سرگوشی کی۔

میں نے جواب میں گردن ہلا دی۔ اب ہم دونوں رکشہ میں بیٹھ چکے تھے۔ بھارتی دیہاتوں میں بہت سے دیگر غیر قانونی اور غیر اخلاقی کاموں کے علاوہ ایک کام کچھ زیادہ ہی ہوتا ہے اور وہ ہے "شراب بنانا" ہر دیہات میں غیر قانونی طور پر شراب نکالی جاتی ہے جو شہروں میں سستے داموں فروخت ہوتی ہے کیونکہ حکومت کے منظور شدہ ٹھیکوں سے ان کے ریٹ خاصے کم ہوتے ہیں۔ اس لیے چھوٹا طبقہ عموماً اس "کار خیر" کو ترجیح دیتا ہے۔ بھارت کا ہر دوسرا شہری شراب کا رسیا ہے۔ نشہ بازی کا رجحان اتنا عام ہے کہ سڑک کے کنارے جیسے ہمارے ہاں چائے کے سٹال بنے ہوتے ہیں۔ اس طرح وہاں شراب کے ٹھیکے بنے ہوتے ہیں۔ یہاں سرکاری طور پر جاری شدہ شراب فروخت ہوتی ہے اور اک مخصوص احاطے کے اندر بیٹھ کر شراب نوشی کرنے کی کوئی ممانعت نہیں۔ پنجابی دیہاتی معاشرے میں ایسے غیر قانونی دھندے کرنے والوں کی مدد کرنا باعث فخر سمجھا جاتا ہے۔ ڈلے نے شاید اسی پس منظر میں پلان بنایا تھا دو تین منٹ تک گفتگو کرنے کے بعد ہی وہ رکشہ والے کو اپنے ڈھب پر لے آیا تھا۔ ایک

قریبی گاؤں سے اس نے اپنا رشتہ جوڑتے ہوئے وہاں کے پانچ چھ معتبر قسم کے بد معاشوں کا حوالہ دے کر اس پر اچھا خاصا رعب ڈال دیا تھا۔

"مہاراج جی ہم تو داس ہیں آپ کا جتنا مال بھی ہو شہر پہنچ جائے گا۔"

عموماً سائیکل رکشہ کو ہی اس غیر قانونی شراب کی منتقلی کے لیے استعمال کیا جاتا اور ایسے لوگ اچھے خاصے پیسے کما لیتے ----دلے نے اسے یہی لالچ دیا تھا کہ وہ اس کے ذریعے کام کروائے گا۔



"تین پلی" پر ہم بھی پہلے سے لگی قطار میں کھڑے ہو گئے۔ سائیکل رکشہ والے نے ہمیں دودھ کا مالک بتایا تھا اور وہاں موجود گورکھا فوجیوں نے سوائے دلے کے نام اور گاؤں کے نام کے اور کچھ نہیں پوچھا تھا۔ یہ مرحلہ بھی بخیر وخوبی طے ہونے پر میں نے خدا کا شکر ادا کیا۔ اب ہم لوگ گنگا نگر شہر میں داخل ہو رہے تھے۔

بھارتی شہری زندگی کا پہلا نمونہ ہی اتنا کراہت انگیز تھا کہ میں نے پاکستان بننے پر خدا کا لاکھ لاکھ شکر ادا کیا۔ بھارتی مخلوط معاشرہ بڑی تیزی کے ساتھ پستی کی منزلیں طے کر رہا تھا۔ عام دیہات جو کبھی عزت وغیرت کا سمبل ہوتے تھے، وبائی بے حیائی پوری کی طرح رواج پا چکی ہے۔ عورت اور مرد کے غیر اخلاقی تعلقات اور اس کے بدترین نتائج اپنے عروج پر ہیں۔ شہروں کا کیا حال ہو گا اس کا اندازہ مجھے بخوبی ہو گیا تھا۔ رکشہ والے نے ہمیں شہر کا یہ حال ہے تو آگے بڑے شہروں کا کیا حال ہو گا اس کا اندازہ مجھے بخوبی ہو گیا تھا۔ رکشہ والے نے ہمیں شہر کے عین درمیان لاری اڈے کے نزدیک اتارا تھا۔ ہمارے لاکھ ضد کرنے کے باوجود اس نے ہم سے کرایہ نہیں لیا تھا۔ وہ تو ہمیں چائے پلانے پر بھی تلا ہوا تھا، لیکن یہ زیادتی تھی۔ میں نے اور دلے نے اسے زبردستی اپنے ساتھ ناشتہ کروایا اور اگلی صبح ملاقات کا وعدہ کر کے اس سے الگ ہو گئے۔



ناشتے سے فارغ ہو کر ہم دونوں نے گنگا نگر کے لاری اڈے کا رخ کیا۔ اس اثناء میں میں نے گنگا بنے رہنے میں ہی خیریت جانی تھی۔ ان لوگوں کے گفتگو کرنے کا مخصوص لہجہ ذہن نشین کر رہا تھا جب تک مجھے اس بات کا یقین نہ ہو گیا کہ میں یہاں اجنبی اور الگ الگ نظر نہیں آؤں گا میں نے زبان بند رکھی۔

مجھے لدھیانے جانا تھا۔ قسطوں میں سفر کرنا ہی محفوظ ترین تھا۔ ہم ایک بس میں بیٹھے اور ابوہر کی طرف چل دیئے۔

گنگا نگر سے لدھیانہ تک کا سفر ایسا ہی تھا جیسے کسی نے لاہور سے فیصل آباد جانا ہو تو وہ ملتان جائے اور وہاں سے فیصل آباد پہنچے۔ ابوہر کے بسوں کے اڈے پر جیسے ہی بس رکی میں نے دروازے پر نظریں دوڑائیں وہاں دو سفید کپڑوں میں ملبوس انڈین انٹیلی جنس کے آدمی ہر اترنے والے کو اس طرح گھور گھور کر دیکھ رہے تھے جیسے انہیں یقین ہو کہ یہی پاکستان کا جاسوس ہے۔

"ہم الگ الگ اتریں گے"۔ میں نے دُلے کے کان میں سرگوشی کی۔

وہ میری بات کا کوئی جواب دیئے بغیر اگلے دروازے کی طرف بڑھ گیا۔ بس میں خاصا رش تھا جس کی وجہ ہر کسی کو اترنے میں دشواری پیش آ رہی تھی۔ میں نے دلے کا انتظار کیا جب وہ اتر گیا تو میں بھی دھکم پیل کرتا پچھلے دروازے سے نیچے اتر گیا۔ نیچے اترتے وقت میں نے جان بوجھ کر ایک ادھیڑ عمر کے سکھ کو کہنی ماری تھی۔

"اندھا ہے کیا؟"----اس نے میرے پیچھے اترتے ہی مجھے پھاڑ کھانے والی نظروں سے گھورتے ہوئے کہا۔

"شما کرنا مہاراج جی۔" میں نے بھارتی روایات کے مطابق بڑی عاجزی سے کہا۔ اور آگے بڑھ گیا۔ میرے اس عمل سے کم از کم میں ان دونوں شکاری کتوں کی نظروں کا سامنا کرنے سے محفوظ ہو گیا جو چاروں طرف جال پھیلائے شاید میرے ہی منتظر تھے۔

دلے کے لئے یہ معمولی بات تھی۔ وہ حالات سے لاپروالاری سے کچھ فاصلے بنے ایک کھوکھے سے بیڑیاں خرید رہا تھا۔ میں بھی اس کے نزدیک پہنچا۔ اس نے مجھ سے بات کرنا ایک طرف، میری طرف دیکھنا بھی گوارہ نہ کیا تھا۔ اور اپنے آپ میں مگن رہا۔ میں بھی اس رویے کا مطلب بخوبی جان چکا تھا۔ اس لئے میں نے بھی اس سے پہلے ہی سگریٹ کی ایک ڈبیا خرید کر ہی وہاں سے ہٹ جانا مناسب سمجھا۔ وہ آہستہ آہستہ اڈے سے باہر کی طرف چل دیا۔

میں بھی کچھ فاصلے سے اس کے تعاقب میں روانہ ہو گیا۔ اس امر پر ہم دونوں ہی نظر رکھے ہوئے تھے کہ کوئی ہم دونوں میں سے کسی کا تعاقب تو نہیں کر رہا۔ تقریباً دو فرلانگ تک چلنے کے بعد جب دلے کو اس بات کا یقین ہو گیا کہ ہم محفوظ ہیں تو وہ ایک جگہ کھڑا ہو گیا۔

اس طرف لوگوں کی آمدورفت کم ہی تھی پھر بھی میں نے خطرہ مول لینا مناسب نہ سمجھا۔

”ست سری اکال جی“۔۔۔ میں نے اس کے قریب پہنچ کر ہاتھ جوڑتے ہوئے کہا۔

اس نے بھی جواب میں اس خوبی سے وہی عمل دہرایا کہ میں اس کی شاندار ایکٹنگ پر حیران رہ گیا، اور لوگوں کی بات تو چھوڑیئے خود مجھے بھی اس کا یقین ہونے لگا کہ ہم کافی عرصہ بعد پہلی مرتبہ ملے ہیں۔ ایک دوسرے کی خیریت دریافت کرتے ہوئے ہم بالآخر ایک ہوٹل کے قریب پہنچ گئے، بھارت میں عموماً دو قسم کے ہوٹل پائے جاتے ہیں۔ ایک تو ان لوگوں کے لئے جو ویجیٹیرین یعنی سبزیاں کھانے والے ہیں اور دوسرے ان کے جو ”میٹ“ کھانے والے ہیں۔ مسلمانوں کی گوشت خوری چونکہ مشہور ہے اس لئے ہم لوگ ایسے ہوٹلوں میں جانے کا ”رسک“ کم ہی لیا کرتے ہیں خواہ وہاں حلال گوشت ہی کیوں نہ فروخت ہو رہا ہو۔



میں نے سرسری نظروں سے جائزہ لیا ہوٹل کے باہر لکھا تھا۔ ”پریم ویشنو ڈھابہ“ شنو وہ لوگ ہوتے ہیں جو انڈہ گوشت وغیرہ نہیں کھاتے اور ایسے معمولی درجے کے ٹل عموماً ڈھابہ کہلاتے ہیں۔ ڈلے نے جان بوجھ کر اس جگہ کا انتخاب کیا تھا کیونکہ اں عموماً غریب لوگ یہ کھانا کھاتے ہیں اور ایسے ڈھابے زیادہ مشتبہ بھی نہیں ہوتے۔ پریم ویشنو ڈھابے کے ایک کونے میں رکھی میز پر بیٹھ کر ہم نے آلو مٹر کا آرڈر ا۔ اور جیسے ہی ایک میلے کچیلے کپڑوں والا ہوٹل کا ملازم زنگ آلود تام چینی کی پلیٹوں ں کھانا وہاں رکھ کر گیا ہم دونوں ہی کھانے پر ٹوٹ پڑے رات بھر کے پیدل سفر کی کاوٹ نے برا حال کر دیا تھا۔ ایک اجنبی ماحول، قدم قدم پر گرفتاری اور موت کا رہ۔ میں اپنی حد تک تو یہی کہوں گا۔ میں اپنے ذہن اور جسم کی تمام تر صلاحیتوں کو دئے کار لا رہا تھا۔ شاید یہی وجہ تھی کہ جیسے ہی ہمیں ذرا محفوظ ہونے کا احساس ہوا۔ رید تھکاوٹ محسوس ہونے لگی۔

”میں آپ سے الگ ہو رہا ہوں اللہ تعالیٰ آپ کا مشن کامیاب کرے۔“ ڈلے نے نگو کا آغاز کیا۔

”آمین“ ہم دونوں کے منہ سے اکٹھے ہی نکلا۔

اس نے ایک مرتبہ پھر مجھے راستوں کی اونچ نیچ سے آگاہ کیا، لاریوں اور ٹرینوں یرہ میں سفر کے آداب کے متعلق آگاہی دی اور پنجاب کے مختلف علاقے کے ں کی عادات سے آگاہ کیا۔ گو کہ ان باتوں کا مجھے پہلے سے علم تھا، پھر بھی میں بڑی جہ سے اس کی باتیں ذہن نشین کر رہا تھا۔

”اچھا دوست فی امان اللہ“۔۔۔ اس نے گفتگو سمیٹتے ہوئے کہا۔



ڈلا وہیں رہ گیا۔ میں باہر نکل آیا۔

ہمارے الگ ہونے کا یہی طریقہ سب سے بہتر تھا۔ نہ اسے میری منزل کا علم تھا، نہ مجھے اس کے ٹھکانے کی خبر۔ اب میں تھا اور خدا کی ذات۔ میرا عزم تھا اور اس کی نظر کرم۔

"اپنی ذات پر اعتماد لیکن ایک حد تک" یہی ہوتا ہے ایک جاسوس کا بہترین اصول زندگی---- پھر ڈھابے سے باہر قدم رکھنے سے پہلے ہی میں ذہنی طور پر عام حالات کا مقابلہ کرنے کے لیے تیار ہو چکا تھا۔ ساری تھکاوٹ نجانے کہاں غائب ہو گئی تھی اور میں اپنے آپ کو بالکل چست اور ہوشیار محسوس کر رہا تھا۔

بسوں کا اڈہ یہاں سے زیادہ دور بھی نہیں تھا لیکن میں نے سائیکل رکشہ پر ہی جانے کو ترجیح دی۔

سائیکل رکشہ سے میں اڈے کے باہر ہی اتر گیا۔ مجھے لدھیانہ جانا تھا۔ یہاں سے براہ راست لدھیانہ کو بسیں جاتی تھیں، لیکن میں نے ان کے ذریعے نجانے کیوں سفر کرنا مناسب نہ سمجھا۔ میں موگا جانے والی بس پر سوار ہو گیا۔ اُدھر سے موگا جانے والی بسوں کی کوئی چیکنگ نہیں ہوتی تھی۔ میں دو سواریوں والی سیٹ پر بیٹھ گیا۔ جان بوجھ کر میں نے کھڑکی والی سیٹ خالی چھوڑ دی تھی۔ میرا خیال تھا کہ اس طرح وہاں بیٹھنے والی سواری زیادہ توجہ باہر کے مناظر دیکھنے پر صرف کرے گی اور مجھ سے گفتگو کا موقع اسے کم ہی ملے گا۔ ابھی میں اس مرحلے پر نہیں پہنچا تھا کہ بھارتی شہریوں سے فری ہو کر گفتگو کرنے لگوں، کیونکہ لاکھ تربیت یافتہ یا ہوشیار چالاک ہونے کے باوجود میں ایک اجنبی تھا۔

ایک پاکستانی جاسوس جس نے ایک بھارتی شہری کا بھیس بدل رکھا تھا---- دل ہی دل میں دعا کر رہا تھا کہ خدایا یہاں کوئی میرے مطلب کی سواری ہی بیٹھے۔ میری دعا قبول ہوئی اور میں نے ایک سکھ نوجوان کو دیکھا جس کی عمر بمشکل سترہ اٹھارہ سال تھی اور شکل سے ہی عقل سے کورا دکھائی دے رہا تھا۔ وہ کھڑکی کے قریب خالی جگہ دیکھ کر



وہیں آ بیٹھا۔ اس کے بیٹھنے کے چند منٹ بعد ہی لاری چل دی۔

"کہاں جاؤ گے بھائی"---- میں نے خود ہی گفتگو کا آغاز کیا۔

"موگے"۔ اس نے میری بجائے دائیں ہاتھ والی سیٹ پر بیٹھی لڑکی پر نظریں جماتے ہوئے جواب دیا۔

"یار جانا تو مجھے بھی وہیں ہے پر میں پہلی مرتبہ جا رہا ہوں، کیا تم وہیں کے رہنے والے ہو"۔

"ہاں"---- اس نے ابھی تک میری طرف دیکھنے کی زحمت گوارا نہیں کی تھی پھر بھی نجانے کیسے اسے اس بات کا احساس ہو گیا کہ عورت کا خاوند اس کے ساتھ نہ صرف موجود ہے بلکہ ٹکٹکی باندھے اس کی طرف کھا جانے والی نظروں سے دیکھ بھی رہا ہے۔

اب وہ میری طرف متوجہ ہوا۔

"کہاں جائیں گے آپ"۔

"ریگل سینما"

"میں بتا دوں گا آپ کو---- میرے گھر کے نزدیک ہی ہے۔"

"دراصل میرا چچازاد وہاں مشین آپریٹر ہے۔ اسی سے ملنے جا رہا ہوں۔" میں نے اپنی دانست میں اس کی کمزور رگ پر ہاتھ رکھا کیونکہ یہاں کی "گلیمر" سے بھرپور فضا دیکھ کر میں نے یہاں کے نوجوانوں کی عادات کا بخوبی اندازہ لگا لیا تھا۔

"کہاں رہتے ہیں آپ؟" سینما کے حوالے سے گفتگو کے جواب میں اس کی دلچسپی نے مجھے یقین دلا دیا تھا کہ تیر نشانے پر لگا ہے۔

"میں تو گنگا نگر رہتا ہوں، وہ لدھیانے میں رہتا ہے۔"

"میں آپ کو ان کے پاس لے چلوں گا۔"

"دھنواد" (شکریہ) میں نے کہا۔

موگا پہنچنے تک ہم دونوں بڑے اچھے دوست بن چکے تھے۔ اس اثناء میں راستے میں جہاں کہیں بھی بس ٹھہرتی وہ حسب توفیق کچھ نہ کچھ چھابڑی فروشوں سے خریدتا اور مجھے بھی ساتھ شامل کرلیتا۔ شام کو ہم موگے پہنچ گئے۔ اب اس سے جان چھڑوانے کا مسئلہ درپیش تھا۔

راستے میں میں نے اس کی مدد سے موگے کا سارا نقشہ حفظ کرلیا تھا۔

"اچھا سردار جی مجھے ایک ضروری کام کرنا ہے۔ کل آپ گیارہ بجے والے شو پر مجھے ریگل سینما کے دروازے پر اپنا منتظر پائیں گے۔ گوئیل یاروں کا یار ہے ایک دفعہ تمہارا تعارف کرادوں گا ساری زندگی تمہیں موگے میں سینما ٹکٹ نہیں خریدنی پڑے گی"۔۔۔۔اتنا کہہ کر میں نے اسے سوچنے کا موقعہ ہی نہ دیا۔ اور "ست سری اکال" کہہ کر پھرتی سے لاری اڈے کی بھیڑ میں غائب ہوگیا۔ اب میرا جسم شدت سے آرام کا تقاضا کر رہا تھا۔ مسلسل سفر نے تھکا ڈالا تھا اور آنکھوں میں جلن کے ساتھ ساتھ سر درد نے بھی براحال کر دیا تھا۔ اس صورت میں سفر جاری رکھنا خواہ مخواہ بخار کی مصیبت کو دعوت دینا تھا۔ میں نے جیسے تیسے اڈے سے باہر بنی ریلوے لائن عبور کی۔ اب میں موگا کے مین بازار میں داخل ہو رہا تھا۔ یہیں ایک معمولی سے ہوٹل کو میں نے اپنی شب بسری کے لیے منتخب کیا۔



شام کے قریباً چھ سات بجے میں کرتار ہوٹل میں داخل ہوا۔ اس ہوٹل کا مالک ایک ریٹائرڈ ڈی۔ ایس۔ پی تھا اور مجھے بعد میں علم ہوا کہ وہ پولیس کا خاص اڈہ بھی تھا۔ موگا ایک قصبہ نما چھوٹا سا شہر ہے اس کے علاوہ یہاں ایک دو ہی ہوٹل تھے لیکن یہ بھی عجیب بات تھی کہ میں سب سے پہلے پہنچا ہی اس ہوٹل میں تھا۔ ہوٹل کے نیچے ایک



ہال کمرہ تھا جس کے اوپر تین چار کمرے بنے ہوئے تھے جن کی چھتیں ساتھ کے دوسرے مکانوں سے ملی ہوئی تھیں۔ بالکل ایسے ہی جیسے ہمارے اندرون شہر کے مکانات ہوتے ہیں۔

"کہاں سے آئے ہو مہاراج" ہال کمرے کے ایک کونے میں شوکیس کے پیچھے کرسی بیٹھے ایک خشخشی ڈاڑھی والے سکھ نے مجھ سے پوچھا جس کا چہرہ شوکیس پر رکھے مٹھائی کے تھالوں کے پیچھے چھپا ہوا تھا۔ شوکیس جس سے کاؤنٹر کا کام لے رہا تھا۔ اس کے ایک کونے میں اردو اخبار "ہند سماچار" رکھا ہوا تھا۔

مشرقی پنجاب میں ادھیڑ عمر کے زیادہ تر سکھ اردو اخبارات ہی پڑھتے ہیں اس لیے اس وقت میرے ذہن میں کوئی شک پیدا نہ ہوا اور یہی میری غلطی تھی جس کا خمیازہ مجھے بعد میں بھگتنا پڑا۔

"جالندھر سے آئی محلہ مکان نمبر 34۔" میں نے رٹا رٹایا ایڈریس رجسٹر پر لکھ دیا۔

"یہاں دستخط کر دیں"۔۔۔۔اس نے دو چار سوالات پوچھنے کے بعد بالآخر رجسٹر میرے سامنے رکھ دیا۔

"ٹھیک ہے۔۔۔۔۔انگوٹھا لگادو۔ بھئی کیا کریں کاروبار ہی ایسا ہے۔ کاروائی مکمل نہ ہو تو پولیس تنگ کرتی ہے"۔ اس نے سٹمپ پیڈ کھول کر میرے سامنے رکھ دیا۔ میں نے انگوٹھا لگا کر ضابطے کی کاروائی مکمل کی۔

"اوئے مٹولے جا سردار جی کو اوپر۔۔۔۔" اس ایک عجیب وغریب وضع قطع کے ملازم کو آواز دیتے ہوئے حکم دیا۔

کمرہ کیا تھا۔ کچھ نہ پوچھئے اسے تو کمرہ کہنا ہی کمرے کی توہین تھی اور تو ساری باتیں ایک طرف دروازہ ہارڈ بورڈ کا تھا جس میں کم از کم دس سوراخ کیے گئے تھے۔ یہ ہوٹل زیادہ تر غلط مقاصد کے لے استعمال ہوتا تھا اور دروازوں میں سوراخ کر کے ملازمین کو

سہولت بہم پہنچائی گئی تھی۔

میں ہوٹل کے واحد غسل خانے میں جا گھسا۔ نہا کر فارغ ہوا تو چائے کے ساتھ کچھ بسکٹ وغیرہ کھائے۔ دو اسپرین کی گولیاں زہر مار کیں اور گہری نیند سو گیا۔ صبح میری آنکھ فجر کے وقت قریبی گردوارے سے آنے والی آوازوں سے کھلی تھی۔ حوائج ضروریہ سے فراغت کے بعد میں نے دل ہی دل میں خدا کو یاد کیا ایسے غیر یقینی حالات میں خدا کی ذات ہی میرا واحد سہارا تھی۔

میرے کمرے کے ساتھ باقی تین چار کمرے ایک قطار کی صورت میں بنے ہوئے تھے۔ اور ان کے سامنے ایک طرف چھت پر جانے کا راستہ تھا۔ جبکہ دوسرے کونے پر ایک کمرے میں ہوٹل کے ملازمین زمین پر لیٹے رہتے تھے۔ نیچے ہال میں جا کر میں ناشتے کا آرڈر دے کر اوپر آ گیا۔ اور جیسے ہی کمرے میں داخل ہوا اچانک ٹھٹک کر رہ گیا۔ میرے بستر پر تازہ اخبار اردو زبان "ہند سماچار" رکھا ہوا تھا۔

ارد گرد کوئی موجود نہیں تھا مجھے یہ تو سمجھ آ گئی کہ یہ چال ہے اور جال میں مجھے پھانسا جا رہا ہے، لیکن اپنے پچھلے رویے پر غور کیا تو مجھے شک والی کوئی بات نظر نہ آئی۔ میں کسی حد تک مطمئن ہو گیا۔ مجھے یوں محسوس ہوا جیسے کوئی غلطی سے اخبار یہاں رکھ گیا ہے۔ وہاں کسی کو موجود نہ پا کر اور تجسس کے ہاتھوں مجبور ہو کر میں نے اخبار اٹھا لیا اور سرسری نظروں سے اس کا جائزہ بھی لے لیا---- جس وقت ہوٹل کا ایک ملازم اچانک وہاں پہنچا تو میں چارپائی پر اخبار پکڑے بیٹھا تھا۔

"یار یہ کس کا اخبار یہاں پھینک گئے ہو"؟ میں نے اسے کچھ کہنے کا موقعہ دیئے بغیر کہا۔

"معاف کرنا مہاراج جی دراصل یہ ساتھ والے کمرے میں جو لالہ جی ہیں نا ان کا اخبار تھا۔ لڑکا غلطی سے پھینک گیا۔ میں یہی لینے آیا تھا۔"



اپنی دانست میں تو میں نے اسے خود پر شک کرنے کا موقعہ نہیں دیا تھا، لیکن اس کی گہری اور کافی اندر تک جھانکنے والی نظروں کو میں کیسے نظر انداز کر سکتا تھا؟

چھٹی حس نے جیسے ہی خطرے کی نشاندہی کی، میں نے اس کے روانہ ہوتے ہی اپنے مختصر سامان کا جائزہ لیا۔ میری کل کائنات ایک بیگ اور ایک کپڑے کا تھیلا تھا۔ میں نے ان کا سرسری جائزہ لیا تو چونک گیا۔ کسی نے واقعی میرے دونوں تھیلوں کی تلاشی لی تھی، لیکن اتنی چالاکی سے کہ کسی کے وہم و گمان میں بھی نہ آ سکے۔

دوسرے ہی لمحے آنے والے حالات کا مقابلہ کرنے کے لیے تیار تھا۔ میرے پاس موجود تمام کرنسی تو پہلے ہی میری جیبوں میں موجود تھی۔ میں نے بڑی پھرتی سے جوتے بدلے اور تیار ہو کر بیٹھ رہا۔ یہ ٹھیک ہے کہ میرے سامان میں کوئی ایسی چیز نہ تھی جس سے کسی کو شک ہوتا، لیکن ممکنات پر نظر رکھنا ہر جاسوس کا اولین فرض ہے۔ ممکن تھا کہ انہوں نے وہاں کوئی مشتبہ چیز دیکھ لی ہو یا مجھے اردو اخبار پڑھتے کسی نے دیکھ لیا ہو۔ بیرا چائے لیے اندر داخل ہوا۔ میں نے بڑے اطمینان سے اس کے ہاتھوں سے "تھالی" تھامی۔

"یار ذرا یہ سگریٹ تو لانا۔" کہتے ہوئے میں نے اپنی جیب میں ہاتھ ڈالا اور دو روپے کا ایک نوٹ نکال کر اس کی طرف بڑھایا۔ جیسے ہی وہ نوٹ لینے آگے کو جھکا، ایک ہی وقت میں میرے دائیں ہاتھ کی زوردار ضرب اس کی کنپٹی پر اور گھٹنا اس کے جسم کے نازک حصے پر لگا۔ میں نے کچھ زیادہ سخت ہاتھ لگا دیا تھا کیونکہ وہ کسی "سلو موشن" فلم کی طرح بغیر منہ سے آواز نکالے میرے بستر پر آن گرا میں نے اس کی ٹانگیں بھی اٹھا کر اوپر کر دیں اور وہ بدبودار کمبل جس نے ساری رات میرا خون چوسا تھا اس کو اوڑھا دیا۔ دوسرے ہی لمحے میں بڑی پھرتی سے لیکن بغیر آواز پیدا کیے ہوٹل کی سیڑھیوں سے نیچے اتر رہا تھا۔

سیڑھیوں کے خاتمے پر ایک طرف ہال کمرہ تھا جس کی سیڑھیوں سے منسلک حصے کے باہر پوریاں تلی جا رہی تھیں اور شاید سارا موگا روہیں سے پوریاں خریدنے اور کھانے چلا آیا تھا۔

ایسے رش اور افراتفری کے عالم میں کسی کی نظر مجھ پر نہ پڑی اور میں خاموشی سے ایک طرف کھسک گیا۔ بازار کھل رہا تھا اور لوگوں کی آمدورفت بھی اچھی خاصی شروع ہو چکی تھی۔ ابھی میں بمشکل پندرہ گز بھی نہ چل پایا تھا کہ جب میں نے پولیس کی ایک تیز رفتار جیپ کو جس کے ساتھ آٹھ دس مسلح سپاہی اور ایک تھانیدار چمٹے ہوئے تھے کرتار ہوٹل کی طرف بڑھتے دیکھا۔ ہوٹل کے سامنے میں نے جیپ کو اپنی آنکھوں سے رکتے دیکھا تھا۔ سپاہی بڑی پھرتی کا مظاہرہ کرتے ہوئے نیچے اترے۔ آگے کا منظر دیکھنے کی بجائے میں ایک نائی کی دکان میں جا گھسا۔

"ختم کر یار اس مصیبت کو۔" میں نے اپنے چہرے پر اگی ہوئی چھوٹی ڈاڑھی کی طرف اشارہ کیا۔

"جو حکم مہاراج"

نائی نے "رام رام" کہتے ہوئے میری ڈاڑھی اور مونچھیں صفا چٹ کر ڈالیں تھوڑی ہی دیر کے بعد ایک مکمل براہمن کے روپ میں قیمتی پوشاک پہنے اور خاصی قیمتی چادر اوڑھے گلے میں "جنیو" ڈالے میں بھی اس بھیڑ میں شامل ہو چکا تھا۔ جو کرتار ہوٹل کے باہر پولیس کی بے بسی کا نظارہ کرنے کے لیے اکٹھی ہو گئی تھی۔

"کیا ہوا بھئی؟" ---- میں نے ایک تماشائی سے پوچھا۔

"لالہ جی جسوس تھا کوئی ---- بھاگ گیا سالا ---- اتنی پولیس کو جل دے کر بھاگ گیا۔ سب نکمے گدھے پولیس میں بھرتی ہو گئے ہیں۔" اس نے عقیدت مندی سے ہاتھ جوڑتے ہوئے کہا۔



"ہرے اوم ہرے اوم" ---- کہتا ہوا میں ایک طرف ہٹ گیا۔

پولیس والوں کہ جب وہ "جاسوس" نہ مل سکا تو انہوں نے اپنا غصہ ہوٹل کی ریوں اور چائے پر نکالا۔ جب میں وہاں پہنچا تو وہ لوگ ناشتے سے فارغ ہو کر اس رے کو دھکے مارتے ہوئے جیپ کی طرف لا رہے تھے جسے میں استراحت فرمانے کے لیے اپنے بستر پر چھوڑ آیا تھا۔ میرے لاری اڈے پر پہنچنے سے پہلے ہی میرے فرار کے سانے اور کارنامے وہاں زبان زد خاص و عام تھے۔

"پاکستانی گھس پیٹھیے" اور "کمانڈو" کی موگا میں موجودگی نے کئی بھارتیوں کے ہروں سے لہو نچوڑ لیا تھا۔ ہر شخص سہما سہما اور خوفزدہ دکھائی دے رہا تھا۔

اڈے پر بھارتی پولیس کے مسلح سپاہی گشت کر رہے تھے۔ جیسے انہیں اس بات کا یقین تھا کہ ابھی وہ جاسوس واپس آکر ان کی خدمت میں اپنے آپ کو پیش کر دے گا یا پھر وہ اسے گرفتار کر کے رہیں گے۔ لدھیانے کا ٹکٹ خریدنے سے بس میں سوار ہونے تک ہر جگہ اس موضوع پر گفتگو سے واسطہ پڑا۔ میں دل ہی دل میں ان کی خوفزدگی سے لطف اندوز ہوتا رہا، لیکن امکانات کو میں نے نظر انداز نہ کیا۔



موگے سے لدھیانہ جانے والی بس پر سوار ہو گیا۔ لدھیانے تک اسی ایک بات کا تذکرہ ہوتا رہا۔ میں نے بھی بڑے جوش و خروش کے ساتھ اس میں حصہ لیا۔ شام کے وقت بس لدھیانہ پہنچی۔ میں لاری اڈے جانے کی بجائے جو کہ ماڈل ٹاؤن کے نزدیک بنا ہوا ہے کچھ پیچھے ہی ٹیلی گراف آفس کے نزدیک بس سے اتر گیا۔

یہاں سے لدھیانہ شہر تک کا فاصلہ میں نے جان بوجھ کر پیدل ہی طے کیا تھا۔ ریلوے کے پل سے گزرتے ہوئے میں نے اردگرد شہر کا نظارا کر لیا اور راستے میں مختلف لوگوں سے اردگرد کے علاقوں کے نام بھی پوچھتا جا رہا تھا جو بعد میں میرے کام

آ سکتے تھے اور جن کے متعلق معلومات حاصل کرنا ضروری تھا۔ وہ رات میں نے ہوٹل کے بجائے کسی اور جگہ بسر کرنے کا فیصلہ کیا اور وہ جگہ تھی ایک آشرم۔

آشرم میں معمولی سے پیسے دے کو آپ کو رات بھر کے قیام کے لیے ایک چارپائی مل جاتی ہے۔ اگر متعلقہ پنڈت کو جو یہاں کا انچارج ہے آپ نے رام کر لیا تو بھلے دم آخریں تک یہاں قیام کیجئے۔ لدھیانہ شہر کے اس آشرم میں داخل ہوتے ہی میرا واسطہ سب سے بڑے پجاری جی کے ایک چمچے سے پڑا۔

"رام رام جی"-----میں نے ہاتھ جوڑتے ہوئے کہا۔

"رام رام---کہاں جائیں گے؟"----اس نے جواب اور سوال ایک ساتھ داغا۔

"کمرہ چاہیئے"------میں نے مختصر سا جواب دیا۔

اس نے ایک نظر بھرپور سے میرا جائزہ لیا گو اس وقت میرا حلیہ کافی تبدیل ہو چکا تھا۔ یعنی قیمتی چادر کی جگہ ایک عام جرسی نے لے لی تھی۔ اور معمولی سا مفلر کانوں کے گرد لپٹا تھا، لیکن اب بھی میں اچھا بھلا "براہمن" نظر آ رہا تھا۔

"مہاراج جی جگہ تو نہیں ہے۔ دراصل ماتا وشنو کا میلہ شروع ہونے والا ہے اس لیے لدھیانہ میں اردگرد کے دیہاتوں سے کافی لوگ آ رہے ہیں، البتہ کوشش کر کے ایک کمرہ خالی کروایا جا سکتا ہے اگر آپ......"

"تم فکر نہ کرو میں پجاری کی خدمت کر دوں گا"-----میں نے اس کا ادھورا فقرہ مکمل کر دیا۔

میں تو خود ہی چاہتا تھا کہ وہ مجھ سے کچھ طلب کریں، اس طرح ایک طرح سے تحفظ کا احساس رہتا تھا اور سامان کے علاوہ اس شخص کا بھی خاص خیال رکھا جاتا تھا۔ ایک دیوار میں بنی ہوئی مختلف الماریوں میں سے ایک میں سامان رکھ کر جو ایک کپڑے کے تھیلے اور اس میں ضروریات زندگی کی کچھ چیزوں پر مشتمل تھا۔ میں نے تالہ لگا؛



ور باہر نکل آیا۔

رات تک میں نے جی بھر کے آوارہ گردی کی۔ میں چاہتا تھا کہ جس شہر میں قیام کر رہا ہوں، اس کے گلی محلوں سے اس کے مکینوں سے، عمارات سے اور وہاں موجود مختلف تفریحی مقامات سے آگاہی حاصل کر لوں۔ موگے سے ایک "پاکستانی جاسوس" کا فرار کوئی معمولی بات نہیں تھی۔ رائے کوٹ، ملاں پور، جگراؤں، اور لدھیانہ تک کے تمام ہوٹلوں پر سی۔ آئی۔ ڈی نے کڑی نظر رکھی ہوئی تھیں۔ اس لیے وہ رات ہوٹل میں بسر کرنے سے پرہیز کیا۔ رات کو ایک مقامی سینما میں فلم دیکھتے ہوئے پھر ایک مصیبت نے آن گھیرا۔ جس قطار میں میں کھڑا ہو کر ٹکٹ خرید رہا تھا۔ وہاں شراب کے نشے میں دھت ایک سکھ نوجوان آدھمکا اور خوامخواہ سب سے الجھنے لگا۔

یہاں ایسے واقعات چونکہ روزمرہ کا معمول تھے اس لیے ان لوگوں کے لیے تو وہ پریشانی پیدا نہ کر سکا، البتہ میری بات اور تھی۔ پہلے تو اس نے مجھے حکم دیا کہ اس کے لیے جگہ خالی کر دوں میں نے شرافت سے جگہ چھوڑ دی۔ پھر حکم ہوا دوبارہ قطار میں کھڑے ہو جاؤں میں پھر کھڑا ہو گیا۔ جب اسے یقین ہو چلا کہ واسطہ کاٹھ کے الو سے ہے تو اس نے دست درازی بھی شروع کر دی۔ میں خاموش اس لیے تھا کہ نوبت پولیس تک نہ پہنچ جائے، دوسری طرف حالت یہ تھی کہ شرابی اپنے کام میں مصروف تھا اور میں لوگوں کے لیے مذاق بنا ہوا تھا۔ وہ سب زوردار قہقہوں سے اسے داد دے رہے تھے۔ جب یہ معاملہ دیکھ کر دو پولیس والے بھی اس طرف آنے لگے تو میرا ماتھا ٹھنکا، میں قطار سے باہر نکل گیا تاکہ چپ چاپ کھسک جاؤں، لیکن اس نے مجھے گریبان سے پکڑ کر اپنی طرف کھینچا۔ پولیس کے سپاہی قریب آگئے تھے۔ یہ صورتحال دیکھ کر میں نے بادل نخواستہ اس کو دو ہاتھ جڑ دیئے۔ وہ لڑکھڑاتا ہوا قریبی دیوار سے ٹکرایا اور لوگوں کے قہقہوں کی آواز بلند ہو گئی۔

واہ جی لالہ جی مہاراج...... کمال کر دیا۔" مجھے داد ملنے لگی کیونکہ کسی ہندو کے ہاتھوں کسی سکھ کا لدھیانہ میں پٹ جانا یقیناً معجزہ ہی تھا۔

"کیا بات ہے، کیا بات ہے؟" سپاہی آدھمکے۔ وہ پانچ دس روپے کا چانس کیوں چھوڑتے۔

"چلو تھانے"------ان میں سے ایک نے تو اس شرابی سکھ کو بازو سے پکڑ لیا جبکہ دوسرے نے میرا بازو تھام لیا۔ میں نے وہاں مزاحمت کرنا مناسب نہ سمجھا کیونکہ اتنے بھرے پرے مجمع سے بھاگنے کے مواقع کم ہی ملتے ہیں اور چپ چاپ ان کے ساتھ سینما سے باہر کی طرف چل دیا۔ ہم لوگ سینما سے اب کوئی پندرہ بیس گز دور ایک سڑک پر آگئے تھے جس سے ملحقہ آبادی نظر آرہی تھی۔ اس اثناء میں دوسرے سپاہی نے اس سکھ سے اپنی "دہاڑی" کھری کر لی تھی۔ جبکہ میرے والا کچھ زیادہ ہی نیک دکھائی دے رہا تھا۔

"چھوڑیئے مہاراج جی ہم کوئی لڑنے جھگڑنے والے لوگ ہیں یہ تو خواہ مخواہ ہی مجھ سے لڑائی مول لے رہا تھا۔" میں نے دس کا ایک نوٹ اسے تھماتے ہوئے کہا۔

"اوئے رشوت دیتا ہے براہمن کی اولاد"--- اس نے مجھے آنکھیں دکھاتے ہوئے

"تھوڑی دیر بعد ہم تھانے میں ہوں گے بہتر یہی ہے کہ یہاں ہی معاملہ صاف کر لیا جائے۔" میں سوچنے لگا: یہاں آمد و رفت نہ ہونے کے برابر ہے۔ اور اس کے علاوہ قریب گلی محلوں میں غائب بھی ہوا جا سکتا تھا۔

میں نے جان بوجھ کر اپنی رفتار خاصی کم کر دی تھی-----دوسرا سپاہی اب ہم سے آٹھ دس گز آگے بڑھ گیا تھا۔

"تمہاری مرضی"......

کہتے ہوئے میں نے تیزی سے پلٹا کھایا اور میرے بائیں ہاتھ کی کہنی اس تیزی کے



ساتھ اس کی پسلیوں میں لگی کہ اس نے تڑپ کر میرا دایاں ہاتھ چھوڑ دیا۔ اس سے پہلے کہ وہ سنبھل سکے۔ میرے دوسرے بازو نے بھی یہی عمل دہرایا اس کے ساتھ ہی میری اس کی کنپٹی پر لگنے والی زوردار لات نے اسے زمین پر چاٹنے پر مجبور کر دیا۔ اذیت کے مارے اس کے حلق سے اونچی آواز بھی نہیں نکل رہی تھی۔ جب تک اس کا ساتھی اس کی طرف متوجہ ہوتا میں ان کی نظروں سے اوجھل ہو کر قریبی محلے میں اندھا دھند بھاگ رہا تھا۔

شام کے قریباً سات بجنے کو تھے اور اچھا خاصا اندھیرا ہو چکا تھا۔ قریبی محلے میں گھستے ہی میں نے اپنی رفتار کم کر دی۔ میں تیزی سے چلتا ہوا دوسری طرف سڑک پر پہنچ گیا جہاں سے ایک سائیکل رکشہ میں بیٹھ کر "چوڑا بازار" آگیا۔ یہ بازار ہماری لاہور کی انار کلی اور کراچی کی زیب النساء سٹریٹ جیسا تھا۔

ریڈی میڈ کپڑوں کی ایک دکان سے جب میں تھوڑی دیر کے بعد باہر نکلا تو ایک معزز اور پڑھے لکھے ہندو کی طرح میں نے سوٹ پہن رکھا تھا اور ہاتھ میں بریف کیس پکڑا ہوا تھا۔ آشرم میں سوائے ایک کپڑے کے تھیلے کے جس میں ایک میلے کچیلے کپڑوں کا جوڑا رکھا تھا اور تھا ہی کیا؟ اپنی چادر تو میں ساتھ لے آیا تھا۔ تھوڑی دیر تک بازار میں مٹر گشت کرنے کے بعد کچھ اور چیزیں بھی میرے بریف کیس میں منتقل ہو چکی تھیں اور اب میرے قدم ایک ایسے ہوٹل کی طرف اٹھ رہے تھے جہاں عموماً شرفا کا قیام ہوتا ہے اور ایسے ہوٹلوں پر پولیس شک کرنے کی جرات کم ہی کرتی ہے



"ہیپی ہوم" کے کاؤنٹر پر میرا استقبال ایک خوبصورت لڑکی نے کیا۔ اس نے پہلے چھپا ہوا ایک کارڈ میری طرف بڑھا دیا۔ جس میں تمام اندراج انگریزی میں کیے جاتے تھے۔ میں نے اپنے قیمتی قلم سے بڑی نخوت کے ساتھ اس پر الٹی سیدھی لکیریں

کھینچیں اور کارڈ اس کی طرف بڑھا دیا۔ لڑکی نے مسکراتے ہوئے بغیر پڑھے اسے رکھ لیا اور ایک مودب بیرا میرا بریف کیس اٹھا کر میری راہنمائی کرنے لگا۔

لڑکی کے جھکتے ہوئے آداب کہنے کو نظرانداز کرتے ہوئے میں نپے تلے قدموں کے ساتھ بیرے کے پیچھے پیچھے چل دیا۔ ایک شاندار اور سجے سجائے کمرے کا دروازہ کھول کر وہ مودب ایک طرف کھڑا ہو گیا۔ ANY MORE SERVICE SIR" اس نے مڑنے سے پہلے پوچھا۔ اور اس "مزید خدمت" کا مطلب مجھے بھی بخوبی معلوم تھا۔ بھارت میں کسی نوجوان اور پھر ایسے نوجوان سے امید رکھنا جو اس قسم کے اعلیٰ ہوٹلوں میں قیام کرے کہ وہ رات کسی "ساتھی" کے بغیر بسر کرے گا۔ یقیناً معجزہ ہی تھا اس لیے جواب میں اسے دس روپے کا نوٹ ٹپ کرتے ہوئے میں نے مسکراتے ہوئے۔

"NO THANK YOU میں ویشنو ہوں۔"

کہا تو اس نے ایک مرتبہ تو حیرانگی کے ساتھ میری طرف دیکھا پھر واپس مڑ گیا۔ رات کا کھانا میں نے اپنے کمرے میں ہی منگوایا تھا۔ چونکہ میں "ویشنو" تھا۔ اس لیے میرے کھانے کا مینو بھی بغیر میٹ والے کھانوں کا پیش کیا گیا تھا۔ رات دس بجے تک کا وقت میں نے ہوٹل کے ڈائننگ ہال میں گزارا--- میں زیادہ شرافت کا مظاہرہ کر کے اپنے متعلق کسی کو سوچنے کا موقعہ دینے کے لیے تیار نہیں تھا۔ ہر قدم پر احتیاط درکار تھی۔ ابھی مشن شروع نہیں ہوا تھا اور پے در پے مصیبتیں آنے لگی تھیں۔ میں چوکنا اور بیدار تھا۔ قریباً ساڑھے دس گیارہ بجے تک میں اپنے کمرے میں لیٹا مطالعہ کرتا رہا، پھر صبح کو پیش آنے والے واقعات کے بارے میں سوچتا سوچتا سو گیا۔

صبح کا ناشتہ میں نے ڈائننگ ہال میں ہی کیا تھا اور تھوڑی دیر کے بعد میں اپنے ٹارگٹ کی طرف جا رہا تھا۔ ہلواڑہ ہوائی اڈے کی طرف ہوٹل سے میں عام شہری لباس



میں ہی باہر نکلا تھا، لیکن ایک ویران سی جگہ اپنے کپڑے تبدیل کرنے کے بعد میں اب ایک دیہاتی کا روپ دھار چکا تھا۔ اپنے اصلی کپڑے میں نے سٹیشن کے لاکر میں محفوظ کر دیئے تھے۔ اور خود میں ایک سائیکل رکشہ میں بیٹھ کر لاری اڈے پہنچ گیا تھا۔ لدھیانہ سے ایک بس کے ذریعے میں رائے کوٹ گیا۔ یہاں راستے میں میرا ٹارگٹ تھا بس کی کھڑکی سے میں نے دیکھا سڑک کے کنارے ہوائی اڈے کے صرف دفاتر تھے۔ اس کا ٹیکنیکل ایریا یہاں سے بالکل نظر نہیں آتا تھا۔ دشمن نے اتنے بہترین اور منظم طریقے کے ساتھ اڈے کو کیموفلاج کیا تھا کہ بے اختیار اسے داد دینے کو جی چاہا۔ بہر حال ایک سرسری نظر سے میں نے حالات کا اندازہ لگایا۔



بس آگے نکل گئی۔ میں نے رائے کوٹ ٹھہرنا ہی مناسب نہ سمجھا اور جگراؤں اور ملاں پور ہوتا ہوا واپس لدھیانہ آ گیا۔ مجھے ہوائی اڈے کے اندر داخل ہونا تھا۔ اور اس کے لیے کیا طریقہ اختیار کیا جائے، یہی سب سے اہم اور ضروری مسئلہ تھا۔ لدھیانہ میں قریباً چار پانچ بجے پہنچا---- ایک معمولی سے ہوٹل میں کچھ کھانا کھایا۔ اور چھ بجے ایک سینما ہال میں جا گھسا۔ یہاں ایک خاصی مزاحیہ فلم چل رہی تھی لیکن میرا خیال پردہ سکرین کی طرف کہاں تھا میں تو اور ہی خیالوں میں کھویا ہوا تھا۔

ریلوے سٹیشن سے میں نے اپنے کپڑے حاصل کر لیے تھے اور قدرے معزز شکل اختیار کر لی تھی جب کہ دوسرے کپڑے میں نے دوبارہ لاکر میں رکھ دیئے تھے۔ کپڑوں کی تبدیلی کے لیے ایک مقامی تفریح گاہ کے ایک کونے میں مجھے بڑی شاندار جگہ میسر آ گئی تھی۔

سینما میں میری ساتھ والی سیٹ پر بیٹھے نوجوان نے میری ظاہری وضع قطع سے متاثر ہو کر مجھ سے راہ و رسم بڑھانے کی کوشش کی تھی۔ لیکن میں نے اسے غیر

ضروری جان کر کوئی خاص لفٹ نہ کروائی ----ہاف ٹائم کے وقت جب اس نے ایک بیرے کو آواز دے کر بوتل لانے کے لیے کہا تو مجھے اس کی زبان سے رائے کوٹ اور ملاں پور کے لوگوں کا مخصوص انداز جھلکتا ہوا دکھائی پڑا اور امید کی ایک کرن پیدا ہو گئی۔ "ممکن ہے یہ نوجوان میرے بنائے ہوئے منصوبے میں کہیں فٹ بیٹھ جائے۔" جیسے ہی بیرے نے اسے بوتل کھول کر دینا چاہی میں نے وہ بیرے کے ہاتھ سے پکڑلی۔

"ایک نہیں دو" میں نے بیرے سے کہا۔ نوجوان نے حیرانگی سے میری طرف دیکھا یا تو میں اس سے بات کرنے کا روادار نہیں تھا یا اب اتنی بے تکلفی کا مظاہرہ کر رہا تھا۔

"شما کرنا یار اصل میں ایک الجھن آن پڑی ہے ورنہ میں کوئی ایسا آدمی نہیں ہوں"۔ اسے دوسری بوتل تھماتے ہوئے میں نے کہا۔

"کوئی بات نہیں سر! الجھنیں بھی انسانوں کے لیے بنی ہیں اور اس کا حل بھی انسانوں ہی کے پاس ہے۔ شاید میں آپ کے کسی کام آسکوں۔" اس نے میری ظاہری حیثیت سے متاثر ہوتے ہوئے کہا۔

"کہاں رہتے ہو کیا شبھ نام ہے تمہارا؟" میں نے اس سے دونوں سوال اکٹھے کر دیئے۔

"رائے کوٹ میں رہتا ہوں اور پرکاش نام ہے میرا۔"

"ویل ڈن" میرے منہ سے بے اختیار نکل گیا۔ "میرا نام بھی پرکاش ہی ہے۔ پرکاش بھائیہ۔ بہت خوشی ہوئی تم سے مل کر۔" میں نے واقعی خوشی کا مظاہرہ کر ڈالا۔ قدرت نے اسے میرے لیے غیبی مدد بنا کر جو نازل کیا تھا۔

فلم کے خاتمے تک ہم دونوں بڑے بہترین دوست بن چکے تھے۔ پرکاش رائے کوٹ کی ایک کھتری فیملی کا لڑکا تھا۔ لدھیانے میں ملازمت کرتا تھا اور یہاں ایک کرائے کے کمرے میں رہائش رکھتا تھا۔ ابھی تک میں نے ہی اس سے سب کچھ پوچھا



تھا۔ اپنے متعلق سوائے نام کے اور کچھ نہیں بتایا تھا۔ میں اسے زبردستی اپنے ساتھ ہوٹل میں لے آیا۔

"ہیپی ہوم" کے ڈنر نے اسے میرا اور بھی گرویدہ کر دیا۔ اپنے کمرے میں اس کے لیے میں نے ولایتی شراب کے دو بہترین پیگ منگوا لیے تھے۔ "تین سال تک اگر میں نے اسے چھوا تو میں مر جاؤں گا۔ شاید تم یقین نہ کرو میں کینسر کی پہلی سٹیج سے زندہ واپس پلٹا ہوں"۔ میں نے اپنے سلسلے میں معذرت پیش کرتے ہوئے اس سے کہا۔

"مہاراج جی میرے لیے ایسی خاص ضرورت بھلا کیا تھی"؟ اس نے متشکرانہ لہجے میں مجھ سے کہا۔

"تم میرے مہمان نہیں پرکاش میرے دوست بھی ہو۔ مجھے ہمیشہ اچھے دوستوں کی تلاش رہتی ہے۔ میں ایک الجھن میں گرفتار ہوں اسی لیے وہاں سے یہاں آیا ہوں"۔

"آپ کچھ کہیے تو شاید......" اس نے فقرہ ادھورا ہی چھوڑ دیا۔

"اصل میں ایک خاص مشن پر یہاں آیا ہوں۔ ہمارے گھر ایک رشتہ آیا ہے۔ لڑکا ائر فورس میں ملازم ہے میں نے اس کی شکل ابھی نہیں دیکھی کیونکہ رشتہ گھر والوں نے میری غیر موجودگی میں کیا ہے۔ لڑکے کا نام اور رینک میں جانتا ہوں اور یہ بھی جانتا ہوں کہ وہ آج کل "ہلواڑہ" ہوائی اڈے پر کام کر رہا ہے۔ میں نے دہلی میں اس کے متعلق ایک پریشان کن خبر سنی ہے جس کی تحقیقات کرنے آیا ہوں اور یہ بھی چاہتا ہوں کہ یہ سب کچھ اس کی لاعلمی میں ہو جائے۔ اگر اسے پتہ چل گیا اور لڑکا بھی ٹھیک ہی نکلا تو خواہ مخواہ ایک اچھا رشتہ ہاتھ سے نکل جائے گا۔" میں نے بالآخر اپنے منصوبے کے مطابق ایک کہانی گھڑلی تھی۔

"ارے بس اتنی سی بات میرا کزن وہاں کام کرتا ہے۔ رائے کوٹ کے کئی لڑکے وہاں ملازم ہیں ان کے ذریعے......"

"یہی تو سارا مسئلہ ہے میں صرف ایک قابل اعتماد آدمی چاہتا ہوں جو مجھے اڈے پر لے جائے اور اسے دور ہی سے دکھا دے، باقی میں جانوں اور میرا کام۔" میں نے جواب دیا۔

"آپ اس فکر کو بالکل ذہن سے نکال دیں۔ کل آپ کا کام ہو جائے گا۔" اس نے بڑی محبت اور جوش سے میرا ہاتھ دباتے ہوئے کہا۔

"بہت شکریہ پرکاش میں تمہارا یہ احسان کبھی نہ بھولوں گا۔"

میں نے ہوٹل انتظامیہ کو اپنے کمرے میں ایک فالتو بیڈ لگانے کا آرڈر دے دیا تھا اور وہ رات پرکاش نے نہ نہ کرتے ہوئے وہیں بسر کی۔ اب ہم دونوں پکے دوست بن چکے تھے۔ اس کے وہم و گمان میں بھی یہ بات نہیں آسکتی تھی کہ دنیا میں اتنے عظیم اور نیک انسان بھی پائے جاتے ہیں!

صبح پرکاش ناشتہ کرتے ہی چلا گیا۔ تھوڑی دیر کے بعد اس کی واپسی ہوئی وہ کام سے چھٹی لے کر آیا تھا۔ ہم دونوں اکٹھے ہی رائے کوٹ روانہ ہوگئے۔ پرکاش کے گھر والوں نے مجھے ہاتھوں ہاتھ لیا۔ نجانے اس نے میرے متعلق کیا کیا انہیں بتایا تھا کہ وہ لوگ میرے آگے بچھے جا رہے تھے۔ ہر دوسرا پہلے سے بڑھ چڑھ کر میری خدمت کر رہا تھا۔ ہندو معاشرے میں پردہ نام کی کسی چیز کا تصور نہیں پایا جاتا۔ جلد ہی ہم سب گھل مل گئے۔

شام تک میں اور پرکاش رائے کوٹ گھومتے رہے۔ اس اثناء میں میں نے ارد گرد کے علاقے میں قائم شدہ تنصیبات کا بخوبی جائزہ لے لیا تھا۔ پرکاش کے والد کی ایک کھٹارہ موٹر سائیکل تھی جس پر ہم رائے کوٹ کے ارد گرد دیہاتی علاقے میں گھومتے رہے۔ موٹر سائیکل میں خود چلا رہا تھا اور جان بوجھ کر ایسے راستوں پر سفر کر رہا تھا جہاں موبائیل ریڈار سسٹم یا اینٹی ایئر کرافٹ گنز کی موجودگی کے امکانات زیادہ تھے پہلے ہی مرحلے پر قدرت نے میرا بھرپور ساتھ دیا۔ اس کے اس انعام پر جو پرکاش کی



صورت میں مجھ تک پہنچا تھا۔ میں نے خدا کا شکر ادا کیا۔ اور پچھلے تین روز کی کلفت کلی طور پر ختم ہوگئی۔

دشمن کے علاقے میں نقل و حرکت میری نظروں کے راستے میرے ذہن میں محفوظ ہو چکی تھی۔ اور اب کسی بھی وقت کاغذ پر منتقل ہو کر میرے ملک تک پہنچ سکتی تھی۔ دن بھر ہم نے جی بھر کر آوارہ گردی کی شام کو اس کا کزن سالگ رام ڈیوٹی ختم کر کے گھر آگیا۔ وہ ہوائی اڈے کی ایک ورکشاپ میں کام کرتا تھا۔ پرکاش نے بڑی گرمجوشی کے ساتھ میرا تعارف اس سے کروایا۔ اس کا غائبانہ تعارف مجھے پہلے ہی اچھی طرح حاصل تھا اور اس کی ہی نہیں بلکہ بھارتی نوجوانوں کی سب سے بڑی کمزوری میرے بریف کیس میں موجود تھی ------ ولایتی شراب کی بوتل کی ایک جھلک نے اسے میرا تابعدار بنا دیا۔ اور یہ جھلک میں نے ایک خاص طریقے سے اچانک بریف کیس کھولتے ہوئے اسے دکھائی تھی۔

"مہاراج جی شیش ورما نام کے دو تین آفیسر ہیں۔ آپ کچھ ان کے متعلق بتایئے۔"

"یار تمہارا دماغ خراب ہے کیا۔ اگر یہ اس سے واقف ہوتے تو خود ہی نہ چلے آتے۔" پرکاش جو اس سے خاصا بے تکلف تھا بولا۔

"ٹھیک ہے مہاراج جی میں باری باری سب سے کسی بہانے آپ کو ملا دوں گا۔ سبھی یار ہیں۔" اس نے ایک مخصوص انداز سے آنکھ دباتے ہوئے کہا۔

"شکریہ بھیا تم نے تو میرے سر سے اچھا بھلا بوجھ اتار دیا ہے۔"

رات کو دونوں جی بھر کے شراب نوشی کرتے رہے میرے متعلق گھڑا گھڑایا بہانہ پہلے ہی موجود تھا، اس لئے کسی نے مجھے اصرار نہیں کیا۔

رات میں نے رائے کوٹ میں پرکاش کے گھر بسر کی۔ اگلے روز سالگ رام تو صبح

صبح اٹھ کر ڈیوٹی پر چلا گیا ہمیں بعد میں آنے کے لیے کہہ گیا۔ تھوڑی دیر کے بعد ہم لوگ بھی اس کے پیچھے جا رہے تھے۔ گارڈ روم میں ہماری ملاقات سالگ رام سے کروائی گئی، وہ ہمیں اپنے ساتھ ورکشاپ لے گیا۔ سالگ رام کی اپنے آفیسر انچارج سے گاڑھی چھنتی تھی، اس لئے کسی نے اس کی بات کا نوٹس نہ لیا۔ ہر جگہ اس نے میرا تعارف اپنے کزن کی حیثیت سے کروایا جو دہلی سے آیا تھا۔ جسے ہوائی اڈہ اور جنگی جہاز دیکھنے کا بے حد شوق تھا۔

ہر کوئی اپنی اپنی بساط کے مطابق مجھے اور پرکاش کو خوش آمدید کہہ رہا تھا۔ قریباً دو گھنٹے ہم ہوائی اڈے پر موجود رہے۔ اسی اثناء میں میں نے وہاں کی تمام جزئیات اچھی طرح ذہن نشین کر لی تھیں۔ سارا ہوائی اڈہ میرے سامنے تھا۔ وہاں موجود ایک ایک چیز میری نظر میں تھی۔ ان کو دکھانے کے لیے دونوں شیش ورما سے متعلق میں نے تحقیق کرنے میں خاصی سرگرمی دکھائی تھی اور ان لوگوں کو اپنے سچے ہونے کا یقین دلایا تھا۔

"اچھا یار بڑی مہربانی ہے تمہارے تیسرے شیش ورما سے پھر کبھی مل لیں گے۔" میں نے گرمجوشی سے اس کا ہاتھ دباتے ہوئے کہا۔

"او کے پرسوں تک کے لیے رام رام" -----اس نے مجھ سے بھی زیادہ گرمجوشی کا مظاہرہ کیا تھا۔

پرکاش کے ساتھ میں واپس آ گیا۔ رائے کوٹ سے میں نے لدھیانہ اپنے ہوٹل کو فون کر دیا تھا کہ میں رات کو نہیں آؤں گا۔ ایڈوانس جمع ہونے کی وجہ سے وہ لوگ بھی مطمئن تھے۔ دو دن بعد اتوار تھا۔ اس روز سالگ رام کی بھی چھٹی تھی۔ میں اور پرکاش تو واپس لدھیانہ چلے آئے۔ سالگ رام کو میں نے اتوار کی بڑی زبردست دعوت دی تھی۔ وہ میرا "شکار" تھا جس پر مجھے ابھی محنت کرنا تھی۔ اور جس سے بہت



ہارے کام نکلنے کی توقع تھی۔ قدرت کے اس انعام کو میں کسی بھی صورت ضائع رنے کے لیے تیار نہیں تھا۔

لدھیانہ ہم شام کو پہنچے۔ دونوں سیدھے ہوٹل آ گئے تھے۔ جہاں چائے پی کر تازہ م ہو کر ہم شہر میں گھومنے چلے گئے۔ میں نے پرکاش کو چونکہ اپنے لمبے چوڑے بزنس ے متعلق ایک کہانی سنا رکھی تھی اور اسے یہی بتایا تھا کہ اب میری مصروفیات صرف زنس تک ہی محدود رہیں گی اور تین چار روز تک میں لدھیانہ سے اپنے بزنس کے عاملات طے کرنے کے بعد دہلی چلا جاؤں گا۔ اسی لیے اس نے مجھ سے اگلے روز یعنی ہفتہ کے پروگرام کا نہیں پوچھا تھا۔

رات گئے میں ہوٹل پہنچا تو ایک "خوبصورت الجھن" میری منتظر تھی۔ اپنے رے میں داخل ہوئے ابھی چند منٹ ہی گزرے تھے کہ دروازے پر ایک شریفانہ ستک سنائی دی۔

"یس کم ان" میں نے ہوشیار ہوتے ہوئے کہا کیونکہ ایسے ہوٹلوں میں اجازت کے بغیر کوئی دروازہ بھی نہیں کھٹکھٹایا کرتا۔ دروازہ کھلا اور ایک حوا زادی اپنی تمام تر شر سامانیوں کے ساتھ اپنے جلو میں خوشبوؤں اور دعوت کا ایک طوفان لیے اندر اخل ہوئی۔

"شما کیجئے روم نمبر ایک سو تین" -----اس نے فقرہ ادھورا چھوڑ کر جگر پاش وں سے میری طرف دیکھا۔

میں اب سنبھل چکا تھا دو ہی صورتیں تھیں۔ یا تو وہ کوئی کال گرل تھی یا پھر ۔آئی۔ ڈی کی کوئی مخبر، کیونکہ ایسے ہوٹلوں میں پولیس یا انٹیلی جنس والے براہ ست مداخلت کم ہی کیا کرتے ہیں۔ زیادہ تر کام ایسی لڑکیوں ہی سے لیے جاتے ہیں۔ بھی تھا مجھے بہر حال اپنے رویے سے کسی شک کا اظہار نہیں کرنا تھا۔

"کمرے کا نمبر اس کے باہر لکھا ہے۔" میں نے بظاہر لاپرواہی کے انداز میں آرام کرسی پر بیٹھتے ہوئے کہا۔

"اوہ ------ مجھے کیا بیٹھنے کو بھی نہیں کہیں گے؟" اس نے ایک ادائے خاص سے میری طرف جھکتے ہوئے کہا اور میرا جواب سنے بغیر میرے پلنگ پر بیٹھ گئی۔

"ابھی اس بات کا فیصلہ تو ہوا نہیں کہ آپ میری مہمان ہیں یا کسی اور کی۔" میں نے کہا۔

"مہاراج جی اب میں آ گئی ہوں تو اپنا مہمان ہی سمجھیے۔" اس نے اپنے ہاتھ میں پکڑا پرس بھی قریبی میز پر پھینک دیا۔

"آپ کو شاید غلط فہمی ہوئی ہے۔" میں نے اپنی جگہ سے اٹھ کر کھڑکی کے قریب کھڑے ہوتے ہوئے کہا۔

"خواتین سے ایسے بات تو نہیں کی جاتی۔" اس نے اٹھ کر میرے قریب آنا چاہا۔ جان بچانی خاصی مشکل تھی میرا منفی رویہ بھی الجھن کا باعث بن سکتا تھا۔ میں بھارتی معاشرے کا نئے دور کا نوجوان تھا۔ مجھے بہر حال اپنے آپ کو اس ماحول میں رنگنا تھا ورنہ کچھ بھی ممکن تھا لیکن میرے مقصد اور مشن کی عظمت میرے راستے میں حائل تھی۔

"دیوی جی آج کے لیے تو مجھے شما کیجیے۔ میں نے ایک دوست کو وقت دے رکھا ہے کاش آپ سے پہلے......" میں نے خود آگے بڑھ کر اس کے کندھوں پر ہاتھ رکھتے ہوئے کہا۔

"ٹھیک ہے مہاراج جی میں کسی کے دھندے کو خراب کیوں کروں گی لیکن......"

"ہاں ہاں تمہاری ٹپ تو بہر حال ہے۔" میں نے دس دس کے دو نوٹ اس کے ہاتھ میں تھما دیئے۔



"تھینک یو فار یور وزٹ" (آپ کے آنے کا شکریہ) میں نے بڑے احترام سے روازہ کھولتے ہوئے کہا۔ اس کے جانے پر خدا کا شکر ادا کیا۔



صبح اٹھ کر میں نے دوبارہ ہوائی اڈے کا رخ کیا۔ میرا مشن ابھی نامکمل تھا اور اب ں نوعیت کی اطلاعات مجھے درکار تھیں ان کے لیے مجھے اکیلے ہی جانا تھا۔ ہفتہ کی صبح ب مرتبہ پھر میں ایک دیہاتی گھسیارے کے لباس میں ہوائی اڈے کی طرف جا رہا تھا۔ س سے میں اڈے سے قریباً دو میل پیچھے ہی اتر گیا تھا۔ یہ فاصلہ میں نے پیدل ہی طے تھا۔ اس وقت میرا حلیہ اور شکل ایسی تھی کہ پرکاش بھی غور سے دیکھنے پر ہی پہچان تا تھا۔ میرے سر پر لگی بالوں کی وگ اور بڑھی ہوئی شیو، ہاتھ میں پکڑی چارہ کاٹنے رانتی اور کھرپے کے ساتھ کندھے پر رکھی میلی کچیلی سی چادر اور تن پر میلے کپڑوں وجہ سے دیکھنے والا پہلی نظر ہی میں مجھے کوئی گھسیارا سمجھ کر نظر انداز کر سکتا تھا۔ بس ے سفر کے دوران میں آخری سیٹ پر ایک کونے میں جہاں اکثر کوئی بدقسمت سواری بیٹھا کرتی ہے سمٹ گیا------ اس کے باوجود سارے راستے مجھے بس میں سوار نے اور اترنے والوں کی غصیلی نظروں کا سامنا کرنا پڑا۔ ایک تو میری شکل ہی ہوتوں والی تھی پھر اچھوت بھی نچلے درجے کا بھلا کوئی براہمن میرا بس میں سوار ہونا ے گوارا کر سکتا تھا۔

بس کا کنڈیکٹر مجھے تمام راستہ گالیوں سے نوازتا آیا تھا--- یہ بات اپنے بزرگوں ے سنی تھی کہ ہندو نیچ جاتی کے لوگوں کو انسانیت کے زمرے میں شمار نہیں کرتے ن انسانوں سے انسانوں کا اتنا کرب ناک سلوک کہاں دیکھنے میں آتا ہے؟ ہندو اشرے کے اس مکروہ ترین روپ کو دیکھنے کے بعد ان کے خلاف میری دلی نفرت دو ہو گئی۔

پنجاب کے اکثر علاقوں میں کچھ لوگ کھیتوں کے کنارے لگی گھاس کاٹ کرا کے قریبی منڈیوں میں یا پھر تانگے والوں کے ہاتھ فروخت کر کے گزر بسر کرتے تھے۔ میں اس وقت ایسے ہی لوگوں کی نمائندگی کر رہا تھا۔

ہوائی اڈے کے گارڈ روم کے سامنے سے جو سڑک کے کنارے کچھ فاصلے پر بنا ہوا تھا۔ گزر کر میں کچھ آگے نکل گیا۔ میری بے چین نظریں گارڈ رم کے ارد گرد پھیلے "ایڈمن ایریا" کا احاطہ کیے ہوئے تھیں۔ ہوائی اڈے کے ارد گرد ویسے تو چاروں طرف اینٹی کرافٹ گنیں نصب تھیں۔ لیکن ایک جگہ خصوصی طور پر کچھ نئے قسم کا اسلحہ دیکھ کر میں نے وہیں ڈیرے ڈال دیئے اور ایک یونٹ کے نزدیک کچھ فاصلہ پر بنے کھیتوں کے کنارے لگی گھاس کاٹنا شروع کر دی۔ گھاس کاٹنے کا عمل صرف میرے ہاتھ انجام دے رہے تھے۔ میرا ذہن اور آنکھیں مکمل یکسوئی کے ساتھ اسی طرف لگی تھیں۔

وہ سرد جنگ کا دور تھا۔ آکاش وانی اپنے پروگراموں میں اکثر شور مچاتی رہتی تھی کہ پاکستانی جاسوس بھارت میں خاص طور پر مشرقی پنجاب، راجستھان اور جموں کشمیر کے علاقے میں گھس آئے ہیں ان کی فلاں فلاں پہچان ہوتی ہے کسی پر بھی شک گزرے تو قریبی پولیس سٹیشن پر اطلاع کیجئے وغیرہ وغیرہ۔ اب صورتحال کچھ ایسی ہی تھی کہ ان تمام علاقوں میں خاص طور سے سرحدی اضلاع اور "دفاع" سے متعلق علاقوں میں لوگ خوامخواہ چوکنے ہو گئے تھے آئے روز کسی نہ کسی فقیر یا ملنگ کی کمبختی آئی رہتی۔ پہلے تو انہیں پکڑتے ہی دیہاتی مارنا شروع کر دیتے اور پولیس سٹیشن جانے کی نوبت عموماً اس وقت آتی، جب وہ اس بے گناہ کا مار مار کر بھرکس نکال دیتے تھے۔

ہوائی اڈے کے ارد گرد واقع دیہاتوں میں یہ وبا کچھ زیادہ ہی پھیل چکی تھی۔ گاؤں میں کسی بھی اجنبی چہرے کو دیکھ کر اس پر جرح شروع کر دی جاتی۔ جب تک اس کا کوئی شناسا نہ نکل آئے اس کی جان نہ چھٹتی تھی۔ میرے ساتھ بھی یہی حادثہ گزرا۔



میں ارد گرد کے ماحول سے لاتعلق اپنے کام میں مگن تھا۔ وہاں موجود کسی فوجی جوان کو تو مجھ پر شک نہ گزرا۔ قریبی گاؤں کے دو سکھ جو سیکورٹی کے آدمی تھے اس طرف آ نکلے اور مجھے ان کی آمد کا احساس اس وقت ہوا جب وہ میرے سر پر موجود تھے۔

فرار کی تمام راہیں پہلے ہی مسدود تھیں۔ چاروں طرف فوج ہی فوج---- سڑک پر ہوائی اڈے کے ملازمین کی آمدورفت جاری تھی اور میرے سر پر سیکورٹی کے دو افراد مسلط تھے۔

"کون ہو تم؟"

"کیا کر رہے ہو؟"

دونوں نے مجھے گھورتے ہوئے پوچھا۔

"مہاراج جی مسکین آدمی ہوں۔ گھاس کاٹ رہا تھا۔" میں نے اپنی دانست میں انہیں مکمل جواب دے دیا۔

اس اثناء میں میں اٹھ کر کھڑا ہو گیا۔ تھیلا میرے ہاتھ میں پکڑا تھا جبکہ درانتی وہیں کٹی ہوئی گھاس کے پاس رکھی تھی۔

میرے ہاتھ میں پکڑے تھیلے میں سوائے ایک کھرپی اور چادر کے اور کچھ نہیں تھا، لیکن ان دنوں جہاں آکاش وانی بھارتی عوام کو وارننگ دے رہی تھی وہاں بھارتی اخبارات نے بھی پاکستانی جاسوسوں کے متعلق عجیب عجیب افواہیں لوگوں میں پھیلا رکھی تھیں۔ ان میں سب سے زیادہ اہم بات یہی بتائی جاتی تھی کہ جاسوسوں کے پاس تھیلوں یا ان کے کپڑوں میں خطرناک بم ضرور چھپے ہوئے ہوتے ہیں ان سے ہوشیار رہئے۔

دونوں شاید مقامی سی۔ آئی۔ ڈی کے آدمی تھے جن کی ڈیوٹی ہوائی اڈے کے ارد گرد دیہاتوں میں لگی تھی کہ مشتبہ لوگوں پر نظر رکھیں۔ مجھے مشتبہ سمجھ کر وہ چلے آئے تھے لیکن براہ راست ہاتھ ڈالنے کو تیار نظر نہیں آتے تھے۔ بھارتی ریڈیو اور

اخبارات کا پروپیگنڈہ میرے کام آگیا۔

"کہاں رہتے ہو؟" ایک نے پولیس کے مخصوص لہجے میں پوچھا۔

"تلونڈی مہاراج جی۔"

"چل بھاگ جا یہاں گھاس کاٹنے کی اجازت نہیں" دوسرے نے مجھے ہاتھ میں پکڑے ڈنڈے سے آگے کی سمت اشارہ کرتے ہوئے کہا۔

"جیسی مرضی آپ کی مہاراج جی۔" میں نے نیچ جاتی کے لوگوں کی طرح ہاتھ باندھتے ہوئے کہا اور آگے بڑھ گیا۔

"ٹھہرو-----اچانک پیچھے سے آواز سنائی دی۔

ایک لمحے کے لیے تو مجھے دل سینے سے نکلتا محسوس ہوا۔ مجھے امید تھی جب دوسری سمت پلٹوں گا تو ان کے ہاتھوں میں پکڑے پستول میرے استقبال کو موجود ہوں گے، لیکن حیرت گزری۔ انہوں نے شاید کوئی منصوبہ سوچ رکھا تھا۔

"یہاں بس نہیں رکی پیچھے بیٹھ جاؤ۔ وہ سامنے سٹاپ ہے وہاں سے سوار ہونا۔" اس نے اپنی سائیکل کے پیچھے بیٹھنے کا حکم دیتے ہوئے تھوڑے فاصلے پر واقع گارڈ روم کی طرف اشارہ کیا تھا۔ اس طرح غالباً ان کا ارادہ یہ تھا کہ وہ کوئی خطرہ مول لیے بغیر مجھے گارڈ روم پر ائر فورس پولیس کی خدمت میں پیش کر دیں۔

یہاں سے اچانک بھاگنا زبردست بے وقوفی ہوتی۔ میں نے بادل ناخواس ہتھیار ڈالتے ہوئے ہامی بھرلی۔ اس طرح کم از کم گارڈ روم پہنچنے تک مجھے کوئی ایسا موق مل سکتا تھا جس سے میں فائدہ اٹھالیتا۔

"دھنواد مہاراج جی!" کہتے ہوئے میں اس کے پیچھے پیچھے چلنے لگا۔ دوسرا ک آئی۔ڈی والا میرے پیچھے آرہا تھا۔ اپنی دانست میں انہوں نے مجھ پر قابو پالیا تھا۔ ع حالات میں میں ایسے دس گدھوں کو ڈاج کر سکتا تھا لیکن ایسی صورت حال میں کو



خطرہ بھی مول لینے کو تیار نہ تھا۔

معجزہ کسے کہتے ہیں؟ اس کا اندازہ مجھے اس روز ہوا----- لدھیانے کی طرف سے رائے کوٹ کو جانے والی بس آرہی تھی جب ہم لوگ بمشکل سڑک کے قریب پہنچے ہی تھے، میں نے اللہ کا نام لیا اور اسے رکنے کا اشارہ کر دیا۔ بس ڈرائیور نے بریک لگادی۔ غالباً اس نے تین سواریوں کا لالچ کیا تھا جیسے ہی بس رکی میں لپک کر اس میں سوار ہوا۔ یہ عمل کچھ اتنا اچانک اور تیزی کے ساتھ ہوا کہ دونوں سی۔ آئی۔ ڈی والے بھونچکائے رہ گئے اور انہیں ہوش اس وقت آیا، جب بس نے رفتار پکڑلی۔ مجھے حسب توقع سب سے پچھلی سیٹ پر ہی جگہ ملی تھی۔ میں نے چلتی بس کے پچھلے شیشے سے نظریں باہر دوڑائیں دونوں بڑی تیزی کے ساتھ اپنی سائیکلیں پھینک کر "گارڈ روم" کی طرف بھاگے جا رہے تھے۔

یہ بڑا "حساس ایریا" تھا۔ سیکورٹی کا جال چاروں طرف بچھا تھا----اگر وہ دونوں گارڈ روم پر رپورٹ کر دیتے تو وائرلیس پر اگلی کسی بھی پوسٹ پر اطلاع پہنچا چند سیکنڈ کی بات تھی اس کے بعد میرا اس لاری میں موجود رہتے ہوئے بچ نکلنا ناممکن تھا۔

ایک ایک لمحہ قیمتی تھا----!

مجھے چند سیکنڈ کے اندر ہی کوئی فیصلہ کرنا تھا پھر میں فوراً ایک نتیجے پر پہنچ گیا۔ کنڈیکٹر میری طرف آرہا تھا۔

"کہاں جائے گا؟" اس نے کراہت آمیز نظروں سے مجھے گھورا۔ غالباً مجھے بس پر سوار کر کے وہ پچھتا رہا تھا۔

"رائے کوٹ لالہ جی۔"

"نکال دو روپے۔"

"ایک روپیہ لے لیں لالہ جی۔ غریب آدمی ہوں۔" میں نے گھگھیاتے ہوئے کہا۔

"ابے تیرے غریب کی ایسی تیسی۔" اس نے مجھے گالیاں بکنی شروع کر دیں۔

بس اس اثناء میں وہاں سے پانچ چار میل کے فاصلے پر مومن پور کے نزدیک پہنچ چکی تھی۔ ڈرائیور نے حسب سابق بریک پر پاؤں رکھا اور کنڈیکٹر نے مجھے دھکا دیتے ہوئے نیچے گرا دیا۔ میں بمشکل سنبھل پایا، غصے کے مارے میرا خون کھول اٹھا لیکن دوسرے ہی لمحے مجھے اپنی حیثیت کا احساس ہو گیا۔

میں بھارت کا ایک نیچ اچھوت تھا جس کے لیے ہندو معاشرے میں کوئی جگہ نہیں سب کچھ میری توقع کے عین مطابق ہوا تھا۔ میں فوراً سڑک کے دوسرے کنارے پر پہنچا بمشکل دو منٹ ہی گزرے تھے۔ جب میں نے جیپ کو انتہائی تیز رفتار سے اس بس کے تعاقب میں جاتے دیکھا۔ میں بڑی پھرتی سے بڑے سے درخت کی اوٹ میں چھپ گیا تھا۔ دونوں میں سے ایک گدھا بھی جیپ میں ڈرائیور کے ساتھ بیٹھا تھا ---اور پچھلی نشست پر ائرفورس پولیس کے مسلح جوانوں نے قبضہ جما رکھا تھا۔

جیپ کے گزرتے ہی ایک بس آتی دکھائی دی اور چند منٹ کے بعد ہی میں لدھیانہ کی طرف واپس عازم سفر تھا۔ اس مصیبت کے ٹل جانے پر دل ہی دل میں شکر بجا لایا۔ ہلواڑہ سے کافی دور ایک سٹاپ پر میں اتر گیا۔ یہاں سے ایک ٹمپو کے ذریعے میں ایک دوسرے علاقے کی طرف جا نکلا۔ یہ ایک چھوٹا سا قصبہ تھا لیکن میرے لیے بہت بڑا اور مضبوط قلعہ -----

میں نے تقریباً دو گھنٹے یہاں گزارے۔ ایک اچھوتوں کے کنویں سے جی بھر کر پانی پیا، نہایا دھویا اپنے تھیلے سے نئی چادر (دھوتی) نکال کر باندھی۔ نائی کی دکان سے شیو کروا کے بڑھی ہوئی بے ترتیب داڑھی کے بالوں سے نجات حاصل کی اور اپنا حلیہ بدل کر ایک مرتبہ پھر میں بس سٹینڈ پر جا پہنچا۔

اب کم از کم میری حالت اس قابل ضرور تھی کہ بھارتی سیکولر معاشرے میں مجھے



بس کی سیٹ پر بیٹھنے کی اجازت مل جاتی۔ شام کو تھکا ہارا لدھیانہ پہنچا اپنے مخصوص مقام پر کپڑے بدل کر سیدھا پرکاش کے پاس چلا گیا۔ رات کو ہم دونوں اکٹھے ہوٹل پہنچے۔ پرکاش میرا بہترین cover تھا اور ایسے غیر یقینی حالات میں جب کہ قدم قدم پر خطرات منہ کھولے کھڑے تھے اس کی مدد حاصل کرنا اور بھی ضروری ہو گیا تھا۔ میں نے پرکاش سے بڑے گہرے تعلقات استوار کر لیے تھے اور چند دنوں کی دوستی میں ہی وہ مرحلہ آ گیا جب پرکاش میری غیر موجودگی کو محسوس کرنے لگا۔

بحوالہ (میں ایک جاسوس تھا۔ مصنف طارق اسمٰعیل ساگر)

# "ڈبل کراس"

گذشتہ کہانی میں آپ نے جان لیا ہو گا کہ ایک جاسوس کو نارمل حالات میں بھی ہر قدم پر خطرات کا سامنا رہتا ہے اور اس کی ایک لمحے کی غفلت اسے کہاں سے کہاں پہنچا سکتی ہے۔

وقت آنے پر فوراً کوئی "Cover Story" کور کہانی تیار کرنا اور موقعہ محل کی مناسبت سے اس کا استعمال ہی کسی جاسوس کی ذہانت کا امتحان ہوتا ہے۔

اس باب میں آپ کو ایک اور جاسوس کی کہانی پڑھنے کو ملے گی جس کو سرحد عبور کرنے کے فوراً بعد ہی اپنے "کوریئر" کے ڈبل کراس ہونے کا دھچکا لگا تھا لیکن وہ کس طرح سنبھلا اور کیا حکمت عملی اختیار کی۔ ملاحظہ فرمائیے۔

انسٹرکٹر اسے لے کر آپ ڈاک بنگلے پر آ گیا تھا۔ یہ ان کا "سیف ہاؤس" تھا جہاں بریفنگ کے بعد اس نے سرحد عبور کرنی تھی۔ ڈاک بنگلے پر ان کا استقبال ایک گٹھے



وئے جسم کے کرنل نے کیا۔

"کم ان مائی بوائے---ویل کم ٹو یو"



انہوں نے گرم جوشی سے معانقہ کرنے کے بعد اس کی پیٹھ تھپک کر کہا اور صوبیدار صاحب سے مخاطب ہوئے۔

"کیسا پٹھا ہے صوبیدار صاحب---- ٹھیک تو ہے نا۔"

"ایک دم ٹھیک ہے سر!"------صوبیدار کی ایڑیاں پھر آپس میں مل گئیں۔

"ویل ڈن----ویل ڈن"------انہوں نے عابد خان کے بازوؤں کی مچھلیاں ٹٹولتے ہوئے صوبیدار کو شاباش دی۔

جب وہ کرنل صاحب کے ساتھ ایک کمرے میں داخل ہوا تو صوبیدار باہر ہی رک گیا تھا۔ کمرے کے وسط میں رکھے میز پر ایک نقشہ پہلے سے بچھا تھا اور چھت سے لٹکتے بلب کی زرد روشنی دن کے وقت بڑے عجیب اور بے ڈھنگے طریقے سے اس کا احاطہ کر رہی تھی۔ سالوں پہلے کے تعمیر شدہ ڈاک بنگلے کی اونچی چھت اور کمرے کے ماحول کا جائزہ عابد خان نے اپنی ٹریننگ کے مطابق اندر داخل ہوتے ہی لے لیا تھا۔

کرنل صاحب نے اسے ایک کونے میں بڑے سلیقے سے سجائے گئے صوفے پر بیٹھنے کا اشارہ کیا۔ ان کے کمرے میں داخل ہونے کے چند منٹ بعد ایک مودب بیرا چائے کے برتن بڑے سلیقے سے سجا کر لے آیا تھا۔ چائے نوشی کے دوران کرنل اس سے بڑے دوستانہ ماحول میں بے تکلفی سے باتیں کرتے رہے عابد کو تو یہ امید تھی کہ وہ اس کی ٹریننگ سے متعلق سوالات کر کے اس کا ناطقہ بند کر دیں گے۔ کیوں کہ اس سے پہلے ہر ملاقات پر یہی ہوا تھا۔ لیکن آج خلاف توقع انہوں نے اس موضوع کو بالکل نہیں چھیڑا۔

"آیئے مسٹر اونکارپوری!" چائے کا دور ختم ہوتے ہی انہوں نے خان کو اس کی نئی شناخت سے مخاطب کیا---- "اب کچھ باتیں آپ کے کام سے متعلق بھی ہو جائیں"۔

دونوں نے اسی میز کا ایک ایک کونہ سنبھال لیا تھا جس پر بچھے ایک بڑے سے نیلے رنگ کے نقشے پر مختلف جگہ سرخ پنسل سے دائرے لگائے گئے تھے۔ "مسٹر پوری!"---- کرنل نے ایک نشان زدہ جگہ پر انگلی جمائی---- "یہاں سے تمہیں سرحد عبور کرنا ہے اور یہ ہیں وہ گاؤں جو اس راستے پر آئیں گے۔" انھوں نے یکے بعد دیگرے چار پانچ مزید نشان زدہ جگہوں کی نشان وہی کی---- "تمہارا گائیڈ کوشش کرے گا کہ تمہیں ہنگامے اور شور شرابے سے محفوظ رکھ کر ہی "مکسر" تک پہنچا دے۔ لیکن ضروری نہیں کہ ایسا ہی ہو۔ یہ بھی ممکن ہے ان کی فورسز راستے پر کہیں ڈیپلائے ہو گئی ہوں اور ہمیں راستہ بدلنا پڑے، یا ان دیہاتوں میں سے ہو کر گزرنا پڑے۔"

انھوں نے رک کر ایک نظر عابد خان کے متجسس چہرے پر ڈالی جس کی آنکھیں نقشے پر گڑی ہوئیں تھیں۔

"یہ سارا ایریا بڑا "حساس" ہے"----انہوں نے انگلی کو یکے بعد دیگرے تین چار جگہ رکھ کر "حساس ایریا" کی نشاندہی کی---- "مائی بوائے! "لانچینگ پیڈ" سے "لانچنگ اسٹیشن" تک تمہاری راہنمائی تمہارا گائیڈ کرے گا، لیکن اپنی حیثیت کو کبھی نہ بھلانا۔ خدا کے بعد تمہارا بہترین ساتھی تمہارا اپنا اعتماد ہے۔ اپنی صلاحیتوں کو ہمیشہ جگائے رکھنا۔ راستے میں یا دوران قیام ایک لمحے کی غفلت بھی تمہیں کہاں سے کہاں لے جا سکتی ہے۔ اس کا شاید تم اندازہ بھی نہ کر سکو۔"

ایک مرتبہ پھر سے سلسلہ گفتگو روک کر انھوں نے سگار سلگایا اور اس کا دھواں منہ اوپر کر کے کمرے کی چھت کی طرف پھینکنے کے بعد دوبارہ اس سے مخاطب ہوئے۔

"تھوڑی دیر کے بعد تمہاری ملاقات تمہارے گائیڈ نتھا سنگھ سے کروائی جائے



ں۔ میرا خیال ہے ٹریننگ کی کسی بات کو اب دھرانا اچھا نہیں لگتا----" وہ مسکرائے راسے تھپکی دے کر اپنے ساتھ دوسرے کمرے میں لے گئے۔

دوسرے کمرے میں صوبیدار کے ساتھ ایک اکھرے بدن اور درمیانی عمر کا سکھ بیٹھا ہوا تھا۔

"اس کا نام نتھا سنگھ ہے۔" انھوں نے اس کا تعارف نتھا سنگھ سے کروایا۔ "اور یہ ہے اونکار پوری۔" انھوں نے نتھا سنگھ کو اس کی طرف متوجہ کیا۔

"ست سری اکال جی" نتھا سنگھ نے ہاتھ باندھ کر پرنام کیا۔

"ست سری اکال"----خان نے بھی وہی عمل دہرایا۔

وہ جانتا تھا: "جس طرح اس کے صحیح نام کا علم نتھا سنگھ کو نہیں ہے اسی طرح اسے بھی نتھا سنگھ کا نام غلط بتایا گیا ہے۔"

اس بوڑھے انسٹرکٹر نے اسے یہی بتایا تھا: "بچے! ہمیشہ خود کو چھپا کر دوسروں کی اصلیت کو جاننے کی کوشش کرو! یہی ہے ہمارے کھیل کا اولین اصول"-----

"تم لوگ اب گپ شپ لگاؤ ابھی ڈیڑھ دو گھنٹے باقی ہیں۔" کہہ کر کرنل صاحب صوبیدار کے ساتھ باہر نکل گئے۔

"ہم کب تک مکسر پہنچ جائیں گے؟" خان نے خود ہی سلسلہ گفتگو جاری کرنے کی تمہید باندھی۔

"اگر پرماتما نے خیر رکھی اور کوئی مشکل راستے میں نہ پڑ گئی۔ تو صبح پہلی بس پر ہم "ہندومل کوٹ" سے مکسر چلے جائیں گے۔" نتھا سنگھ نے بات مکمل ہوتے ہی اپنی قمیص کی اوپر والی جیب سے بیڑیوں کا بنڈل نکالا اور ایک بیڑی باہر نکال کر اس کی طرف بڑھا دی۔ خان سگریٹ نہیں پیتا تھا لیکن وہ اپنی شخصیت کے کسی بھی پہلو سے نتھا سنگھ کی آگاہی کا خطرہ بھی مول نہیں لے سکتا تھا۔ اس نے اطمینان سے بیڑی نکال کر عادی

بیڑی نوشوں کی طرح اس کے کنارے کو دانتوں سے توڑا اور اپنے ایک ہاتھ کی ہتھیلی پر ٹھونک کر دونوں انگلیوں میں پھنسا لیا۔

ماچس کی جس تیلی سے نتھا سنگھ نے بیڑی سلگائی تھی۔ اسی تیلی سے اس نے خان کی بیڑی کے منہ پر شعلہ سجا دیا۔ خان کی عقابی نظروں نے بخوبی جائزہ لے لیا تھا کہ بیڑی کا بنڈل بھارت کا بنا ہوا ہے۔

نتھا سنگھ اس کھیل کا شاید پرانا کھلاڑی تھا کہ اس کی کوئی بات "خلاف اصول" نہیں تھی۔ اب تک زیادہ باتیں اسی نے کی تھیں۔ خان تو صرف سوالات کرتا رہا تھا۔ اس سرحدی علاقے کے متعلق جہاں سے انہوں نے سرحد پر نقب لگانی تھی۔ راستے میں آنے والے دیہات، نہریں، ریلوے لائن، لیٹر بکس، کچے پکے راستے، سب ہی کچھ تو اس نے نتھا سنگھ سے پوچھ لیا تھا۔



تھوڑی دیر بعد کرنل صاحب دوبارہ آگئے اس مرتبہ انہوں نے دونوں کے ساتھ ایک مرتبہ پھر چائے کا کپ "شیئر" کیا۔ پھر نتھا سنگھ تو وہیں رہ گیا جب کہ خان کو کرنل صاحب دوسرے کمرے میں لے گئے۔ یہاں اسے کپڑے تبدیل کرنا تھے اور اب وہ روپ دھارنا تھا جس روپ میں اسے سرحد عبور کرنی تھی۔

صوبیدار کی موجودگی میں کرنل صاحب نے اس کے تمام کپڑے اتروا دیئے تھے اس کے جسم پر صرف ایک زیر جامہ رہ گیا تھا۔ دونوں نے باری باری ان کپڑوں کو چیک کیا جو خان نے پہنے تھے۔ کپڑوں پر خصوصی طور سے بھارتی علاقے کی "لانڈری" کی مہر لگائی گئی تھی اور دونوں نے سخت تنقیدی نظروں سے جائزہ لیا تھا کہ ان کپڑوں میں سے کسی پر کوئی ایسی معمولی سی نشانی بھی باقی نہ رہے جو خان کے پاکستانی ہونے پر دلالت کرے۔

اسے پہننے کے لیے جو بنیان دی گئی تھی اس میں مختلف خانے بنا کر بھارتی کرنسی



نوٹ سلے ہوئے تھے۔ زادِ راہ کے لیے الگ سے کچھ نوٹ اس کے ہاتھ میں تھما دیئے گئے! دس پندرہ منٹ بعد جب عابد خان اس کمرے سے برآمد ہوا تو وہ مکمل "اونکار پوری" بن چکا تھا۔

ہاتھ میں پکڑے کپڑے کے تھیلے میں اس نے کچھ افیون رکھی ہوئی تھی۔ بطور احتیاط اسے فی الوقت "سمگلر" کے روپ میں سرحد عبور کروائی جا رہی تھی تاکہ خدانخواستہ گرفتاری کی صورت میں اسے "جاسوس" کے بجائے سمگلر سمجھا جائے۔

کرنل صاب اسے ایک کونے میں لے گئے تھے اور انہوں نے دوبارہ اس سے وہ "سیف سگنل" دھرائے جو اس نے اپنے گائیڈ کے ہاتھ اپنے "سیف اسٹیشن" پہنچنے پر ان کی طرف بھیجنے تھے۔ اچانک خطرے کی صورت میں اپنائی جانے والی تیار شدہ پلاننگ پوچھی اور وہ کور سٹوری جس کے ساتھ عابد خان عرف اونکار پوری کو سرحد عبور کروائی جا رہی تھی۔

اپنی تشفی کرنے پر انہوں نے صوبے دار صاحب کو قریب آنے کا اشارہ کیا اور "ایجنٹ" کی کامیاب ٹریننگ پر انہیں مبارک باد دے کر انہوں نے گرمجوشی سے عابد خان سے معانقہ کیا: "او۔کے بوائے! میں تمہاری کامیابی کے لیے اللہ سے دعاگو ہوں---- گڈ لک"----انہوں نے مسکرا کر خان کی پیٹھ تھپتھپائی اور لمبے لمبے ڈگ بھرتے اس "واکسی" کی طرف چل دیے۔ جس کے باہر ایک مستعد سفید پوش ان کے لیے دروازہ کھولے کھڑا تھا۔



جب وہ نتھا سنگھ کے ساتھ جیپ میں بیٹھ کر جسے صوبیدار خود چلا رہا تھا۔ سرحدی پوسٹ کی طرف روانہ ہوا تو سورج ان کے دائیں ہاتھ دور تک پھیلے درختوں کے جھنڈ میں ڈوب رہا تھا۔ عابد خان تقریباً گردن موڑے درختوں کے اس سلسلے کے پیچھے

جھانک رہا تھا جہاں سرمئی شام پر اچانک سیاہی غالب آنے لگی تھی۔ بادل اچانک ہی پورب کی سمت سے آئے اور انہوں نے بڑی تیزی سے سارے آسمان کو ڈھانپ لیا۔ دیکھتے دیکھتے جیپ کی ونڈ سکرین دھندلا گئی۔ بونٹ پر بارش کے قطروں کا رقص اور اس سے بلند ہوتی آوازوں نے عابد خان کو اپنی طرف متوجہ کر لیا۔

"بہت خوش قسمت ہو بچے!"----صوبیدار نے وائپر مشین کا بٹن دباتے ہوئے اُس کی طرف کن انکھیوں سے دیکھا----"ایک تو یوں بھی دیوالی کی رات ہے تمہارے یار شراب کے نشے میں بدمست اوندھے پڑے ہوں گے اور اس پر یہ بارش ----عطیہ خداوندی ہے بچے! خدا تجھے اپنی امان مین رکھے"۔ ڈاک بنگلے سے سرحدی پوسٹ تک کا فاصلہ انہوں نے تقریباً دو گھنٹے میں طے کیا! بارش قدرے تھم چکی تھی۔ نتھا سنگھ پچھلی سیٹ پر چپ چاپ بیٹھا تھا۔ اس دوران اس نے ایک لفظ بھی منہ سے نہیں نکالا تھا جبکہ عابد خان اور صوبیدار صاحب آپس میں ایک آدھ بات کبھی کبھی کرتے آئے تھے۔

جیپ "پکٹ" سے قریباً آدھا میل دور ہی روک کر صوبیدار نیچے اتر آیا۔ اس نے عابد کو وہیں بیٹھے رہنے کا اشارہ کیا۔ جیپ سے اتر کر اس نے پکٹ کی سمت ٹارچ جلا بجھا کر ان لوگوں کو اپنی آمد سے مطلع کیا۔

چند ہی منٹ بعد پکٹ انچارج اس کے سامنے کھڑا تھا۔ کسی اجنبی کو اس طرف آتے دیکھ کو عابد خان نے اپنے کندھے پر رکھی چادر سے اپنا چہرہ قریباً چھپا لیا تھا۔ اسے بتایا گیا کہ "رینجرز" کو اپنی جان ہتھیلی پر رکھ کر ملک کی خدمت کے لئے سرحد عبور کرنے والے ایجنٹوں سے غائبانہ عشق ہوتا ہے اور وہ ایسے کسی بھی ایجنٹ کی شکل دیکھنا اسے سے مصافحہ کرنا اپنے لیے باعث عزت جانتے ہیں۔

اس شخصیت کو پوشیدہ رکھنے کے لیے اس کے انسٹرکٹر نے انتہائی احتیاطی تدابیر



اختیار کی تھیں۔ لیکن "پکٹ انچارج" اپنے عقیدت مندانہ جذبات پر قابو نہ رکھ سکا۔ اور وہ تمام احتیاطیں بالائے طاق رکھ کر چلتا ہوا جیپ تک آ گیا تھا۔ عابد خان نے اپنا چہرہ ننگا کیے بغیر اپنا ہاتھ اس سے مصافحہ کے لیے باہر نکال دیا۔ جسے اپنے دونوں ہاتھوں میں لے کر پکٹ انچارج نے پہلے گرم جوشی سے دبایا پھر ان پر بے اختیار جھک کر بوسہ دیا۔

"تم جو کوئی بھی ہو میرے بیٹے اس ملک کی آنکھیں ہو----خدا ان آنکھوں کی حفاظت کرے۔ میری خوش قسمتی ہے کہ تم لوگوں کے ساتھ سرحد تک چلنے کا اعزاز مجھے میسر آ رہا ہے۔ اللہ تمہیں اپنی امان میں رکھے۔"

وہ عابد کا ہاتھ چھوڑ کر الٹے قدموں پیچھے ہٹ گیا۔ عابد کے ہونٹ لرزے اور محض "شکریہ" کا لفظ کہہ کر اس نے خاموشی اختیار کر لی۔ پچھلی سیٹ پر بیٹھا نتھا سنگھ ماحول سے بالکل بے نیاز دکھائی دے رہا تھا۔ اس نے بھی عابد خان کی طرح اپنا چہرہ پگڑی کے پلو سے ڈھانپ رکھا تھا۔

"باہر آؤ بچے!----صوبیدار نے اس کے قریب پہنچ کر سرگوشی کی۔

عابد اپنے کپڑے کے تھیلے سمیت باہر آ گیا۔ ان کے سفر کا آغاز ہونے والا تھا۔ اب اس کا بوڑھا انسٹرکٹر جس نے جی جان سے چھ ماہ تک اسے تربیت کے کٹھن مراحل سے گزارا تھا اس سے الوداعی کلمات کہنے جا رہا تھا۔ عابد خان ڈاک بنگلے سے یہاں تک صرف یہی ایک بات سوچتا آ رہا تھا کہ اس "الوداعی لمحے" پر اس کا ردعمل کیا ہو گا؟

اس کا محترم استاد اسے کیا کہے گا؟ وہ خود اس سے کیا باتیں کرے گا؟ دونوں ایک دوسرے سے کیا کہہ سن کو الگ ہوں گے----اور اب وہ لمحہ آن پہنچا تھا۔ نتھا سنگھ ابھی تک جیپ کے اندر ہی بیٹھا تھا۔ صوبیدار اس کا ہاتھ پکڑے اسے جیپ سے چند فٹ دور لے آیا۔ وہ منہ ہی منہ میں کچھ قرآنی آیات کا ورد کر رہا تھا۔ ایک جگہ رک کر اس نے خان پر پھونک ماری، پھر دوبارہ کچھ پڑھا اور شفقت بھری نظروں سے دیکھتے ہوئے اس

پر پھر پھونکا:

"میرے بچے! ہمیں اب الگ ہونا ہے میرا رواں رواں اللہ سے تمہاری کامیابی اور واپسی کے لیے دعاگو ہے۔ تم خوش قسمت ہو کہ یہ سعادت تمہیں نصیب ہو رہی ہے----بچے! معلوم نہیں اب زندگی میں کتنی دیر بعد ملاقات ہوگی۔ میں یہاں رہوں گا یا کہیں اور چلا جاؤں گا۔ میری ایک آخری بات غور سے سن لینا۔ موت سے مفر نہیں-----مرنا دنیا کی بڑی تلخ سچائی ہے لیکن کسی عظیم مقصد کے حصول کی راہ میں موت آجائے تو اس سے بڑی خوش قسمتی اور کیا ہوگی۔"

عابد خان کے ہونٹ لرزے۔ "او کے سر"

اس نے بڑی مشکل سے اپنی جذباتی حالت پر قابو پایا ہوا تھا۔ پچھلے چھ ماہ تک وہ دونوں ایسے انجانے لیکن بے حد مضبوط رشتے میں بندھے رہے تھے کہ ایک بے نام سا تعلق دونوں کے درمیان قائم ہو گیا تھا۔ اس تعلق کی مضبوطی کا اندازہ عابد خان کو آج اس وقت ہوا تھا، جب اس کا بوڑھا استاد اس سے الوداعی ملاقات کر رہا تھا۔ اسے یوں محسوس ہو رہا تھا جیسے اس کی کوئی انتہائی عزیز شے اس سے چھن رہی ہو---یہ لمحے اس پر بڑے شاق گزر رہے تھے۔

قریبی جھاڑیوں میں ہونے والی سرسراہٹ نے اسے یکدم چوکنا کر دیا لیکن اپنے انسٹرکٹر کو صورت حال سے لاتعلق دیکھ کر مطمئن ہو گیا۔

"چہرہ چھپالو----!" صوبیدار نے سرگوشی کی۔

دوسرے ہی لمحے ان کے نزدیک دو مستعد رینجرز موجود تھے۔

"تیار جوان-----" صوبیدار نے خالص فوجی لہجے میں انہیں مخاطب کیا۔

"آؤ بچے"----صوبیدار صاحب اس کا ہاتھ پکڑ کر دوبارہ جیپ کے نزدیک چلے گئے۔ ننھا سنگھ کو انہوں نے باہر آنے کے لئے کہا اور اپنی جیپ سے "وکس" کی ڈبیا نکال



کر کھولی، ایک گولی انہوں نے اپنے ہاتھ سے عابد خان کے منہ میں ڈال دی اور دو تین گولیاں نکال کر اس کی جیب میں ڈال دیں۔

"ننھا سیہاں بچے کو پھولوں پر چلا کر لے جانا"----ان کا لہجہ خاصا جذباتی ہو رہا تھا۔ زمین پر بیٹھ کر انہوں نے عابد خان کے پاؤں میں پہنے کینوس کے جوتوں کے تسموں پر ہاتھ پھیر کر چیک کیا اور کھڑے ہو گئے۔

رینجرز اب ان کے نزدیک آگئے تھے۔ صوبیدار صاحب نے ہاتھ پر بندھی گھڑی کے ڈائل پر نظر ڈالی۔ پھر عابد خان کے دونوں گال اپنے ہاتھوں سے تھپتھپا کر اسے اپنے سینے سے چمٹا لیا۔ انہوں نے خان کے ماتھے پر بوسہ دے کر اسے خود سے الگ کیا۔ اس کے دونوں کندھوں پر ہاتھ رکھ کر اس کی آنکھوں میں جھانکا۔ مسکراہٹ اپنے چہرے پر لا کر انہوں نے خان کو "فی امان اللہ" کہا اور دوبارہ اس کی طرف دیکھنے کے بجائے وہ کمپنی کمانڈر کی طرف گھوم گئے۔

انہوں نے اپنا ہاتھ آگے بڑھا دا اور کمپنی کمانڈر سے مصافحہ کر کے ایک قدم پیچھے ہٹ گئے۔ دونوں مستعد رینجرز نے انہیں گن سیلوٹ دیا اور وہ ننھا سنگھ کی طرف پلٹ لئے جس نے اپنے دونوں ہاتھ باندھ کر انھیں پرنام کیا تو وہ جیپ میں آکر بیٹھ گئے

ننھا سنگھ عابد خان کے نزدیک آگیا تھا۔ دونوں رینجرز کی آنکھیں عابد خان پر ٹکی ہیں۔ جس نے اپنا چہرہ ڈھانپا ہوا تھا۔

"دونوں جوان "مہمان" کو WHITE LINE (سرحدی لکیر) تک چھوڑ یں گے-----" کمپنی کمانڈر نے اپنے جوان کو حکم دیا ----"خدا حافظ میرے بیٹے!"----انہوں نے خان کی پیٹھ پر تھپکی دی اور مستعد رینجرز چل پڑے۔



تنظیم و تربیت کے مطابق دونوں جوان جب تین چار قدم آگے نکل گئے تو ننھا

سنگھ ان کے تعاقب میں چل پڑا۔ سرحدی لکیر تک ان کی ترتیب برقرار رہی۔ اس روز خان کو شدت سے اس بات کا احساس بھی ہوا کہ پہلی مرتبہ سرحد عبور کرنے کے لیے ایجنٹ کے اعصاب پتھر کے ہونے چاہئیں۔ نجانے کہاں سے ایک بے نام ساخوف اس کے اندر در آیا تھا لیکن جلد ہی اس نے اپنے آپ پر قابو پالیا۔

اسے خود پر غصہ بھی آیا کہ ایسے کسی بھی جذبے نے اس پر غلبہ ہی کیوں پایا۔

سرحدی لکیر پر پہنچ کر دونوں رینجرز رک گئے۔ نتھا سنگھ ایک لمحے کے لیے رکا۔ اس نے مڑ کر خان کو مخصوص سگنل دیا اور آگے بڑھ گیا۔ دونوں رینجرز نے اپنے قریب سے گزرنے پر اپنی رائفلوں پر ہاتھوں کے مخصوص انداز سے سایہ کرتے ہوئے خان کو "نذر عقیدت" گزاری۔ ان کے قریب سے گزرتے ہوئے چند ثانیے کے لیے خود بخود خان کے قدم رک گئے۔ اس نے چند لمحوں کو رک کر ایک نظر اپنی مٹی کے سرحدی نگہبانوں پر ڈالی:------یہی تھے وہ جوان جو یہاں اس لیے جاگ رہے تھے کہ اس لکیر کے پیچھے بسنے والے سارے لوگ سکھ کی نیند سو جائیں۔

اور وہ خود بھی تورات کے اس قاتل اندھیرے میں جان ہتھیلی پر لیے اسی لیے انگاروں پر چل رہا تھا کہ مادر وطن کی مٹی کا تقدس اجنبی قدموں تلے نہ روندا جائے۔ ایک جھٹکے سے پیشہ ور فوجیوں کی طرح اس نے ہاتھ اونچا کر کے دونوں محافظوں کو سلام کیا اور نتھا سنگھ کے تعاقب میں آگے بڑھ گیا۔

دونوں سرحدی نگہبان وہیں زمین پر اکڑوں بیٹھ کر دونوں کو اس وقت تک اندھیرے کی چادر میں آنکیں پھاڑ پھاڑ کر جاتے ہوئے دیکھتے رہے۔ جب تک کہ اندھیرے نے انہیں اپنے دامن میں سمیٹ نہ لیا۔



اپنے مشن کی عظمت کے احساس تفاخر نے اس کے رگ و پے میں بجلیاں دوڑادی



تھیں۔ وہ بے نام ساخوف جس نے چند لمحے کے لیے اس پر طاری ہو کر اسے الجھن میں ڈال دیا تھا اب کافور ہو چکا تھا----اب وہ اپنے اور نتھا سنگھ گائیڈ کے درمیان آٹھ دس قدموں کا فاصلہ رکھ کر چیتے کی طرح چوکنا ہوشیار اور محتاط ہو کر بڑے اطمینان سے چلتا چلا جا رہا تھا۔

اس کی آنکھوں میں سما جانے والی برقی رو اندھیرے کی چادر پھاڑ کر دور دور تک چاروں اطراف کا جائزہ بڑی احتیاط سے لے رہی تھی۔ سفر کی نزاکت کا احساس اس سے زیادہ اور کسے ہو سکتا تھا۔ اجل کی شاہراہ پر اٹھنے والے اپنے ہر قدم کو وہ ناپ تول کر زمین پر اس طرح رکھتا تھا کہ اس کا مکمل بوجھ بھی دھرتی پر نہ پڑے۔ نتھا سنگھ اس کے آگے چوکنے ہرن کی طرح چوکڑیاں بھر رہا تھا۔ کبھی کبھی وہ رک کر ایک نظر مڑ کر اس کی طرف دیکھ کر اپنا اطمینان کر لیتا----انہیں دس پندرہ میل تک پیدل راستہ طے کرنا تھا۔ اس کے اندازے کے مطابق ان لوگوں نے بمشکل تین چار میل کا راستہ ہی طے کیا تھا کہ نتھا سنگھ زمین پر بیٹھ گیا۔

یہ اس بات کا اشارہ تھا کہ خان رک جائے وہ اس سے کسی معاملے میں مشاورت کرنا چاہتا تھا۔ خان فوراً جھک گیا اور جھکا جھکا ہی اس کے نزدیک آکر اس کے قریباً ساتھ لگ کر بیٹھ گیا۔ اس نے خان کے کندھے پر ہاتھ رکھ کر سامنے کی سمت اشارہ کیا۔ بہت دور اس کی انگلیوں کی سیدھ میں کبھی کبھی کوئی شعلے یا چنگاریاں پھوٹتے ہوئے دکھائی دے رہی تھیں۔ آسمان پر کہیں کہیں اکا دکا تارہ بھی جھلملاتا ہوا نظر آنے لگا تھا----بادل اب پھٹ کر ٹکڑیوں کی شکل میں پھیل رہا تھا۔ لیکن چاند کو بہر حال انہوں نے اپنے دامن میں چھپا رکھا تھا۔

"کیا ہے یہ؟" خان نے اس کے کان میں سرگوشی کی۔

"سامنے ڈھولن وال گاؤں ہے۔ یہاں سے قریباً سوا ڈیڑھ کلو میٹر۔" نتھا سنگھ بولا

"لوگ شاید دیوالی منا رہے ہیں------ہم دوسرا راستہ اختیار کر لیتے ہیں" خان نے اپنی رائے پیش کی۔

"نہیں" نتھا سنگھ اس کی طرف جھکا۔ "سب سے محفوظ راستہ یہی ہے۔ دیوالی کی وجہ سے دوسری طرف "سپیشل ناکے" بھی لگ سکتے ہیں۔ وہ لوگ جانتے ہیں کہ آج بہت سے لوگ "بارڈر توڑیں" گے------"

"پھر کیا کیا جائے؟"

میرا خیال ہے کہ سامنے کھیت میں بیٹھ کر تھوڑی دیر انتظار کرتے ہیں۔"

"ٹھیک ہے"----نتھا سنگھ کے ساتھ وہ ابھی کسی معاملے پر جرح کرنے کی پوزیشن میں نہیں تھا۔

نتھا سنگھ اٹھ کھڑا ہو گیا جبکہ خان اپنی جگہ بیٹھا رہا۔ نتھا سنگھ بڑے محتاط قدموں پر چلتا ہوا اس کھیت تک پہنچا، جسے ان دونوں کی جائے پناہ بننا تھا۔ اندر گھس کر اس نے حالات کا بنظر عمیق جائزہ لیا اور ایک کنج عافیت تاڑنے کے بعد واپس خان کے پاس پہنچ گیا۔

خان سے کچھ فاصلے ہی پر رک کر اس نے ہاتھوں کے مخصوص اشارے سے اسے "محفوظ سگنل" دیا اور قریب آنے کا اشارہ کیا۔ عابد خان دبے قدموں پر چلتا ہوا اس کے پاس پہنچ گیا۔ پھر وہ نتھا سنگھ کے تعاقب میں کھیت میں گھس گئے۔ ایک جگہ قدرے خالی دیکھ کر نتھا سنگھ نے اپنے تھیلے سے چادر نکال کر بچھا دی۔ دونوں وہیں بیٹھ گئے۔



نتھا سنگھ نے جیب سے بیڑی کا بنڈل نکال کر ایک بیڑی اس کی طرف بڑھا دی ----"شما کرنا میں سفر میں رات کے وقت بیڑی نہیں پیتا۔" عابد خان نے کہا اور وہ سوچنے لگا: "اس نے بیڑی کیوں سلگائی ہے، جبکہ کسی محفوظ مقام پر پہنچنے سے پہلے گائیڈ کو سگریٹ نوشی کی ممانعت کی جاتی ہے۔"



"کون پروا کرتا ہے ایسے ضابطوں کی۔ پھر یہ کوئی پڑھا لکھا جاسوس تو ہے نہیں، ہے تو جاہل سا سمگلر جو پاکستان انٹیلی جنس کے لیے کام کر رہا ہے۔" اس نے سوچا اور ذہن میں پیدا ہونے والے شبہات کا وہیں گلہ گھونٹ دیا۔

نتھا سنگھ نے دونوں ہاتھوں کی اوٹ میں بڑی احتیاط سے سر پر پگڑی کا سایہ کر کے بیڑی سلگائی۔ اس کا بیڑی سلگانے کا طریقہ اتنا محفوظ تھا کہ عابد خان کے ذہن سے رہے سہے خدشات بھی نکل گئے۔ وہ مطمئن ہو کر بیٹھ گیا۔

"شما کرنا مہاراج جی!" نتھا سنگھ نے بیڑی کا لمبا کش لے کر اسے ہاتھوں میں چھپائے ہوئے کہا۔

"ہم عیبی لوگ ہیں نشہ پانی کے بغیر ایک قدم نہیں چل سکتے۔"

"آپ کا شاید یہ پہلا مشن ہے"----اس نے اچانک ہی سوال داغ دیا۔

عابد خان نے بڑی الجھی ہوئی نظروں سے اس کی طرف دیکھا لیکن وہ کسی اور طرف دیکھ رہا تھا۔ یہ سوال خلاف توقع تھا۔ وہ ضوابط کی مکمل خلاف ورزی کرنے لگا تھا۔

"برا مت مانا پوری صاحب"------نتھا سنگھ نے شاید اس کا موڈ پہچان لیا تھا"۔ ہمارا آپ کا ساتھ تو اب بڑا لمبا ہو گا۔ ٹریننگ کی ہر بات پر عمل نہیں کیا جاتا۔ ہمیں ایک دوسرے کو اعتماد میں تو لینا ہی پڑتا ہے۔ ممکن ہے میں آپ کے کسی کام آسکوں۔ آپ کی کوئی مدد کر سکوں----

"بہت دھنّوادی ہوں میں تمہارا نتھا سنگھ!" عابد خان کی سرگوشی خاصی تلخ تھی -----"لیکن ہم دونوں بہر حال ایک معاہدے کے پابند ہیں اور میرے خیال سے بہتر یہی ہے کہ معاہدے کا احترام کریں۔"

"ٹھیک ہے مہاراج جی! ٹھیک ہے! جیسی آپ کی اچھیا (مرضی)" بڑی مکاری سے اس نے بات کا پانسہ پلٹ دیا۔

دونوں تقریباً آدھا گھنٹہ خاموش بیٹھے رہے۔

"میرے خیال سے اب چلنا چاہیئے۔" خان بولا۔

"ٹھیک ہے پوری صاحب۔" نتھا سنگھ نے کہا اور اٹھ کھڑا ہوا۔ دونوں باہر آگئے۔

"ڈھولن وال" کی روشنیاں جوں کی توں برقرار تھیں۔ نتھا سنگھ کسی سوچ میں پڑ گیا۔ وہ دونوں جنگلی گھاس کے ایک وسیع سلسلے کے بیچ کھڑے تھے جو ان کے گرد اگرد میلوں تک پھیلتا چلا گیا تھا۔

"میں ذرا حالات کا جائزہ لے لوں" نتھا سنگھ نے اچانک ہی فیصلے پر پہنچتے ہوئے کہا۔

"یار کس چکر میں پڑ گئے ہو، ہم کوئی دوسرا راستہ اپنا لیتے ہیں۔" خان نے بے تکلفی سے اپنے اور اس کے درمیان پیدا ہونے والے تناؤ کو کم کرنا چاہا۔

"پوری صاحب! آپ کو مکسر تک پہنچانا میری ذمہ داری ہے۔" اس نے فیصلہ کن لہجے میں خان کو وارننگ دی۔

واقعی وہ مکسر تک اس کی "اطاعت" کم از کم اس حد تک کرنے کا پابند تھا کہ اسی راستے پر سفر کرے جس کا انتخاب نتھا سنگھ کرے۔ خان چپکا ہو رہا ہے۔

"تم یہاں اس برجی کے پاس بیٹھو۔" نتھا سنگھ نے ایک برجی کی طرف اشارہ کیا۔ میں آدھ گھنٹے تک لازماً واپس آجاؤں گا۔ میرے خیال سے رات اسی گاؤں میں گزار لیتے ہیں۔ یہاں میرے "جوٹی دار" موجود ہیں۔"

وہ جانے کے لیے مڑا لیکن پھر رک کر خان کے نزدیک بیٹھ گیا۔ "ایک چکر چلانا پڑے گا۔" اس نے سرگوشی کی۔

"کیا؟"

"ڈھولن وال کے باہر ہی میرے یار کیسر سنگھ کی حویلی ہے میں تمہارا تعارف "نئی پارٹی" کی حیثیت سے کرواؤں گا اور اسے بتاؤں گا کہ ہم "مال" لے کر جس پارٹی کے



لیے آئے تھے وہ لوگ "اٹ" (جہاں سمگلر آپس میں ملاپ کر کے "مال" کا تبادلہ کرتے ہیں) پر نہیں آسکے اور اسے بتاؤں گا کہ میں نے تم لوگوں کو راضی کر لیا ہے کہ "مال" "کا" معاملہ" کیسر سنگھ سے طے کر لیں۔ یہ لالچ دے کر ہم اس کے پاس رات گزار لیں گے۔ تم یوں کرو کہ مجھے افیون دے دو جو تمہارے پاس ہے یہی اسے دکھا کر لالچ دوں گا اور کہہ دیں گے کہ باقی مال صبح "نا کے اٹھنے" کے بعد آدمی لے کر آئے گا صبح ہم اس کے بیدار ہونے سے پہلے نکل جائیں گے۔ میں اسے ذرا زیادہ پلا دوں گا یوں بھی آج دیوالی کی رات ہے نا اس نے پہلے بھی پی رکھی ہو گی۔"

ایک لمحے کے لیے خان نے کچھ سوچا اور اپنے تھیلے سے افیم نکال کر اسے تھما دی۔ اس لمحے اس کے لیے سوا اس کے اور کوئی چارہ نہیں تھا کہ وہ نتھا سنگھ کی ہر ہاں میں ہاں ملائے اور بس۔



نتھا سنگھ کو گئے دس پندرہ منٹ ہونے کو آئے تھے اور خان کی نسیں سوچیں سوچتے سوچتے پھٹنے لگی تھیں۔ وہ ابھی تک کسی فیصلے پر نہیں پہنچ سکا تھا۔

"----بچے یہ جو گردن کے اوپر کدو رکھا ہے نا، جو کچھ ہے بس اسی میں ہے اور اسی سے ہے! وہاں تمہارے لیے کوئی مجلس عاملہ نہیں ہو گی جس کے ساتھ مشورہ کر کے تم کسی نتیجے تک پہنچ سکو۔ بس تم ہو گے بچے!!! اور اللہ کی ذات۔ کسی بھی نتیجہ یا فیصلہ پر فوراً پہنچنا ہو گا۔ اور یہ تب ہی ممکن ہے جب تمہارے اعصاب گھبرا کر جواب نہ دے جائیں۔ اپنی ذات پر اعتماد اور اللہ پر بھروسہ ہی تمہارے بہترین ہتھیار ہیں۔" بوڑھے صوبیدار میجر نے اس کی راہنمائی کی۔

"ڈبل کراس"------اس نے بڑبڑاتے ہوئے نفرت سے ہونٹ سکوڑے۔

دوسرے ہی لمحے وہ بجلی کی پھرتی سے برجی عبور کر کے دوسری طرف پہنچ چکا

تھا۔ گاؤں کے کھیتوں کی طرف جانے والے راستے پر جہاں سے ابھی نتھا سنگھ گزر کر گیا تھا وہ ہرن کی طرح قلانچیں بھرتا تقریباً آدھ میل آگے نکل گیا تھا-----"اگر وہ اکیلا آیا تو ٹھیک ہے......ورنہ......"اس نے سوچا اور وہیں دبک کر بیٹھ گیا۔

اس کی مراد جلد ہی بر آئی۔ دور سے آتے قدموں کی چاپ اس کے حساس کانوں تک بآسانی پہنچ رہی تھی لیکن یہ کیا؟ قدم دو سے بہرحال زیادہ تھے۔

"نتھا سنگھ غدار! ڈبل کراس-----"اس نے دانت پیسے۔

ابتدا ہی میں ناموافق حالات نے اسے خوفزدہ کرنے کی بجائے اس کی صلاحیتوں کو جلا بخشی تھی۔ پہلے تو اس نے چپ چاپ یہاں سے نکل جانے کا سوچا لیکن پھر رک گیا۔ وہ نتھا سنگھ کو معاف نہیں کر سکتا تھا۔

آنے والے تین تھے۔ دو نے رائفلیں اٹھا رکھیں تھیں ان کا تعلق بی۔ ایس۔ ایف (بارڈر سیکورٹی فورس) سے تھا۔ تینوں اونکار پوری کو "تر نوالہ" جان کر بڑے اطمینان سے چلے آ رہے تھے۔ دیوالی کی رات تھی اور آنے والے دونوں کا انداز بتا رہا تھا کہ وہ پیئے ہوئے ہیں۔

نتھا سنگھ خان سے بمشکل پانچ چھ قدم دور ہی رک گیا۔ اس نے ہاتھ کے اشارے سے اپنے ہمراہیوں کو اس مخصوص جگہ کی نشاندہی کروائی جہاں وہ ان کے "شکار" کو بٹھا کر آیا تھا۔ دونوں نتھا سنگھ کے ہاتھ پر باری باری ہاتھ مار کر آگے نکل گئے۔ انھوں نے اپنی رائفلوں کو چھپا لیا تھا اور اب جنگی فارمیشن میں بڑی احتیاط سے گھاس کے سلسلے میں گھس کر آگے بڑھ رہے تھے شاید وہ چکر کاٹ کر اچانک ہی "پاکستانی جاسوس اونکا پوری" کے سر پر پہنچنا چاہتے تھے۔

ان کے لمبی گھاس میں گھستے ہی خان نے اپنی جگہ چھوڑ دی۔ اس کی رگوں میں اب خون کی بجائے نفرت اور نتھا سنگھ سے انتقام کے شرارے تڑپنے لگے تھے۔ اپنے



کندھے پر رکھے پرنے (چادر) کو اس نے بل دے کر رسی کی شکل دے لی تھی اور بلی کی طرح بے آواز پنجوں پر چلتا نتھا سنگھ کے سر پر پہنچ گیا۔

نتھا سنگھ کو خبر تب ہوئی جب خان نے اس کے گلے میں پیچھے سے رسی ڈال کر اسے پھانسی کے پھندے کی شکل دے دی تھی۔ نتھا سنگھ اچانک بوکھلا کر زمین پر گر پڑا تھا۔ اس سے پہلے کہ اس کے منہ سے کوئی معمولی سی آواز بھی نکلتی۔ خان نے بجلی کی سی پھرتی سے دونوں ہاتھوں سے اس کی گردن کے گرد اپنے ہاتھوں کی آہنی گرفت کر لی۔



اس کی تمام نفرت اور انتقام اس کے ہاتھوں میں سمٹ آئے تھے نتھا سنگھ کی آنکھیں پھیل کر پھٹنے کو آ گئیں اور خان کی آنکھوں میں دہکتے انگارے اپنی انتہائی شدت کو چھونے لگے تھے۔ نتھا سنگھ تڑپا، تلملایا لیکن اس گرفت سے نجات اس کے لیے ممکن نہ تھی جو آہنی شکنجے کی طرح اس کا گلا دبا رہی تھی-----وہ بکرے کی طرح ڈکراتا ہوا بالآخر اپنے انجام کو پہنچ گیا۔

یہ سارا عمل بمشکل تین یا چار منٹ میں تکمیل کو پہنچ گیا تھا۔ خان نے اس کی گردن میں گڑی انگلیاں باہر کھینچیں اور کھڑے ہو کر اس کی پسلیوں میں ٹھوکر مار کر اپنی نفرت کو تسکین دی۔



چند سیکنڈ کے بعد وہ اس قابل ہو چکا تھا کہ صورتحال کی سنگینی کا احساس کر سکے نتھا سنگھ کی لاش اس نے ٹانگوں سے پکڑ کر گھاس کے اندر کی اور دور تک اسے گھسیٹتا چلا گیا۔ پھر اس نے لاش کو وہیں پھینکا اور گھاس کے اندر ہی اندر سامنے والے گاؤں کی طرف تیزی سے پنجوں کے بل بھاگنے لگا۔

خان کی حالت اس غضبناک چیتے کی سی ہو چلی تھی جو ہانکا کرنے والوں کے

گھیرے میں آ چکا ہو۔ وہ جانتا تھا کہ بمشکل دس منٹ بعد دونوں سرکاری اہلکاروں کو علم ہو جائے گا کہ "پاک سپائی" ان کو جل دے گیا ہے اور نتھا سنگھ کی لاش بھی وہ اگلے دس پندرہ منٹ بعد ہی دریافت کرلیں گے۔ وہاں سے پکٹ تک پہنچنے میں انھیں مزید پندرہ بیس منٹ لگیں گے۔ اس کے بعد اس علاقے پر وہ لوگ شکاری کتوں کی طرح اس کی تلاش شروع کردیں گے۔

اور صبح تک موقعہ واردات سے کھوجی اس کا "کھرا" بھی اٹھالیں گے۔ اس نے اس بات کا خاص خیال رکھا تھا کہ اپنے سے متعلق کوئی کلو بھی وہ موقعہ واردات پر نہ رہنے دے تاکہ وہ لوگ کتوں کو اس کی خوشبو سے آشنائی بہم پہنچا کر اس کے پیچھے نہ لگادیں۔

خان کو بوڑھے انسٹرکٹر کی وہ باتیں یاد آرہی تھیں جو دم رخصت اس نے کہی تھیں۔ اس نے عابد خان کو بتایا تھا۔ "بچے! یہ "لانچنگ پیڈ" جس سے ہم تمہیں کراس کروا رہے ہیں بہت محفوظ بھی ہے اور بہت خطرناک بھی۔ کبھی کبھی "کوریئرز" (گائیڈ) ڈبل کراس بھی کر جاتے ہیں۔ ہم مکمل چھان بین کر کے ہی آدمی گانٹھتے ہیں لیکن یہ بات کبھی نہ بھولنا کہ جو شخص چند ہزار روپے کے لیے اپنے ملک سے غداری پر آمادہ ہو جائے، وہ تمہیں بھی مزید چند ہزار روپے کی خاطر دھوکہ دے سکتا ہے۔ ہم پچھلے دو سال سے یہ لانچنگ پیڈ استعمال کررہے ہیں اور کبھی کوئی "پارسل" غلط "ایڈریس" پر نہیں پہنچا---- لیکن پچھلے تین چار ماہ سے ادھر کچھ گڑبڑ ہو رہی ہے۔ ایک ادھر کا کوریئر ڈبل کراس کر گیا تھا اور اس نے ہمارا بہت پیارا ایجنٹ پکڑوادیا---- کچھ دن پہلے بھی ایسا ہی ایک واقعہ ہوا تھا، ادھر سے ایک ایجنٹ واپس آرہا تھا کہ ......" صوبیدار نے اپنی بات نامکمل چھوڑدی تھی شاید اسے محسوس ہونے لگا تھا کہ اسے یہ سب خان کو نہیں بتانا چاہیئے۔

"بچے! اچھا سپائی حالات کے مثبت سے زیادہ منفی پہلو پر نظر رکھتا ہے۔ ہمیں گائیڈ



پر شک نہیں کرنا چاہیئے، لیکن اپنی آنکھیں کھلی رکھنا۔"

اسے خوامخواہ اپنے اس باپ کی طرح شفیق انسٹرکٹر سے ایک عقیدت سی ہو چلی تھی جو اس کے سامنے مختلف ایجنٹوں کے تجربات دھراتے ہوئے ہمیشہ یہی کہا کرتا تھا۔ "بچے ان لوگوں کی "لائن" کبھی جوں کی توں نہ اپنانا، اس میں کوئی نہ کوئی جدت ضرور پیدا کرنا۔ یاد رکھو اچھا جاسوس موقعے سے صرف فائدہ ہی نہیں اٹھاتا بلکہ مواقعے بھی خود ہی پیدا کرتا ہے۔"

خان بڑا ہونہار شاگرد تھا اس کی ٹریننگ کے خاتمے پر جب اس کے ڈائریکٹر جنرل صاحب اس سے ملے تھے تو صوبیدار صاحب نے ان کے سامنے مستعد ہوتے ہوئے کہا تھا۔ "سر! میرا دل گواہی دیتا ہے میرا یہ شاگرد ملک و قوم اور اپنے استاد کا نام ضرور بلند کرے گا۔"

خان کو احساس تھا کہ اس کے انسٹرکٹر کو کتنا اعتماد ہے اس پر آج نتھا سنگھ کو اپنے ہاتھوں موت کے گھاٹ اتار کر اس نے اس اعتماد پر نہ صرف مہر تصدیق ثبت کردی تھی بلکہ ان دو ساتھیوں کی گرفتاری کا ایک طرح سے انتقام بھی لے لیا تھا۔

وہ گھاس کے اندر ہی اندر چلتا چلا جارہا تھا۔ اپنی تربیت کے مطابق اب اس کو "پہلی پلاننگ" ختم کر کے "دوسری سکیم پر عمل پیرا ہونا تھا جس کے مطابق اب اس کو "آر وی" (جہاں جاسوس ملاپ کرتے ہیں) "لانچنگ سٹیشن" اور "سیف ہاؤس" کو بدلنا تھا ----وہ سوچنے لگا:

مکسر کی بجائے اس کی منزل بھٹنڈہ تھی۔

وہ جانتا تھا کہ ٹریننگ کے مطابق جب وقت پر وہ "آر۔ وی پوائنٹ" پر نہ ملا تو "مقامی دوست" جنہوں نے اس سے "پی۔ ایم" (رابطہ) کرنا ہوگا اسے دوسرے سٹیشن پر "ملاپ" کریں گے۔

صبح ہونے تک اس سرحدی قصبے کے چپے چپے پر بھارتی کاؤنٹر انٹیلی جنس کا قبضہ ہونے والا تھا۔ وہ لوگ اس کے لیے اس علاقے سے نکلنے کے تمام راستے مسدود کر سکتے تھے۔ خان سمجھتا تھا کہ بس سٹینڈ یا کوئی بھی ایسی جگہ جہاں سے کوئی بھی ذریعہ روانگی میسر آسکے "ان لوگوں کی کڑی نگرانی میں ہوگی۔

صبح ہونے تک اسے بہر حال اس قصبے سے نکل جانا تھا۔ اور خان کو یہ تک علم نہیں تھا کہ وہ اس وقت کہاں ہے۔ کون سے راستے پر چل رہا ہے؟ وہ راستہ "محفوظ" بھی ہے یا نہیں؟



ننھا سنگھ پچھلے سات آٹھ ماہ سے پاکستان انٹیلی جنس کے لیے خدمات انجام دے رہا تھا۔ سمگلنگ کا پیشہ اسے وراثت میں منتقل ہوا تھا۔ وہ بچہ تھا جب اس نے پہلی مرتبہ اپنے "باپو" کے ساتھ غیر قانونی طور پر سرحد عبور کی تھی۔ پھر ایک روز اس کا باپ بھی اس کے چاچا کی طرح "پلس مقابلے" میں سرحد پر مارا گیا۔ وہ اپنے دونوں بھائیوں سے بڑا تھا اس لیے اب کاروبار کی ساری ذمہ داری اس کے کندھوں پر آپڑی تھی۔

ننھا سنگھ نے پانچ سال تک جی جان سے کام کیا۔ اس نے کبھی "ناکہ نہیں بھرا تھا۔" وہ اپنے باپ کی طرح ہمیشہ بغیر ناکہ دیے "اٹ" لگایا کرتا تھا۔ ایک روز وہ قابو آگیا۔ "سٹاف" کی مار کھانے کا اس کا اولین تجربہ گو کہ بڑا جان لیوا تھا لیکن وہ "جوانوں" کی طرح اپنی جان پر پورا ریمانڈ جھیل گیا۔

چھوٹے بھائی کی بے وقت موت اور "دشمنی" نے اسے مجبور کر دیا تھا کہ اب وہ بھی اس دھندے سے متعلق "کامیاب سمگلروں" کی طرح کوئی مضبوط سہارا تلاش کرے۔ بچپن ہی سے وہ دیکھتا چلا آرہا تھا۔ کہ بھارتی سیکورٹی کے افسران اس کے خاندان کے ساتھ کتنا برا اور بہیمانہ سلوک کرتے آرہے تھے۔ اس کے لاشعور میں جو نفرت



پنی سیکورٹی کے خلاف پیدا ہو چکی تھی وہ کبھی نہ نکل سکی۔

سرحد پار کے اس کے دوست "گامے" نے اس کا تعارف پاکستانی سیکورٹی کے ساتھ کروایا۔ ان لوگوں کے "حسن سلوک" اور "کھلے سبھاؤ" نے ننھا سنگھ کو اتنا متاثر لیا کہ وہ پہلی ہی ملاقات میں ان کے لیے "خدمات" انجام دینے پر رضامند ہو گیا۔ پھر یہ کام اس کے لیے تھا بھی کونسا مشکل۔

بس کسی ایجنٹ کو ادھر سے ادھر پہنچا دینا اور کبھی کسی کو ادھر سے ادھر لے جانا اور س معمولی سے کام کے مقابلے میں اسے کتنی مراعات حاصل تھیں۔ وہ کافی عرصہ تک بڑی ایمانداری سے اپنی ڈیوٹی انجام دیتا رہا۔

ایک روز جب وہ ابھی ایک ایجنٹ کو سرحد عبور کروانے کے بعد بس پر سوار کروا ر واپس ہی لوٹا تھا تو اس کی حویلی کے سامنے بی۔ ایس ایف۔ کی دو جیپیں آکر رک ئیں۔ مقامی پولیس کا عملہ بھی ان کے ہمراہ تھا۔ ان لوگوں نے بغیر وجہ بتائے اسے رفتار کر لیا۔ بات اگر مقامی تھانے تک ہی رہتی تو ننھا سنگھ اسے آسانی سے سنبھال تا۔ لیکن اس مرتبہ وہ لوگ اسے سیدھے "امرتسر انٹروگیشن سنٹر" لے گئے تھے۔

ننھا سنگھ نے کئی تفتیشیں کاٹی تھیں لیکن اس سنٹر میں ایک ہفتے کے ریمانڈ ہی نے ے توڑ کر رکھ دیا۔ وہ اپنے "صدق" پر آخری دم تک قائم رہتا لیکن اس کے کیس نچارج ڈی۔ ایس۔ پی شرما نے ہارنا سیکھا ہی نہیں تھا۔ ریمانڈ ختم ہونے سے دو روز شتر ہی وہ لوگ اس کی اکلوتی بہن کو لے آئے۔

جب زنجیروں میں بندھے ننھا سنگھ کے سامنے اس کی بہن کو نیم برہنہ حالت میں یا گیا اور ڈی۔ ایس۔ پی نے ایک قطار میں لگے سٹاف کے مشٹنڈوں کی طرف اشارہ کے اسے سنگین حالات پیش آنے کی وارننگ دی تو ننھا سنگھ کو یوں لگا جیسے اس کا سارا ود مٹی ہو کر رہ گیا ہو۔

شرمانے بڑا اوچھا لیکن انتہائی بھرپور وار کیا تھا۔ اس کے پیچھے قطار میں کھڑے مشٹنڈے سپاہی جس طرح بھوکی اور کھا جانے والی نظروں سے اس کی بہن جیتو کو گھور رہے تھے، وہ منظر نتھا سنگھ جیسے خاندانی بدمعاش کو پاگل کر دینے کیلیے کافی تھا۔ اس نے بارہ روز مسلسل دن رات مار کھائی۔ اور اپنے جرم کا اقرار نہیں کیا تھا لیکن جیتو کو سامنے دیکھ کر دوسرے ہی منٹ میں وہ پگھل کر رہ گیا۔

"شرما! میں ہار گیا۔" اس نے ٹوٹتی اور ڈوبتی آواز سے ڈی۔ ایس۔ پی کو مخاطب کیا: "اپنے ان بھیڑیوں کو یہاں سے دفع کر دو! جیتو کو چھوڑ دو!! میں اقبال جرم کرتا ہوں۔"

شرمانے نتھا سنگھ کی ہار کو پرماتما کی طرف سے گفٹ جانتے ہوئے فوراً اپنے "ملازموں" کو وہاں سے "دفع" ہو جانے کے لیے کہا اور حوالدار کو حکم دیا کہ وہ نتھا سنگھ کو کھول کر اس کے دفتر میں لے آئے۔

نتھا سنگھ دفتر میں پہنچا تو جیتو اس کے گلے لگ کر بلک بلک کر رو دی۔ اس روز نتھا سنگھ کو شدت سے احساس ہوا کہ وہ صرف سمگلر اور بدمعاش ہی نہیں ایک بہن کا بھائی بھی ہے۔

"جیتو کاش تو نے میری ماں کے بطن سے جنم نہ لیا ہوتا۔" اس نے دل ہی دل میں کہا اور اپنی بہن کو خود سے الگ کر دیا۔

"شرما صاحب! پہلے جیتو کو یہاں سے نکالو اور مجھے "گیتا پر حلف دو کہ آئندہ کبھی ایسی "ذلیل حرکت" نہیں کرو گے۔ اس کے بعد میں اگلی بات کروں گا----" اس نے ڈی۔ ایس۔ پی کو مخاطب کیا۔

شرمانے چند لمحے کے لیے گردن جھکا کر کچھ سوچا۔ وہ نتھا سنگھ کی ناراضی کا خطرہ اب مول نہیں لے سکتا تھا۔ اسے اس بات پر فخر تھا کہ جو کام بڑے بڑے جغادری افسر نہ کر سکے۔ وہ "کارنامہ" اس کے ہاتھوں انجام پا گیا---- اس نے نتھا سنگھ کو اقبالی کروا



کر تمام پرانے افسروں کا ریکارڈ توڑ دیا تھا۔

"ٹھیک ہے نتھا سیہاں۔" اس نے نتھا سنگھ کی آنکھوں میں جھانکا۔

انٹروگیشن سنٹر کے باہر والے مندر سے اس نے "مقدس گیتا" منگوائی اور اس پر ہاتھ رکھ کر حلف دیا کہ اگر نتھا سنگھ ان لوگوں کی مرضی کے مطابق کام کرتا رہا تو وہ کبھی جیتو پر دوبارہ ہاتھ نہیں ڈالیں گے۔

جیتو کو نتھا سنگھ کے سامنے اس کے ماموں کے ساتھ وہاں سے رخصت کر دیا گیا۔ اس ماموں کو بھی وہ لوگ جیتو کے ساتھ ہی باندھ لائے تھے۔ نتھا سنگھ کے لیے وہیں سگریٹ اور شراب منگوائی گئی اور وہ طوطے کی طرح بولنے لگا۔



تیسرے ہی روز اس نے ایک "پاک سپائی" کو جس نے اپنا مشن مکمل ہونے پر اس کے ساتھ پار جانا تھا۔ بھارتی سیکورٹی کے ہاتھوں گرفتار کروا دیا۔ یہ کام اتنی چالاکی اور ہوشیاری سے کیا گیا کہ اس پر کسی کو پاکستان میں شک ہی نہ ہو سکا۔

نتھا سنگھ کی ڈور اب بھارتی آرمی انٹیلی جنس کے ایک میجر کے ہاتھوں میں تھما دی گئی تھی۔ جس کی ہدایت پر وہ پاکستانی انٹیلی جنس کے لیے بظاہر اتنی ہی مستعدی اور جی جان سے کام کرتا۔ جس طرح وہ اب تک خدمات انجام دیتا آیا تھا۔ اس دوران بڑی ہوشیاری سے اس نے ایک اور "شکار" ان لوگوں کے ہاتھوں پکڑوا دیا تھا۔

وہ اس طرح دوہرا فائدہ حاصل کر رہا تھا۔ پاکستان کی طرف سے تو اسے اطمینان تھا ہی اب اپنی طرف بھی کوئی اس کا کچھ نہیں بگاڑ سکتا تھا!! اس علاقے میں دو ایجنٹوں کی گرفتاری کی وجہ سے اس "لانچنگ پیڈ" سے ایجنٹوں کو پار کروانے والے دوسرے گائیڈز کی طرح وہ بھی پاکستان انٹیلی جنس کی لسٹ میں "زیر نگرانی" آ گیا لیکن اس کے "نئے استاد" بڑے کائیاں تھے انہوں نے نتھا سنگھ کو پاکستانی انٹیلی جنس کی نظروں میں

کبھی مشکوک نہ ٹھہرنے دیا۔



او نکار پوری اس کا تیسرا شکار ہوتا لیکن وہ خود اس کا شکار ہو چکا تھا۔

اس مرتبہ پاکستان انٹیلی جنس نے بطور احتیاط اسے پہلی پکٹوں سے ہٹ کر نئی پکٹ سے کراس کروایا تھا۔ یہی وجہ تھی کہ نتھا سنگھ کو وہاں اپنی شناخت کروانے کے بعد ہی مدد میسر آئی تھی۔

جس پکٹ پر وہ "اطلاع" لے کر پہنچا تھا وہاں دیوالی کا تہوار اپنے پورے جوبن پر تھا۔ نزدیکی دیہات سے پکٹ والے "لڑکیاں" اور "شراب" لے آئے تھے۔ آج کی رات انہیں کوئی پوچھنے والا نہیں تھا۔ وہ لوگ شراب کے نشے میں دھت باری باری شباب کی رنگینیوں سے دل بہلا رہے تھے۔ جب نتھا سنگھ کباب میں ہڈی بن کر وہاں پہنچ گیا۔

پہلے تو انہوں نے اسے خوب گالیوں سے نوازا اور اسے باندھنے پر تل گئے۔ لیکن جب نتھا سنگھ نے انہیں "کمپنی ہیڈ کوارٹر" سے رابطہ کرنے اور اس علاقے میں سرگرم عمل آرمی انٹیلی جنس یونٹ کے میجر گپتا کا حوالہ دیا تو ان کے ہوش ٹھکانے آئے۔

پکٹ پر موجود فیلڈ ٹیلیفون کے ذریعے اس کی بات میجر گپتا سے کروائی گئی جس نے نتھا سنگھ کو "دیوالی کا تحفہ" او نکار پوری کی شکل میں پیش کرنے پر اس کا پیشگی شکریہ ادا کیا۔ اس نے پوسٹ انچارج کو فون پر اپنی شناخت کروانے کے بعد حکم دیا تھا کہ اگر ان لوگوں نے کوئی کوتاہی کی تو وہ ان سب کو معطل کر کے کوارٹر گارڈ لگوا دے گا۔

پکٹ انچارج کا دل پکٹ پر بنے واحد کمرے سے جہاں "جشن دیوالی" اپنے نقطہ انتہا کو چھو رہا تھا، باہر آنے کو بالکل نہیں چاہتا تھا۔ جس نائکہ کے ذریعے انہوں نے لڑکیاں منگوائی تھیں اس نے بھی پورا پورا حق نمک ادا کیا تھا۔



وہ خود کو راجہ اندر سمجھتا ہوا شباب کی رنگینیوں سے لطف اندوز ہو رہا تھا۔ جب اس کا حوالدار ہانپتا ہوا بغیر کسی جھجک کے اس حجلہ عروسی میں گھس آیا۔

"سر! سر! ادھر پھون پر کوئی میجر گپتا ہووے۔"

میجر گپتا کا نام ہی اس کے ہوش ٹھکانے لانے کے لیے کافی تھا، وہ جھٹکے سے اٹھا۔

"یس سر!"------اس نے بمشکل اپنی آواز پر قابو پا کر کہا۔

"کہاں مرے ہوئے تھے۔" میجر گپتا دھاڑا۔

"س س سر! پٹرول بھیج رہا تھا------" اس کی زبان لڑکھڑا گئی۔

"میرا آدمی جیسا کہے ویسا ہی کرو۔ خبردار شکار ہاتھ سے نکلنے نہ پائے------" اس نے فون پر ہی پکٹ انچارج کو ہدایات اور احکامات جاری کیے۔

"حرامخور! گدھا------" اس نے فون نیچے رکھتے ہی میجر گپتا کو بے نقط سنا دیں۔

"حوالدار!"------اس نے ایک طرف کھڑے حوالدار کو بلایا۔ "دو جوان اس کے ساتھ بھیج دو۔ خبردار کوئی گڑبڑ نہ ہونے پائے۔ سالوں نے آج ہی مرنا تھا۔ کمبخت دیوالی کی رات کو بھی چین نہیں لینے دیتے۔"

حوالدار کو حکم دے کر وہ بڑبڑاتا ہوا اسی کمرے میں گھس گیا۔ جہاں سے تھوڑی دیر پہلے باول نخواستہ اسے اٹھ کر باہر آنا پڑا تھا۔



حوالدار پر بڑی عجیب بپتا آن پڑی تھی: اسے سمجھ نہیں آ رہی تھی کہ کس کس کو نتھا سنگھ کے ساتھ جانے کو تیار کرے۔ وہاں تو پکٹ کے مختلف کونوں کھدروں میں جوان "دیوالی منا رہے تھے۔" کچھ دیوالی میں مصروف تھے اور باقی اپنی باری کے منتظر۔

تاہم کسی نہ کسی طرح اس نے دو سپاہیوں کو تیار کیا اور نتھا سنگھ کے ساتھ بھیج کر دوبارہ دیوالی کی برکتوں سے لطف اندوز ہونے لگا۔

دونوں سپاہی میجر گپتا کے نام سے بخوبی واقف تھے اور معاملے کی نزاکت کا بھی انہیں احساس تھا۔ لیکن نشے کا تھوڑا بہت اثر ابھی باقی تھا! نتھا سنگھ کو میجر گپتا کا آدمی جان کر حوالدار نے روانگی سے پہلے دو چار پیگ چڑھا دیے تھے۔

دونوں سپاہی جب نتھا سنگھ کو پیچھے چھپا کر اس مخصوص برجی کے پاس پہنچے تو وہاں "پاکستانی جاسوس" کے بجائے سفید قلعی کی ہوئی پتھر کی برجی ان کا منہ چڑا رہی تھی۔

پہلے تو دونوں نے آنکھیں مل کر یقین کرنا چاہا کہ وہ کہیں ابھی تک نشے میں تو نہیں ہیں۔

"جل دے گیا سالا!" بالآخر ایک کو ہوش آیا۔

"کیا مطلب؟" پہلا حیران تھا کہ یہ کس طرح ممکن ہے۔

"نکل گیا۔"

"آؤ ادھر اطلاع کریں۔ ابھی دور نہیں گیا ہوگا۔"

دونوں بڑی افراتفری میں واپس مڑے۔ وہ سیدھے اس جگہ پہنچے جہاں نتھا سنگھ کو بٹھا کر گئے تھے۔ لیکن یہ کیا؟------ نتھا سنگھ بھی غائب!

"یہ بھی گیا------" پہلے کے منہ سے اچانک ہی نکل گیا۔

"کیا چکر ہے یار------ دونوں ہی غائب!" دوسرے کو تو بالکل ہی سمجھ نہیں آ رہی تھی۔

"آؤ اسے تو دیکھ لیں۔"

دونوں نے اپنی اپنی ٹارچیں روشن کر لیں اور لمبی جنگلی گھاس کے سلسلے میں گھس گئے۔ قریباً پندرہ منٹ کی جان لیوا مغز ماری کے بعد بالآخر انہیں اوندھے منہ گرا نتھا سنگھ نظر آ گیا۔ بڑی تیزی اور بیقراری سے وہ اس کی سمت لپکے ایک نے ٹارچ پکڑے جھک کر اسے سیدھا کیا۔



کھڑے ہوئے جوان کی ٹارچ جب اس کے چہرے پر پڑی تو دہشت سے اس کی آنکھیں پھٹی کی پھٹی رہ گئیں۔ ٹارچ گھبراہٹ میں اس کے ہاتھ سے نیچے جا گری۔ دوسرے کی حالت بھی غیر ہونے لگی تھی۔ لیکن اس نے کسی نہ کسی طرح خود کو سنبھالے رکھا۔

ایک دو منٹ تک تو دونوں مبہوت کھڑے رہے پھر پہلے والے نے جھک کر اپنی ٹارچ اٹھائی اور اسے بجھا کر کھڑا ہو گیا۔

"یہ ------یہ تو مر گیا ہے۔" اس نے نتھا سنگھ کے دہشت زدہ چہرہ کی طرف دیکھے بغیر اپنے ساتھی سے کہا۔

"مم۔ مر گیا۔"

"چلو------چلو------رپورٹ کریں۔"

❁

دونوں کا نشہ ہرن ہو چکا تھا لیکن جب انہوں نے پکٹ پر پہنچ کر ہانپتے ہوئے خوفزدہ اور سہمے ہوئے لہجے میں حوالدار کو صورت حال سے آگاہ کیا تو اس نے یہی سمجھا کہ ابھی تک دونوں نشے کی حالت میں ہیں لیکن جب وہ قسمیں کھانے لگے تو حوالدار کو بھی اپنا نشہ ہرن ہوتا دکھائی دیا۔ صورت حال کی سنگینی کے احساس نے اسے لرزا کر رکھ دیا۔ وہ تمام احتیاطیں بالائے طاق رکھ کر ایک مرتبہ پھر دونوں کو لے کر اسی کمرے میں جا گھسا جہاں پکٹ کمانڈر داد عیش دے رہا تھا۔

دوسری دفعہ کی مداخلت نے پکٹ کمانڈر کا پارہ آسمان پر چڑھا دیا۔ اپنی دانست میں وہ اسے مارنے کے لیے اٹھا تھا، لیکن حوالدار نے ہاتھ کے اشارے سے اسے اس انداز سے روکا کہ پکٹ کمانڈر کو واقعی سیریس ہونا پڑا۔

"پہلے اس کی بات سن لیں مہاراج جی!" حوالدار بولا اور دونوں اس کے اشارے

پر اس طرح چل پڑے جیسے کسی نے ریڈیو کا سوئچ آن کر دیا ہو۔

"کیا بک رہے ہو ------؟" پکٹ کمانڈر کو مکمل ہوش آ گیا۔ "چلو! میں آیا ------" کہہ کر اس نے افراتفری میں اپنی وردی پہننا شروع کر دی۔



پاکستانی جاسوس کے فرار اور نتھا سنگھ کی اس کے ہاتھوں موت کی خبر اس سرحدی پوسٹ پر بجلی بن کر گری تھی۔ دیوالی کی رات ان کے لیے قیامت کی رات بن گئی تھی۔ میجر گپتا کو اس سانحے سے باخبر کرنے سے پہلے پکٹ کمانڈر نے تمام جوانوں کو "فال ان" کر لیا۔ انہوں نے شراب کے بلیڈر غائب کر دیے۔ عورتوں کو افراتفری میں خفیہ راستوں سے گاؤں کی طرف بھگا دیا۔ اور سہمے سہمے اپنی اپنی ڈیوٹی پر مستعد ہو گئے۔

خوفزدہ پوسٹ انچارج نے کانپتے ہاتھوں سے سلسلہ میجر گپتا سے قائم کیا تھا۔

"سر! وہ نکل گیا ------ جی وہ نکل گیا۔" اس کی حالت غیر ہو رہی تھی۔

"کیا بکتے ہو ------ باسٹرڈ" ------ میجر گپتا اتنے زور سے فون پر چیخا کہ پکٹ کمانڈر کو اپنے کان کا پردہ پھٹتا محسوس ہوا۔ "نتھا سنگھ کہاں ہے؟" اس نے پکٹ انچارج کو گالیاں دیتے ہوئے پوچھا۔

"وہ ------ وہ اسے بھی جاتے جاتے ------ گلہ گھونٹ کر ------"

اس کی بات نامکمل ہی تھی کہ میجر کی زبان بے دریغ چل پڑی۔ وہ جنونیوں کی طرح فون پر دھاڑتے ہوئے اسے گالیاں دے رہا تھا۔

"میں ------ میں تم سب کو شوٹ کر دوں گا۔ شوٹ کر دوں گا۔" اس کے منہ سے غصے کی حالت میں کوئی ڈھنگ کی بات بھی نہیں نکل رہی تھی ------ "فوراً سارے علاقے کو گھیرے میں لے لو ------ سرحد کی طرف بھاگو ------" اس نے پھر گالیوں کا سلسلہ وہیں سے جوڑ لیا۔ جہاں سے ٹوٹا تھا۔



فون کریڈل پر رکھ کر اس نے کمپنی ہیڈ کوارٹر سے لائن ملائی اور ڈیوٹی پر موجود کمپنی کمانڈر کو جس کی آواز شراب کے نشے سے بوجھل ہو رہی تھی، حکم دیا کہ ریزرو میں موجود تمام جوانوں کو سرحد کی طرف بھیج کر ناکہ بندی کرے۔

یہ بات تو اس کے وہم و گمان میں بھی نہیں آ سکتی تھی کہ اتنے زبردست دلیرانہ اقدام کے بعد بھی یہ پاکستانی ایجنٹ بجائے واپس بھاگنے کے بھارت ہی میں موجود رہے گا ------ لیکن وہ بالآخر آرمی انٹیلی جنس کا میجر تھا۔ اس امکان کو بھی اس نے نظر میں رکھا تھا اور احتیاطاً کچھ جوانوں کی ڈیوٹی ادھر بھی لگا دی۔

خود بڑی تیزی سے جیپ چلاتا ہوا اپنے اردلی کے ساتھ ڈھولن والی پکٹ کی طرف اڑا چلا جا رہا تھا۔ بی۔ ایس۔ ایف کے کمپنی ہیڈ کوارٹر سے شراب کے نشے میں دھت سپاہی اور چھوٹے افسر میجر گپتا کو گالیاں دیتے بادل نخواستہ وردیاں پہن کر اپنی رائفلیں سنبھالے ٹرکوں اور جیپوں میں سوار ہو رہے تھے۔

میجر گپتا جب سے اس علاقے میں انٹیلی جنس ڈیوٹی پر آیا تھا۔ اس نے ان لوگوں کو نچا رکھا تھا ------ عام حالات میں بھی وہ ان کی جان کو آیا رہتا تھا۔ جبکہ آج تو ظالم نے انتہا کر دی تھی۔

اس نے "بے چارے ملازموں" کی دیوالی کو بالکل بدمزہ کر دیا تھا۔



ڈاک بنگلے کی میز پر پھیلا نیلے رنگ کا نقشہ اس کی آنکھوں کے سامنے پھیلتا چلا گیا۔ کرنل صاحب کی انگلی "ڈھولن وال" اور اس کے گرد اگرد مختلف مقامات پر لگے سرخ دائروں پر یکے بعد دیگرے بجتی اور اٹھتی چلی گئی۔ اس علاقے کے چپے چپے کو نقشے کی مدد سے انہوں نے خان کے ذہن میں نقش کر دیا تھا۔ لیکن رات کے اس عالم میں جب کوئی سمت کی بھی صحیح طور سے نشاندہی نہیں کر سکتا تھا وہ کوئی بھی اندازہ

لگانے سے قاصر تھا۔

رات ٹوٹ ٹوٹ کر وقت کی گود میں گر رہی تھی۔ آسمان کھلنے لگا تھا۔ بادلوں کے ٹکڑے پھٹ کر تحلیل ہونے لگے تھے۔ تارے اب ایک ایک کر کے نمایاں ہو رہے تھے اور خان اپنے ٹریننگ کلاس روم میں پہنچ گیا۔

یہ ”قطبین“ ہیں۔ دو ستارے! بس انہی سے رہنمائی حاصل کرنی ہے تم نے۔ صدیوں سے یہ راستہ دکھاتے آ رہے ہیں قافلوں کو۔ اور یہ جو دم دار سا ستارہ پہلی قطبین کے نیچے نظر آ رہا ہے نا۔ اسے ہمیشہ اپنے بائیں کندھے پر رکھ کر اپنی سمت کا تعین کرنا۔ بائیں کندھے پر رکھو گے تو بھارت پہنچ جاؤ گے اور دائیں پر ”پاکستان“ آنکھوں پر موٹے شیشے کی عینک جمائے ایک ڈھلتی عمر کا پروفیسر اس سے مخاطب تھا۔ اور خان کی نظریں اس وقت آسمان میں اس قطبین کو تلاش کر رہی تھیں۔

پھر اسے یاد آ گیا کہ قطبین تو رات دو بجے کے بعد نمودار ہوں گی۔ تب تک اسے بہرحال ایک درست اندازہ قائم کر کے سفر اختیار کرنا تھا۔ اس کا رخ ڈھولن وال کی طرف تھا۔

خان نے اس بات کا خاص خیال رکھا تھا کہ وہ ڈھولن وال سے مناسب فاصلہ برقرار رکھتے ہوئے آگے نکل جائے! اسے بتایا گیا تھا کہ اس کے بعد اسے ایک نہر عبور کرنا ہو گی۔

اب جنگلی گھاس کا سلسلہ قریباً ختم ہو چکا تھا اور وہ کھیتوں اور ان کے کنارے لگائے گئے درختوں کی آڑ میں کافی سنبھل سنبھل کر قدم اٹھاتا آگے بڑھ رہا تھا۔ وہ جانتا تھا کہ ”ناکہ“ عموماً کسی جھاڑی کے نزدیک کسی درخت کے نیچے لگایا جاتا ہے، کیونکہ ناکہ لگانے والے بھی جانتے ہیں کہ ان کا شکار اسی طرف آئے گا۔

گاڑی کے باہر نظر آتی روشنیاں مدھم پڑتے پڑتے اب ماند پڑ گئی تھیں شاید لوگ



تھک ہار کر سو گئے تھے۔ یہ بات تو خان سمجھتا تھا کہ اگر اب کوئی ان کے گھروں کے باہر ڈھول بھی پیٹنا شروع کر دے تو وہ لوگ جاگیں گے نہیں کیونکہ وہ شراب اور تھکاوٹ کے مشترکہ شکار ہو کر گھوڑے بیچ کر سو رہے تھے۔

اپنی جیب سے گھڑی نکال کر اس نے وقت دیکھا رات کے ساڑھے بارہ بج رہے تھے۔ گاؤں کے گرد ایک لمبا چکر کاٹ کر وہ اپنی سمت اندازے سے صحیح رکھ کر چل رہا تھا۔ آباد علاقہ اب پیچھے رہ گیا تھا اس لیے خان نے اپنی رفتار بھی بڑھا دی تھی۔ اس کی آنکھیں مکمل ہوشیاری کے ساتھ اندھیرے کے آر پار جھانک رہی تھیں! ابھی وہ گاؤں سے بمشکل دو تین فرلانگ ہی دور نکلا تھا جب اچانک ایک کوندا اس سے بیس پچیس گز دور لپکا۔ اس کے ساتھ ہی اس کے دائیں ہاتھ چالیس پچاس گز دور ویسا ایک کوندا لپکا۔

”ملاپ“-----اس کے ذہن نے سرگوشی کی۔

رات کو گشتی پارٹیاں اس طرح ایک دوسرے کو سگنل دے کر آپس میں ملاپ کرتی ہیں۔ ”کون ہو سکتے ہیں؟“ سوچتا ہو وہ فوراً اپنی جگہ بیٹھ گیا۔ اور اکڑواں انداز میں اس جھاڑی کی طرف سرکنے لگا۔ جہاں اس کے چھپنے کے امکانات ہو سکتے تھے۔ اس کے جھاڑی کے نزدیک پہنچنے تک ایسے مزید کئی کوندے لپکے تھے! خان نے اندازہ لگا لیا تھا کہ یہ جو کوئی بھی ہیں کسی باقاعدہ فوج کا حصہ نہیں۔ پھر اس نے سوچا اگر یہ بی۔ ایس۔ ایف نہیں تو کون ہیں؟ ”اتنے اناڑی مقامی ”ہوم گارڈز“ ہی ہو سکتے ہیں۔“ اس کے ذہن نے فیصلہ کیا۔

اس کے عندیہ کی تصدیق چند منٹ بعد ہی ہو گئی۔ جب اس سے محض آٹھ دس گز دور تین چار ہوم گارڈز اکٹھے ہو کر اونچی اونچی آواز میں بولنے لگے۔ وہ سب پئے ہوئے دکھائی دیتے تھے اور ہر بات پر قہقہہ بھی ضرور لگاتے تھے۔

انہی کی زبانی خان کو یہ علم بھی ہو گیا کہ ایک پاکستانی خطرناک جاسوس بھی اسی علاقے میں گھوم رہا ہے۔ ان گارڈز کا تعلق نزدیکی دیہات سے تھا اور قریباً ایک گھنٹہ پہلے ان کے گاؤں کے سرپنچ کو "پکی ملٹری" (آرمی) والوں نے جگا کر یہ اطلاع دی تھی اور کہا تھا کہ وہ گاؤں میں موجود "ہوم گارڈز" کو اس طرف پہرہ دینے کے لئے پھیلا دے۔

سرپنچ نے ان کے سامنے "دیوالی کا رونا" رویا لیکن آنے والوں نے بتایا کہ معاملہ اتنا سنگین ہے کہ انہیں بادل نخواستہ یہ حکم ماننا ہی پڑے گا۔ سرپنچ یا ہوم گارڈز کی کیا مجال تھی کہ وہ انکار کرتے۔ ان بے چاروں کے ہاتھوں سے بوتلیں اور گلاس چھین لیے گئے اور ان کی بجائے رائفلیں اور ٹارچیں دے کر انہیں اس طرف بھیج دیا گیا تھا۔

یہ تمام ہوم گارڈز "پاک سپائی" اور بھارتی آرمی کو بے تحاشہ گالیاں بک رہے تھے جنہوں نے مل کر ان کی دیوالی کا کباڑہ کیا تھا اور خان دل ہی دل میں خدا سے دعا کر رہا تھا کہ وہ جلدی یہاں سے ہٹیں تو وہ آگے نکلے۔ اسے بتایا گیا تھا کہ بھارت کے سرحدی علاقے میں رہنے والے نوجوانوں کو معمولی سی ٹریننگ دے کر انہیں سرکار کی طرف سے رائفلیں دے دی جاتی ہیں تاکہ وہ رات کو اپنے اپنے گاؤں کی نگرانی کر سکیں۔ اور دونوں اطراف کے ناپسندیدہ عناصر سے نمٹ سکیں۔ اس کام کا انہیں گو کہ معمولی ہی سہی معاوضہ باقاعدہ دیا جاتا۔



پانچ سات منٹ بعد وہ وہاں سے ہٹ کر ٹولی کی شکل میں باتیں کرتے اسی راستے کی طرف چل دیئے جس سے گزر کر خان یہاں آیا تھا۔ میدان صاف ہوتے ہی وہ باہر نکل آیا۔ یہ بات کسی عام اعصاب رکھنے والے ایجنٹ کے لیے بجلی کے زبردست جھٹکے سے کم نہیں تھی کہ اس کے فرار کی خبر اردگرد کے دیہات میں پھیل چلی ہے اور فوج اور عوام مل کر اس کے گرد گھیرا ڈال رہے ہیں۔ لیکن خان فولادی اعصاب کا مالک تھا۔



یوں ہی تو اسے اس خطرناک کام کے لیے منتخب نہیں کیا گیا تھا۔

چوکنے اور خونخوار چیتے کی طرح اسے بہر صورت یہ "ہانکا" توڑ کر نکلنا تھا۔ اس مرتبہ اس کی رفتار قدرے تیز تھی۔ اگلے آدھ گھنٹے بعد وہ نہر کے نزدیک پہنچ چکا تھا! نہر اس سے بمشکل دس بارہ گز دور تھی۔ اور خان اس کو عبور کرنے کے امکانات کا جائزہ لے رہا تھا کہ دوسرے کنارے پر روشنی کا ایک اور ہالہ بلند ہوا۔

پہلے تو اس نے یہی قیاس کیا کہ یہ کسی مندر یا مکان پر کیے گئے چراغاں کی روشنیاں ہوں گی لیکن اس کے دیکھتے ہی دیکھتے روشنیاں متحرک ہو گئیں۔ تب اسے اندازہ ہوا کہ نہر کے پرلی طرف جیپ گھوم رہی ہے۔ شاید وہ لوگ اسی کے استقبال کے لئے وہاں موجود تھے۔ نہر سے جیپ کا فاصلہ خاصا تھا۔ خان کو یاد آ گیا۔ صوبیدار صاحب نے بتایا تھا کہ نہر سے قریباً آدھ میل دور ایک پکی سڑک فوجی مقاصد کے لیے تعمیر کی جا رہی ہے۔ یہ جیپ شاید اسی سڑک پر رواں دواں تھی۔

اسے فوراً ہی ایک فیصلے پر پہنچنا تھا اور خان جس فیصلے پر پہنچا اسے عام حالات میں پاگل پن ہی سے تعبیر کیا جا سکتا تھا۔ لیکن ان حالات میں اسے بہر حال یہی دلیرانہ فیصلہ کرنا پڑا۔ خان جانتا تھا کہ یہ گھیرا اس کے گرداگرد پھیلتا چلا جائے گا۔ وہ اگر اس جال سے نکل سکتا تھا تو صرف رات کے اندھیرے میں، رات ہی اس کا سائبان تھی۔ اگر یہ سائبان ہٹ جاتا اور وہ اجالے کی گرفت میں پھنس جاتا تو وہ لوگ دن کی روشنی میں ایک ایک انچ زمین پر اسے ڈھونڈنے نکل پڑتے اور اس کے بچ نکلنے کے امکانات بالکل ہی ختم ہو کر رہ جاتے۔

اس نے فیصلہ کر لیا تھا کہ وہ صبح ہونے سے پہلے پہلے اپنے گرد پھیلے اس جال میں سے راستہ بنا کر نکل جائے گا اور اس کی بہترین صورت یہ تھی کہ وہ آگے ہی آگے بڑھتا چلا جائے۔ اس طرح غنیم بھی اپنا جال کھلا کرتا چلا جائے گا۔ اور بالآخر وہ کہیں سے بھی

اس جال میں نقب لگا کر نکل سکے گا۔

❁

اپنی جیب سے اس نے پولی تھن پیپر کا تہہ کیا ہوا ایک تھیلا نکالا اپنے تمام کپڑے اس میں بند کر کے اس کے سرے کو مضبوطی سے گانٹھ لگا کر پیٹھ پر باندھ لیا۔ اسی تھیلے میں اس کے لیے دوسری جوتی بھی رکھی تھی۔

اپنے پاؤں میں پہنے کینوس شوز اس نے وہیں گڑھا کھود کر دبا دیئے اور نہر میں اتر گیا۔ نہر میں پانی بہت کم تھا۔ کہیں کہیں سے اسے تیرنا پڑا۔ دوسرے کنارے پر پہنچ کر اس نے کپڑے پہنے اور جوتی پاؤں میں ڈال کر وہ تھیلا بھی وہیں ایک کھیت میں دبا دیا۔ اب وہ پھونک پھونک کر قدم رکھتا اس سڑک کی طرف بڑھ رہا تھا۔ جس سے تھوڑی دیر پہلے جیپ گزری تھی۔

سڑک تک وہ بغیر کسی رکاوٹ کے پہنچ گیا۔ پھر دھڑکتے دل لیکن مضبوط اور پر اعتماد قدموں سے اس نے سڑک بھی عبور کرلی۔ اب اس کے کانوں میں آہستہ آہستہ کہیں بہت دور ہوتی۔ ''بھجن کتھا'' کی آوازیں بھی آنے لگی تھیں۔ پھر اس کی نظریں آسمان کی سمت اٹھیں تو وہاں اس کی راہبر ''قطبین'' بھی موجود تھیں۔ خان نے خدا کا شکر ادا کیا کہ ابھی تک اس نے راستے کی سمت نہیں کھوئی تھی ورنہ عموماً ہوتا یہی ہے کہ آدمی ساری رات کی بھاگ دوڑ کے بعد صبح یہی دیکھتا ہے کہ وہ جہاں سے چلا تھا وہیں کھڑا ہے۔

❁

گھاس میں ہونے والی خلاف معمول ہلچل اور بھاگ دوڑ کے اثرات سرحد کے دوسری طرف بھی محسوس کیے جا رہے تھے۔ ''وائیٹ لائن'' کے ساتھ ساتھ گشت کرنے والی پیٹرول پارٹیوں نے فوراً ہی یہ اطلاع اپنی اپنی ''پکٹ'' پر پہنچا دی تھی۔ کہ



بھارتی علاقے میں اچانک ہی بے تحاشا ریزرو فورس گھس آئی ہے، ایسا عموماً انہی حالات میں ہوتا ہے جب انہیں کسی ''خطرناک پاکستانی'' کی آمد یا واپسی کی خبر ملا کرتی تھی۔

رینجرز کے کمپنی ہیڈ کوارٹر کی طرف سے فوراً ہی ایک ''ریکی پارٹی'' کو اس طرف روانہ کیا گیا۔ جس نے تھوڑی ہی دیر بعد تمام صورتحال سے آگاہی دے دی۔ ان کی حاصل کردہ اطلاعات کے مطابق بی۔ ایس۔ ایف کے نزدیکی ہیڈ کوارٹر سے تمام ریزرو فورس کی اس طرف ناکہ بندی کے لیے بھیج دیا گیا ہے۔

رینجرز کے کمپنی ہیڈ کوارٹر کی طرف سے تمام پاکستانی پوسٹوں کو ''سٹینڈ بائی'' آرڈرز مل گئے اور دن کی ڈیوٹی والے جوانوں نے بھی ایمر جنسی ڈیوٹی سنبھال لی۔ اس خبر پر سب سے زیادہ تشویش اس پاکستانی پوسٹ کے پکٹ کمانڈر کو تھی جس کی پوسٹ سے خان اور نتھا سنگھ نے کراس کیا تھا۔

پوسٹ کمانڈر خود ہاتھ میں رائفل پکڑے سرحدی لکیر کے ساتھ ساتھ گشت کرتی پارٹیوں کی نگرانی کر رہا تھا۔ جب اس کے حوالدار نے ایک سرحدی برجی کے پاس کھڑے ہوئے اس کے کندھے پر آہستہ سے ہاتھ مار کر اسے خاص اشارہ کیا اس کے ساتھ ہی بجلی کی سی پھرتی سے دونوں اسی جگہ بیٹھ گئے۔ حوالدار نے جس سمت انگلی اٹھا رکھی تھی وہاں گھاس میں کسی کے بڑے احتیاط سے چلنے کی آوازیں آ رہی تھیں۔

عموماً رات کے وقت جنگلی جانور بھی یہاں گھسے رہتے تھے، لیکن اس بات کا اندازہ دونوں سیانوں نے کر لیا تھا کہ اتنی احتیاط سے سور یا گیدڑ وغیرہ نہیں چلا کرتے یہ یقیناً کوئی آدم زاد ہی تھا ______ پکٹ کمانڈر نے ہاتھ کے مخصوص اشارے سے حوالدار کو وہاں سے ہٹ کر پوزیشن لینے کے لیے کہا۔

تھوڑی دیر بعد ان کی سمت ٹارچ جل کر بجھی۔ جو اس بات کا اشارہ تھا کہ آنے والے ''دوست'' ہیں۔ لیکن یہ بھی ممکن تھا کہ یہ دشمن کی کوئی چال ہو اور انہیں

دھوکہ دینے کے لیے ایسا کیا گیا ہو۔ اس نے ہاتھ کے اشارے سے حوالدار کو وہیں ہوشیار ہونے کو کہا۔ اور خود اپنا ریوالور ہاتھ میں پکڑے آنے والے کا منتظر ہو رہا۔

نووارد اسی بر.جی کے نزدیک آرہا تھا--------

جب وہ نمودار ہوا تو چاند کی روشنی میں اس نے رائفل سلنگ کے ساتھ کندھے سے لٹکا رکھی تھی اور دونوں ہاتھ اٹھائے ہوئے تھا پکٹ کمانڈر اچانک ہی اٹھ کر اس کے سامنے آگیا----اس کے ریوالور کی نالی نووارد کی طرف اٹھی ہوئی تھی۔

"ہالٹ۔" وہ للکارا۔

"فرنٹ۔" جواب ملا۔

"پہچان؟" پکٹ کمانڈر چوکنا تھا۔ حوالدار نے نووارد کو نشانے پر لیا ہوا تھا۔ جواب میں آنے والے نے جو "کوڈ" دہرایا۔ اسے سن کر پکٹ کمانڈر کا ریوالور والا ہاتھ جھکتا چلا گیا۔ اس نے نووارد کو جو بی۔ ایس۔ ایف کا کوئی حوالدار تھا اپنے پیچھے آنے کا اشارہ کیا اور اس کی راہنمائی کرتا ہوا پکٹ کی طرف چل دیا۔

"غالباً آپ ہی پکٹ کمانڈر ہیں۔" پکٹ پر پہنچ کر لالٹین کی روشنی میں پکٹ انچارج کو پہچان کر نووارد نے کہا۔

"تمہارے لیے چائے......"

"نہیں"------نووارد نے اس کی بات کاٹ دی۔ "میں بڑی مشکل سے نکلا ہوں۔ اور اگر تھوڑی دیر تک واپس نہ گیا تو بات بگڑ جائے گی۔ آپ میرا رابطہ فوراً "جی سی ون" سے کروا دیں۔ فوراً"



کمپنی ہیڈ کوارٹر کے ذریعے نووارد کا رابطہ فوراً انٹیلی جنس کے کرنل صاحب سے کروا دیا گیا۔ اپنی "پہچان" کروانے کے بعد "ذریعے" نے انہیں بتایا۔



"سر نتھا سنگھ ڈبل کراس ہو گیا تھا۔" پارسل نے اسے گلا گھونٹ کر مار ڈالا اور خود نکل گیا ہے۔ اس کی تلاش میں چاروں طرف "ریزرو" پھیل رہی ہے۔" دوسری طرف سے استفسار پر اس نے اپنی معلومات کی حد تک واقعات سے انہیں آگاہ کر دیا۔ "فون پکٹ کمانڈر کو دو۔" دوسری طرف سے کہا گیا۔

"یس سر! شہباز خان از آن دی لائن سر!" پکٹ کمانڈر نے پھرتی سے چونگا سنبھالا۔

"شہباز خان "دوست" کو احترام سے فوراً رخصت کر دو۔ خیال رہے معاملہ صرف تم تک محدود ہے۔" دوسری طرف سے حکم ملا۔

"یس سر۔" اس نے کہا اور رابطہ کٹ گیا۔

شہباز خان نے زبردستی نووارد کو چائے پلائی اور خود اسے بر.جی تک چھوڑنے آیا تھا۔ یہ معاملہ اس تک اور اس کے حوالدار تک ہی محدود رہا تھا۔

کرنل صاحب نے دوسری طرف طویل سانس لے کر فون آہستہ سے کریڈل پر رکھ دیا۔ اس کے ساتھ صوبیدار لال محمد بھی کھڑا تھا۔ کرنل صاحب نے ایک نظر بوڑھے صوبیدار انسٹرکٹر کی طرف ڈالی۔

"ویل ڈن----صوبیدار صاحب! آپ کے پٹھے نے حق ادا کر دیا۔" انہوں نے تعریفی نظروں سے بوڑھے صوبیدار کی تحسین کی۔

"تھینک یو سر۔" صوبیدار کا سینہ فخر سے تن گیا۔

کرنل صاحب نے اسے تازہ صورت حال سے آگاہ کرنے کے بعد کچھ ہدایات دیا۔ تھوڑی ہی دیر بعد ایک "سپیشل میسج" بھٹنڈہ میں موجود "نیٹ" کی طرف بھیجا جا رہا تھا۔ کیوں کہ وہ اونکار پوری کی "آر۔ وی" اب بدل چکی تھی۔ وہ مطمئن تھے کہ اپنے ر کے آغاز ہی پر ان کے "ہونہار پٹھے" نے ایک "ڈبل کراس" کا صفایا کر دیا تھا اور

کئی دوسرے اس کے شر سے محفوظ ہوگئے تھے۔

ان کا دل گواہی دے رہا تھا کہ ان کا "پٹھا" بھیڑیوں کے اس ریوڑ کے قابو نہیں آسکے گا۔ اور بحفاظت "منزل مقصود" تک پہنچ جائے گا۔ وہ رات کرنل اور صوبیدار صاحب نے مصلوں پر گزار دی۔ ساری رات وہ سجدے میں گرے عابد خان کی سلامتی کے لیے دعائیں مانگتے رہے۔



خان نے پانچ چھ میل کا مزید فاصلہ طے کر لیا تھا جب اسے ایک اور گاؤں راستے میں دکھائی پڑا۔ گاؤں کے مندر میں لگے لاؤڈ سپیکروں سے پورے شور کے ساتھ "بھجن کتھا" کی آوازیں بلند ہو رہی تھیں اور وہ سوچ رہا تھا رات اسی گاؤں میں گزار دے یا یہاں سے نکل جائے۔

بالآخر اس نے لمبا چکر کاٹ کر آگے نکل جانے کی ٹھان لی۔ ابھی وہ گاؤں کی ایک سمت میں دو ڈھائی فرلانگ دور ہی نکلا تھا جب اسے کھیتوں کے سلسلے سے کچھ دور گزرتی سڑک پر متحرک روشنیاں دکھائی پڑیں۔ ایسی ہی متحرک روشنی پھر بائیں طرف رینگتی محسوس ہوئی۔

"وہ گھیرے میں آگیا ہے کیا؟" خان نے سوچا۔

بات کچھ بھی تھی اب سیدھے آگے بڑھتے چلے جانا غلط تھا۔ اس کی عقابی نظریں اس ٹیلے کی طرف اٹھ گئیں جو اس سے کچھ دور ایک ویرانے میں نظر آ رہا تھا۔ شاید کسی کی "سمادھی" ہو۔ اس نے سوچا کچھ بھی ہو۔ اس کے لیے فی الوقت یہاں چھپنے کے سوا اور کوئی چارہ کار نہیں تھا۔

خان کے قدم اسی طرف اٹھنے لگے۔ قریب ہونے پر ٹیلے کے آثار نمایاں ہونے لگے۔ یہ ایک کھنڈر کی شکل کا مندر تھا جس کو بڑ کے ایک گھنے درخت نے مکمل ڈھانپ



رکھا تھا۔ بڑی بڑی جنگلی گھاس بھی چاروں طرف اگی ہوئی تھی۔

خان نے یہ اجاڑ مندر "غنیمت جانا اور وہیں پناہ لینے چل دیا۔ تھوڑی دیر بعد ہی وہ مندر کے ایک ٹوٹے پھوٹے حصے کی طرف سے اس کے اندر داخل ہو گیا لیکن اندر ہال کمرے میں مورتی دیکھ کر چونک پڑا اسے وہاں بھینی بھینی خوشبو اس بات کا احساس دلانے کے لیے کافی تھی کہ یہ مندر اجاڑ نہیں بلکہ آباد ہے۔ دبے پاؤں، محتاط اور چوکنا ہو کر وہ اندر داخل ہو گیا۔ قریباً پانچ منٹ تک اس نے وہاں گھوم پھر کر اس بات کا یقین کر لیا تھا کہ یہاں کوئی ذی روح سوا اس کے موجود نہیں ہے۔

اب وہ مورتی کے پیچھے جس کا بھیانک جبڑا کسی کو بھی نگلنے کے لیے کھلا ہوا تھا کھڑا دیوار میں کھلی کھڑکی کے باہر اس راستے پر جھانک رہا تھا جس سے وہ چل کر یہاں تک آیا تھا۔ اچانک ہی وہ چونکا ایک دیا جلتا ہوا اس کی طرف آ رہا تھا، پھر اس دیے کے پس منظر میں ایک ہیولا بھی دکھائی دیا، بجلی کی پھرتی سے بلی کی طرح پنجوں پر بھاگتا وہ باہر آ گیا۔ جلدی میں اسے اور تو کچھ نہ سوجھا وہ ہال کمرے میں بنی سیڑھیوں کے ذریعے جو اتنی شکستہ تھیں کہ کسی کے ان پر سے گزر کر اوپر پہنچنے کے امکانات بالکل ہی ختم ہو چلے تھے۔ ہال کمرے کی چھت پر کسی نہ کسی طرح پھسلتا سنبھلتا پہنچ گیا۔

چھت میں دیوی سے کچھ فاصلے پر پرانی طرز تعمیر کے روشندان کے ذریعے جس میں سلاخیں لگی ہوئی تھیں اس نے نیچے نظریں جما دیں: تھوڑی دیر بعد ایک لڑکی اندر پہنچ گئی! رات کی اس تنہائی اور اجاڑ مندر میں وہ اسے قرنوں پرانی کوئی خوبصورت دیوداسی یا اس کی بچھڑی ہوئی روح دکھائی دے رہی تھی۔

دیے کو اس نے دیوی کے چرنوں میں رکھ دیا۔ جب اس کا مکمل چہرہ خان کو دیے کی پراسرار روشنی میں نظر آیا تو اس کا دل دھک سے رہ گیا۔

عورت اتنی حسین بھی ہو سکتی ہے؟ اس نے سوچا اور سوچتا ہی رہ گیا۔ اسے یوں لگا

جیسے کمرے میں موجود بھیانک شکل والی کالی ماتا اچانک ہی خوبصورت پاربتی کے روپ میں پرگھٹ ہو گئی ہو۔

اگلا منظر تو عابد خان کو بوکھلا دینے کے لیے بہت کافی تھا۔ پاربتی دیوی نے جھک کر مورتی کو سیس نوائے، اس کے چرن چھوئے اور دیوی کو ماتھا ٹیکنے کے بعد آلتی پالتی مار کر اس کے چرنوں میں بیٹھ گئی۔

اس کے لمبے سیاہ بالوں نے اس کے کندھے اور کسی حد تک سینہ ڈھانپ رکھا تھا اور وہ دونوں ہاتھ سینے پر باندھے، منہ ہی منہ میں کوئی منتر جاپ رہی تھی۔ خان کو اپنی رگوں میں لہو کھولتا محسوس ہو رہا تھا۔

اس عذابناک ماحول سے اسے نجات جیپ کے انجن کی اس آواز نے دلائی جو بڑی واضح اس کے کانوں میں گھس آئی تھی ------ آواز کی سمت اس نے نظریں دوڑائیں اور اپنی جگہ منجمد ہو کر رہ گیا: مندر کے دونوں اطراف سے دو جیپیں اس طرف آ رہی تھیں۔ جن کی ہیڈ لائٹیں ان لوگوں نے احتیاطاً بجھا رکھی تھیں۔ آہستہ آہستہ چلتی دونوں جیپیں مخالف سمتوں میں آ کر رک گئیں۔



"جال" ------- اس کے لاشعور نے انگڑائی لی۔

خان کو یاد آ گیا: اسے بتایا گیا تھا کہ "سرحدی مضافات میں قدم قدم پر بھارتی سیکورٹی نے ایسے ہی جال بچھا رکھے ہیں" ---- وہ لوگ بشری کمزوریوں پر کڑی نگاہ رکھتے تھے۔ اور ان سے فائدہ اٹھانے کے فن سے بھی انہیں آگاہی میسر تھی۔

لیکن یہاں مقابلہ فولادی اعصاب رکھنے والے خان سے تھا! ایک لمحہ کے لیے" ٹھٹھکا ضرور تھا لیکن گھبرانا تو جیسے اس کی سرشت میں نہیں تھا۔

اس نے چند ثانیے رک کر صورت حال کا جائزہ لیا:



جیپوں کی ہیڈ لائٹس اچانک ہی روشن ہو گئی تھیں۔ گھور اندھیرے میں جلنے والی یہ روشنیاں اتنی تیز تھیں کہ سامنے کا ماحول یک دم برہنہ ہو گیا۔

------ چھت سے چمٹے خان کی آنکھیں بڑی تیزی سے چاروں طرف گھوم رہی تھیں۔ اس نے دونوں جیپوں سے مسلح سرحدی محافظ نکل کر مندر کے چاروں طرف پھیلتے دیکھ لیے تھے۔

وہ لوگ پہلے سے طے شدہ کسی منصوبے کے مطابق اس علاقے کو گھیر رہے تھے۔ شاید یہ ان کی کوئی ریہرسل تھی جو اب حقیقت کا روپ دھارنے لگی تھی! خان کے لیے سوا اس کے اور کوئی چارہ نہیں رہ گیا تھا کہ یونہی چھت سے چپکا حالات کی ستم ظریفی کا نظارہ کرتا رہے۔

وہ بے بس چوہے کی طرح اس جال میں پھنسنے کا تصور بھی نہیں کر سکتا تھا لیکن اس کے گرداگرد گھیرا اتنی شدت سے تنگ ہونے لگا کہ اب وہ واقعی مقید ہو کر رہ گیا تھا۔

باہر کے ماحول کی سنگینی سے نجات حاصل کرنے کے لیے صرف ایک لمحے کو اس نے دوبارہ چھت پر لگی سلاخوں میں سے نیچے نظر دوڑائی۔ ماحول کی یکسانیت میں کوئی فرق نہیں پڑا تھا۔

جیپوں سے نکل کر بھاگتے بی۔ ایس۔ ایف کے جوانوں کی آوازیں اور ان کے افسران کی ہدایات اسے بڑی واضح سنائی دے رہی تھیں، لیکن لڑکی تو جیسے پتھر کی بنی ہوئی تھی اور اب تو خان کو یوں محسوس ہونے لگا جیسے یہاں ایک کی بجائے دو پتھر کی مورتیاں دھری ہیں کیونکہ ایک ثانیے کو بھی لڑکی کے استغراق میں فرق نہیں آیا تھا:

وہ اسی طرح دیوی کے سامنے آلتی پالتی مارے اور سینے پر دونوں ہاتھ باندھے منہ ہی منہ میں کچھ بڑبڑا رہی تھی۔ خان کی تمام حسیات پوری طرح بیدار تھیں اور اس کا ذہن تو جیسے کبھی سویا ہی نہیں تھا۔

فی الوقت اس کے لیے یہیں چھت سے چپکے رہنے کے سوا کوئی اور راستہ نہیں تھا۔ اس نے چھت پر لیٹے لیٹے چاروں طرف نظریں گھمائیں۔ ایک کونے میں اسے ایک ٹوٹی ہوئی "ممٹی" کا احساس ہوا۔ ایک لمحے کے لیے اس نے سوچا کہ یہاں سے اٹھ کر وہاں جا بیٹھے لیکن فوراً ہی اس کے ذہن نے رہنمائی کی کہ اوپر آنے والے سب سے پہلے اسی "ممٹی" کی طرف آئیں گے۔

اچانک ہی اس کے ذہن نے پلٹا کھایا اور اس کی آنکھیں چمک اٹھیں ------ اسے اپنی بیوقوفی پر غصہ بھی آیا کہ اب تک اس طرف اس کا دھیان کیوں نہیں گیا۔ بوڑھے برگد کی بے شمار ٹہنیاں اس سے تھوڑی ہی دور مندر کی چھت پر پھیلتی چلی گئی تھیں۔ کسی میکانکی عمل کے تابع وہ بجلی کی سی پھرتی سے اٹھا اور بلی کی طرح جھک کر پنجوں کے بل چلتا ہوا درخت کی شاخوں تک پہنچ گیا۔

یہ اس کی خوش قسمتی کہ تھوڑی دیر پہلے تک فضا بالکل ساکت تھی لیکن اب پورب سے پچھم کی طرف ہوا نے رینگنا شروع کر دیا تھا اور درختوں کے پتوں کی کھڑکھڑاہٹ اتنی واضح تھی کہ اس کے ٹہنیوں پر چڑھنے کا احساس کسی کو دور سے ہونا ممکن نہ تھا۔

عابد خان نے اپنا ہاتھ ٹہنی کی طرف بڑھا کر اسے چھوا تو جیسے ٹھنڈک کی ایک لہر سی اس کے سارے وجود میں پھیلتی چلی گئی۔ زمین پر پنجوں کے بل بیٹھے بیٹھے اس نے اپنے جسم کو ماہر بازی گروں کی طرح تولا اور دوسرے ہی لمحے وہ کسی بندر کی طرح اپنا جسم فضا میں تولتا ہوا درخت کی ایک ٹہنی سے دوسری پر منتقل ہونے لگا تھا۔

بمشکل دو منٹ بعد ہی اسے ایک جائے پناہ میسر آ گئی: درخت کی شاخوں میں وہ جس جگہ پہنچ چکا تھا۔ وہ حصہ اتنا گھنا تھا کہ سورج کی روشنی بھی چھن کر اندر نہ آ سکے۔ اس نے خود کو فی الوقت یہیں چھپائے رکھنے کا فیصلہ کر لیا۔



درخت کی اس شاخ سے لپٹے اسے قریباً دو منٹ ہو چلے تھے لیکن ابھی تک کوئی شخص بھی مندر میں داخل نہیں ہوا تھا! یہاں بیٹھے ہوئے وہ ان لوگوں کی باتیں تو نہیں سن سکتا تھا لیکن ان کی حرکات بخوبی نوٹ کر سکتا تھا: مندر کے گرداگرد پھیلتے چلے گئے کھنڈرات اور کھیتوں کے وسیع سلسلے میں اس کو دور دور تک ٹارچوں کی روشنیاں جلتی بجھتی نظر آ رہی تھیں ------ آنے والے بڑی سرگرمی سے اسے یہاں کھوج رہے تھے۔

کچھ دیر بعد اس نے ایک سائے کو مندر کے دروازے کی طرف بڑھتے دیکھا۔ یہاں سے اسے اندر کا منظر نظر نہیں آ سکتا تھا۔ دروازے میں داخل ہونے کے بمشکل ایک منٹ بعد ہی وہی شخص بوکھلایا ہوا باہر نکلا اس نے زور زور سے دو تین آدمیوں کو نام لے کر پکارا۔

جیپ سے بڑی افراتفری میں دو آدمی بھاگے ہوئے اس طرف آئے، ان لوگوں نے ابھی تک ہیڈ لائٹس روشن کر رکھی تھی۔ یہ ان کی بوکھلاہٹ کی انتہا تھی اور خان درخت کی شاخوں میں چھپا اس بوکھلاہٹ سے لطف اندوز ہو رہا تھا۔ وہ لوگ تھوڑی دیر تو آپس میں بحث کرتے رہے پھر تینوں گھوم کر اس راستے پر آ گئے جس طرف سے ٹوٹی ہوئی سیڑھیاں چھت کی طرف آتی تھیں۔

تینوں ایک دوسرے کے تعاقب میں سنبھل سنبھل کر سیڑھیوں پر قدم رکھتے اوپر آ گئے۔ پھر تینوں میں سے ایک نے ٹارچ روشن کر لی اور باقی دونوں نے پستول اپنے ہاتھوں میں پکڑ کر خود کو مکمل مستعدی کی حالت میں رکھا ہوا تھا! ٹارچ والے نے چھت پر روشنی پھینکنا شروع کی اس کے ساتھیوں کے ہاتھ میکانکی انداز میں روشنی کا تعاقب میں گھومتے چلے گئے لیکن وہاں تھا کیا جو انہیں نظر آتا۔ تھوڑی دیر بعد وہ تینوں ہی مایوس ہو کر نیچے اتر رہے تھے۔

ان میں سے کسی ایک کا دھیان بھی درخت کی طرف نہیں گیا تھا! نیچے اترنے کے

بعد دو تو فوراً ہی جیپوں کی طرف بھاگے جب کہ تیسرے نے مندر کے دروازے پر اسی لڑکی کو کسی نام سے پکارا۔ لڑکی باہر آگئی۔ اس مرتبہ اس نے اپنے بدن کو بڑے سلیقے سے ڈھانپ رکھا تھا اور بڑے باوقار انداز میں نپے تلے قدم اٹھاتی جیپ کی طرف جارہی تھی۔ اس کے اطوار سے تو بظاہر یہی اندازہ لگایا جاسکتا تھا کہ وہ ان سب میں سینئر ترین آفیسر ہو سکتی تھی۔

پہلی جیپ بھی لڑکی اور اس کے ساتھیوں کے سوار ہوتے ہی ہوا ہوگئی۔ دونوں جیپیں نزدیکی کچی سڑک کی طرف بھاگ رہی تھیں۔ سڑک کے کنارے آکر ان لوگوں نے دو تین مرتبہ ہارن بجائے۔ رات کے سناٹے میں جیپوں کے ہارن بجانے کی آوازیں کسی دھماکے سے کم نہیں تھیں جس درخت پر خان بیٹھا تھا۔ اس سے اچانک ہی کئی پرندے پھڑپھڑا کر اڑے تھے۔ یہی صورت حال دوسرے درختوں پر بھی پیش آئی تھی۔

جیپوں کے ہارن دیتے ہی اس کے سوار جو اتر کر بڑی پھرتی سے چاروں طرف پھیل گئے تھے اب اتنی ہی پھرتی اور تیزی سے واپس جیپوں کی طرف بھاگے آرہے تھے۔ ان کے سوار ہوتے ہی دونوں جیپیں پھر کچی سڑک پر دوڑنے لگیں اور جلد ہی خان کی نظروں سے اوجھل ہوگئیں۔



ان لوگوں کی روانگی کے قریباً پانچ چھ منٹ بعد خان دوبارہ مندر کی چھت پر پہنچ چکا تھا۔ بھلے کچھ عرصے ہی کے لیے سہی وہ ہانکا کرنے والوں سے محفوظ ہو چکا تھا---- لیکن بہت دیر تک نہیں! خان بخوبی جان سکتا تھا کہ مقامی ہوم گارڈز سے تو اس کی جان چھٹتے چھٹتے ہی چھٹ سکتی تھی۔ ان لوگوں نے میلوں تک اس علاقے کو گھیرے میں لے رکھا تھا۔ اور اس مندر جیسے ابھی اور نجانے کتنے جال اس کے راستے میں بچھے ہوئے تھے۔

مندر کی چھت پر پہنچ کر اس نے ایک لمحے کے لیے اپنی حالت پر نظر ڈالی اور



موجودہ صورتحال کے متعلق سوچ کر مسکرادیا------اسے بجائے خوف کے دشمن کی بے بسی پر رحم آرہا تھا۔ جو شکاری کتوں کی طرح اس کو کھوج رہا تھا اور وہ ان کے ہاتھوں میں آکر پھسل گیا۔

حالات کی سنگینی پر غور کرتے ہوئے اس نے ایک مرتبہ پھر خود سے عہد کیا: کہ وہ پکے پھل کی طرح دشمن کی جھولی میں گرنے کی بجائے مرجانے کو فوقیت دے گا۔

مندر کی چھت پر کھڑے کھڑے اس نے آسمان کی طرف نظریں دوڑائیں: حد نگاہ تک اسے ایک ستارہ بھی آسمان پر چمکتا دکھائی نہ دیا----- چھوٹی چھوٹی ٹکڑیاں جنہوں نے سرشام ہی آسمان پر نمودار ہونا شروع کردیا تھا اب ایک تسلسل سے اکٹھی ہو کر پھر بادل کی شکل اختیار کرنے لگی تھیں۔

ہوا کی شدت میں آہستہ آہستہ اضافہ ہو رہا تھا۔ پھر اچانک ہی اسے ہوا میں خنکی بڑھنے کا احساس ہوا جو اس بات پر دلالت کر رہا تھا کہ دور کہیں بارش ہو رہی ہے۔

اس کے عزم مستقل اور ارادے کی پختگی پر شاید قدرت بھی اسے کسی انعام سے نوازنا چاہتی تھی۔ وہی ہوا----- جیسے ہی وہ مندر کی سیڑھیاں اتر کر نیچے آیا۔ ٹپ ٹپ کرتی بارش کی بوندیں اس کے استقبال کو لپکیں بے اختیار اس کے دل میں احساس تشکر جاگا۔ وہ اس نعمت خداوندی پر جھوم ہی تو اٹھا۔ مندر میں رک کر ایک لمحہ بھی ضائع کرنے کی بجائے اس نے رخت سفر باندھا۔

اپنے زیر جامہ کی ایک محفوظ جیب سے پیراشوٹ برساتی نکال کر اس نے برساتی کی تہیں کھولیں اور پہن لی۔ آسمان پر سیاہ گھٹائیں چھانے کی وجہ سے اس طرف سے کسی بھی راہنمائی کی توقع عبث تھی۔ صحیح سمت متعین کر کے وہ بے دھڑک اسی طرف چل دیا۔



پچھلے تین چار گھنٹوں کی مسلسل بھاگ دوڑ نے اسے ذرہ بھر بھی تو متاثر نہیں کیا تھا۔ اس کے قدم اسی مضبوطی اور اطمینان سے اٹھ رہے تھے جس طرح اس مہم کے آغاز میں اٹھے تھے۔ بارش میں بھیگ کر وہ خاصا سکون محسوس کرنے لگا تھا۔

شفق پر اب پو پھوٹنے لگی تھی اور آسمان پر گہرے بادل چھا جانے کے باوجود ایک سرخ لکیر اسے دور مشرق میں پھیلتی نظر آ رہی تھی۔ اس لکیر نے ماحول پر اپنی گرفت آہستہ آہستہ مضبوط کرنا شروع کر دی تھی اور آسمان جو اس سے پہلے بالکل سیاہ ہو رہا تھا۔ اب قدرے گلابی نظر آنے لگا تھا۔

صبح کی آمد آمد تھی اور اسے ابھی ایک لمبی مسافت پاٹنا تھی۔ اس مرتبہ اس نے بظاہر تمام احتیاطیں بالائے طاق رکھ کر کچی سڑک کے ساتھ ساتھ چلنا شروع کر دیا تھا۔ خان کو اندازہ تھا کہ اس سڑک کا خاتمہ اسے اس قصبے سے باہر پکی سڑک تک لے جائے گا جس کے بعد اس کے لیے قدرے سہولت ہو گی۔

بارش کی رفتار کے ساتھ ساتھ اس کے قدموں میں بھی تیزی آتی جا رہی تھی۔ ہوا کی شدت میں بھی اب بارش کے ساتھ ساتھ اضافہ ہونے لگا تھا اور ہوا کے بھیگے ہوئے تھپیڑے اس کے جسم پر بوچھاڑ کی طرح برس رہے تھے۔ اپنی سمت صحیح رکھنے کے لیے وہ اب تک تین چار مرتبہ رک کر اندازہ کر چکا تھا۔



کچی سڑک کا خاتمہ بالآخر حسب توقع ایک پکے راستہ پر ہوا۔ بارش کی شدت میں اب خاصی کمی آ گئی تھی۔

تیز ہوا بادلوں کو اڑا کر دور لیے جا رہی تھی! ابھی تک دور دور تک اسے کسی ذی ہوش کا نام و نشان نظر نہیں آیا تھا۔ ممکن ہے نزدیکی آبادی کے لوگ بیدار ہو چکے ہوں۔ لیکن کسی نے ابھی تک گھر سے نکلنے کی ہمت نہیں کی تھی۔



رات بھر کی مسلسل بھاگ دوڑ کے اثرات اب اس کے جسم نے قبول کرنے شروع کر دیئے تھے۔ بارش کی وہ مسلسل بوچھاڑیں جو اسکے بدن پر برسی تھیں۔ انہوں نے اب اپنا اثر دکھانا شروع کر دیا تھا۔ اس کے جسم میں آہستہ آہستہ درد جاگنے لگا تھا۔ اس کے ساتھ ہی اسے بخار کا احساس ہوا، لیکن اس نے اس سب کچھ پر قابو پانا تھا جس کے لیے ذہن کی بیداری ضروری تھی۔

صبح کی آمد نزدیک دیکھ کر اس نے قریبی درختوں کے جھنڈ کا رخ کیا۔ اپنی کمر سے بندھے کینوس کے تھیلے کو کھول کر اس نے مقامی دیہاتوں میں عام طور پر پہنا جانے والا کھلے پائنچوں کا لکیر دار پائجامہ اور کرتہ نکال لیا۔ اپنے جسم سے چپکے گیلے کپڑے بھی اس نے الگ کر دیے۔

اس مختصر سے تھیلے سے مقامی موچیوں کی بنی ہوئی دیہاتی طرز کی ایک جوتی بھی برآمد ہوئی تھی! اپنے گیلے کپڑے اس نے اسی تھیلے میں ٹھونس دیے خشک کپڑے پہنے اور تھیلے کو قریبی کھیت کی مٹی میں دبا دیا۔ فی الوقت تو یہی اس کا مکمل اسباب تھا۔

قریبی مندر کے لاؤڈ سپیکر اچانک ہی جاگے اور چنگھاڑنے لگے تھے کوئی ڈوبتی عمر کا پروہت الٹے سیدھے اشوک بڑی تیزی سے پڑھ رہا تھا بالکل ایسے ہی جیسے یہ اس کے لیے کوئی معمول کی کارروائی تھی جسے بہرحال اسی کے ہاتھوں انجام پانا تھا۔

مندر کے پس منظر میں نظر آتے دیہاتی گھروں کی روشنیاں بھی اب جلنے لگی تھیں۔ وہ جس علاقے میں پہنچ چکا تھا وہاں بجلی موجود تھی۔ یوں تو اب وہ کم از کم سرحد پر پھیلے سیکورٹی کے وسیع جال کو توڑنے میں کامیاب ہو چکا تھا لیکن اب بھی وہ اتنا ہی غیر محفوظ تھا جتنا کہ اس مہم کے آغاز پر۔

عابد خان کو علم تھا، کہ بھارتی سیکورٹی کا جال تہہ در تہہ پھیلتا چلا جاتا ہے اور ایسے کئی تانے بانے ابھی اس کے راستے میں بکھرے پڑے ہیں۔

گاؤں کی جلتی روشنیاں اس بات پر دلالت کر رہی تھیں کہ زندگی اب یہاں بیدار ہونے لگی ہے۔ خان نے ہوشیار اور چوکنے چیتے کی طرح اپنی نظریں چاروں طرف دوڑائیں۔ اس کی پشت پر اور دائیں بائیں بھی حد نگاہ تک کھیتوں کے وسیع سلسلے پھیلتے چلے گئے تھے۔ کہیں کہیں ہریالی کے بیچوں بیچ کچے مکانات کا سلسلہ بھی سر اٹھاتا دکھائی پڑتا تھا۔

سورج نے اب مشرق کی سمت سے اپنی لہورنگ روشنیاں آسمان پر بکھیرنا شروع کردی تھیں اور سرخ دہکتے الاؤ کا ایک ہالہ حد نگاہ تک پھیلنے لگا تھا۔ چند ثانیے اس جانب ٹکٹکی لگا کر خان نے کچھ سوچا پھر ایک فیصلے پر پہنچ کر مطمئن ہو رہا۔ ابھی تک سورج نے اپنا چہرہ باہر نہیں نکالا تھا۔ شاید اس نوجوان کے عزم کے سامنے اسے سر اٹھانے کی جرات ہی نہیں ہو رہی تھی۔

خان نے کچھ وقت گزار کر کم از کم دوپہر کے بعد وہاں سے نکلنے کا فیصلہ کیا تھا اور اب اسے دوپہر تک کا یہ وقت بہر حال یہاں گزارنا تھا۔ پہلے اس نے یہی سوچا کہ کھیتوں کے سلسلہ ہی میں چھپ کر بیٹھ رہے لیکن اب وہ اپنی ظاہری حالت بگاڑنے کا خطرہ بھی مول نہیں لے سکتا تھا کیونکہ بہر حال یہ دن کا وقت تھا اور وہ کسی کی بھی نظروں میں آسکتا تھا۔

اس نے چاہا صبح دس بجے تک کا وقت کم از کم مندر کے ارد گرد گزار دے جہاں اکثر لوگوں کا آنا جانا لگا رہے گا اور اس کی طرف شاید ہی کوئی متوجہ ہوتا اسے اندازہ تھا کہ ابھی تک تو مندر میں سوائے پروہت اور دو تین پنڈتوں کے اور کوئی نہیں پہنچا ہوگا۔ وہ مندر میں بھی اس وقت داخل ہونا چاہتا تھا جب وہاں خاصے لوگ آچکے ہوں۔

یہی کچھ سوچتا خان وہاں سے ہٹ کر درختوں کے اس سلسلے کی طرف چل دیا جو گاؤں سے مندر کو جانے والے راستے پر اسے نظر آرہا تھا یہاں اسے تھوڑی دیر تک



چھپنے کے لیے بہر حال جگہ میسر تھی۔

مندر کی طرف اب لوگوں کی آمد و رفت خاصی بڑھ گئی تھی۔ سامنے کا سارا ماحول ہی اب سورج کی روشنی میں نمایاں ہونے لگا تھا۔ رات کی شدید بارش سے دھلے ہوئے درخت اور سبزہ آنکھوں کو بہت بھلا دکھائی دے رہا تھا۔ ایک تازگی اور تراوٹ سی اسے اپنے اندر اترتی محسوس ہوئی۔ ایک مرتبہ پھر دو تین گہری سانسیں بھر کر وہ درختوں کے جھنڈ سے باہر نکل آیا۔ اب اس کا رخ بھی مندر کی طرف تھا۔

اپنے دونوں بازو فضا میں پھیلا کر اس نے زوردار انگڑائی لی اور بدن میں موجود توانائیوں سے مطمئن ہو کر نپے تلے قدموں سے مندر کی طرف چل دیا۔ مندر کے لاؤڈ سپیکروں کے شور میں اب گوردواروں کا بے ہنگم سا شور بھی شامل ہو گیا تھا۔ شاید یہاں ہندو آبادی سکھوں سے کم تھی اسی لیے نزدیکی تین چار دیہاتوں کے لوگ اس مندر میں آتے تھے۔

لاؤڈ سپیکر اتنی زور زور سے چلا رہے تھے کہ اسے کسی کی کوئی بات سمجھ نہیں آ رہی تھی۔ گاؤں کی طرف سے آنے والے راستے کا ایک موڑ مڑتے ہوئے اچانک ہی اس کی نظر ان دو گنجے سر والے ہندوؤں پر پڑی تھی جنھوں نے اپنی دھوتیاں ایک مخصوص انداز میں اوپر کو چڑھا رکھی تھیں، ہاتھوں میں پیتل کی گڑویاں پکڑے وہ دونوں کھیتوں کی سمت جا رہے تھے۔ ماتھے پر لگی چاک کی تین لکیروں نے دونوں کے چہروں پر برستی لعنت میں قدرے اضافہ کر دیا تھا۔ دونوں ہی منہ میں انٹ شنٹ جاپ کرتے ایک دوسرے کے تعاقب میں چلے آ رہے تھے۔

خان پر نظریں پڑتے ہی وہ ایک لمحے کے لیے ٹھٹھکے شاید نئے چہرے نے انہیں متجسس کر دیا تھا اس سے پہلے کہ ان کے کھلے منہ کے دھانے کوئی زہر اگلتے خان کے ہاتھ بے اختیار سینے کی طرف اٹھے اور اس نے ہاتھ باندھ کر بڑے درباری قسم کے

ہندوؤں کے سے انداز میں انہیں "رام رام" کہہ دیا۔

"رام۔رام"------دونوں کے منہ سے بادل نخواستہ نکلا۔

اس سے پہلے کہ وہ مزید کچھ پوچھیں خان "جے بھوانی" "جے بھوانی" "جے بھوانی" کی دھائی دیتا تیزی سے ان کے نزدیک سے آگے گزر گیا۔

دونوں ہونقوں کی طرح اسے منہ اٹھائے دیکھتے رہے۔ جب اس نے پلٹ کر بھی ان کی طرف نہ دیکھا تو وہ انٹ شنٹ الاپتے وہ دوبارہ اپنی منزل کی طرف چل دیے۔

مندر کے باہر ہی اسے خاصے لوگ نظر آنا شروع ہو گئے تھے۔ اندر "بھجن کتھا" اپنے عروج پر تھی۔ ہارمونیم، ڈھولک اور چھینوں کے ساتھ کورس کی شکل میں مل کر گانے والوں کی عجیب و غریب اور بے سری آوازوں نے ایک حشر برپا کیا ہوا تھا۔ خان کو یہاں آکر دوبارہ خوامخواہ اپنے سر میں درد محسوس ہونے لگا تھا۔

اس نے دوسرے لوگوں کی دیکھا دیکھی اپنے جوتے اتار کر ایک طرف رکھ دیئے! دو تین سیڑھیاں چڑھنے کے بعد مندر کی عمارت آگئی تھی۔ مندر خاصا پرانا اور شکستہ حال دکھائی دے رہا تھا۔ اس نے ایک کونے میں لٹکتی گھنٹیوں میں سے ایک کو زور زور سے بجا کر پھر "جے بھوانی" پکارا اور آگے بڑھ گیا۔ اچانک ہی اندر پھیلی "دھوف" اور "اگربتیوں" کی خوشبو کا بھبھوکا اس کی ناک میں گھس آیا۔

سامنے ہال نما کمرہ عورتوں اور مردوں سے بھرا پڑا تھا۔ ایک کونے میں "بھجن کتھا" کرنے والے اپنا گلا پھاڑ رہے تھے اور دوسرے کونے میں ایک پروہت دیوی کے سرہانے بیٹھا عبادت کو آنے والوں سے کچھ نہ کچھ اینٹھنے کے چکر میں نظر آرہا تھا۔

مندر کے نزدیک پہنچنے سے پہلے عابد خان نے اپنے ڈھیلے ڈھالے کرتے کی ایک جیب میں زیر جامہ سے سوا روپیہ نکال کر الگ رکھ لیا تھا۔

اس نے بڑے پرانے برہمنوں کی طرح کھڑے ہو کر دونوں ہاتھ سینے پر باندھتے



ہوئے سر کو جھکایا۔ پھر گھٹنوں کے بل جھک کر سامنے رکھی مورتی کے قدموں میں سوا روپیہ رکھ کر دوبارہ ہاتھ سینہ پر باندھ لیے۔

پجاری نے اپنے سامنے دھرے تھال میں انگلی لگائی اور منہ سے کچھ الاپتے ہوئے اس کے ماتھے پر تلک جما دیا۔ خان نے دوبارہ دیوی کے چرن چھوئے اور اٹھ کر کھڑا ہو گیا۔ پانچ چھ قدم وہ انہی الٹے پاؤں پر چلا تھا پھر اس نے چاہا کہ اپنا رخ بھجن کتھا کرنے والوں کی طرف موڑے۔

جیسے ہی اس نے گردن گھمائی اچانک ایک برقی رو اس کے سارے بدن میں دوڑ گئی: اس کی نظریں ایک کونے میں کھڑی اس دیوی پر پڑیں جسے اس نے آج رات ہی اس "پراسرار مندر" میں دیکھا تھا لیکن یہاں وہ رات کی نسبت بالکل بدلی ہوئی تھی۔ اس نے بڑے سلیقے سے دوپٹہ اپنے سر پر سجا رکھا تھا اور مخصوص طرز کے مذہبی براہمن گھرانوں کی کوئی انتہائی کم عمر لیکن بڑی ہی مدبر لڑکی دکھائی دے رہی تھی۔

اس لمحے خان کے لیے باعث تسکین صرف یہی بات تھی کہ اس لڑکی نے رات اسے نہیں دیکھا تھا۔ وہ ایک لمحے کے لیے گڑبڑایا ضرور تھا لیکن فولادی اعصاب کے مالک خان نے دوسرے ہی لمحے خود کو مکمل نارمل کر لیا۔

دشمن کا جال پھیلتا جا رہا تھا۔ یوں لگتا تھا جیسے وہ لوگ خان کو ہر قیمت پر گرفتار کرنے پر تلے ہوئے تھے۔ اسے یہ خوش فہمی تو کبھی رہی نہیں تھی کہ جس مندر میں وہ جا رہا ہے وہاں اس کے استقبال کے لیے کوئی موجود نہیں ہو گا لیکن یہ بات تو اس کے وہم و گمان میں بھی نہیں آسکتی تھی کہ یہاں پھر وہی رات والی دیوداسی اس کی منتظر ہو گی۔

رات درختوں کی شاخوں میں چھپے ہوئے خان نے اس کی باوقار چال سے اس بات کا اندازہ بھی بخوبی لگا لیا تھا کہ یہ انٹیلی جنس کی کوئی بڑی افسر ہے۔ لڑکی کے چہرے پر پھیلی آنکھوں میں نجانے ایسا کیا سحر تھا کہ خان کو اس کے چہرے سے نگاہیں ہٹانے میں

بڑی دقت پیش آ رہی تھی۔



جانے کیا جادو تھا ان آنکھوں میں------!!

بدقت تمام اس نے اپنی توجہ دوسری طرف مرکوز کی اور قریب ہی ایک کونے میں تھوڑی سی جگہ خالی دیکھ کر وہیں بیٹھ گیا۔

تھوڑی دیر بعد ہی وہ بڑے خشوع و خضوع کے ساتھ کتھا کرنے والوں کی آوازوں کے ساتھ آواز ملا کر گا رہا تھا۔ اس دوران کن اکھیوں سے دو تین مرتبہ لڑکی کی طرف بھی دیکھ چکا تھا جو حاضرین کی موجودگی سے بالکل بے نیاز ایک کونے میں بیٹھی بھجن کتھا میں مستغرق تھی۔

ایک مرتبہ جب خان نے چوری چھپے اس کی طرف دیکھنا چاہا تو اچانک ہی دونوں کی نظریں آپس میں ٹکرا گئیں۔ فوراً ہی اس نے اپنی نظر دوسری طرف پھیر لی تھی۔ لیکن اس دوران شاید لڑکی نے اس کی چوری پکڑ لی تھی اس لیے جب ان نے دوبارہ کن اکھیوں سے اسے دیکھنا چاہا تو لڑکی پہلے سے اس کی طرف متوجہ تھی۔

جیسے ہی خان کی نظریں اس سے ٹکرائیں وہ مسکرا دی۔ خان جھینپ سا گیا لیکن لڑکی کی بے باکی میں کوئی فرق نہ پڑا۔

وہ کتھا کی طرف متوجہ ہو گیا۔

دوبارہ اس نے گو کہ لڑکی کی طرف چوری چھپے بھی دیکھنے کی ہمت نہیں کی تھی لیکن وہ محسوس کر سکتا تھا کہ لڑکی اب بھی اسی کی طرف متوجہ تھی! عبادت کو آنے والے اب واپس لوٹنے لگے تھے۔

روزانہ آنے والوں میں سے ایک دو نے خان کے اجنبی چہرے کو متجسس نگاہوں سے دیکھا لیکن ان نظروں میں تشکیک نہیں تھی۔ اس نے جیسے ہی اٹھنے کا ارادہ کیا۔



اچانک ہی ایک درمیانی عمر کا گنجے سر والا ہندو اندر داخل ہوا۔

اس کی نظریں لڑکی پر جمی تھیں۔ خان نے واضح طور پر محسوس کر لیا کہ اس نے آنکھوں ہی آنکھوں میں لڑکی سے استفسار کیا تھا یا پھر اسے کچھ اشارہ کیا تھا۔ لڑکی نے بھی آنکھوں ہی آنکھوں میں جواب دیا۔ دونوں کی طرف دیکھنے کی یہاں کسے مہلت نصیب تھی بس ایک خان تھا جس کی چھٹی حس نے اس کی راہنمائی اس طرف کر دی تھی۔

گنجا اب لڑکی کے نزدیک ہونے لگا تھا۔ پھر وہ مورتی کو ماتھا ٹیک کر اس کے نزدیک ہی بیٹھ گیا۔ دونوں اس طرح جھک کر ایک دوسرے سے باتیں کر رہے تھے کہ کسی کو شک نہیں ہو سکتا تھا۔

خان نے اچانک ہی اٹھنے کا پروگرام ملتوی کر دیا تھا اس کے بجائے گنجا اٹھ کھڑا ہوا ----شاید اسے لڑکی نے کوئی بریفنگ دی تھی جس پر وہ عمل کرنے جا رہا تھا۔

بھجن سنتے سنتے اب اس کا سر دوبارہ درد کرنے لگا تھا۔ یوں بھی اب سورج خاصا چڑھ آیا تھا اور لوگوں کی اچھی بھلی آمد و رفت شروع ہو چکی تھی۔ اس نے اب یہاں سے اٹھ جانے کا فیصلہ کر لیا تھا۔

عین ان لمحات میں جب وہ اٹھنے کے لیے پر تول رہا تھا اس نے لڑکی کو اپنی طرف آتے دیکھا۔ اس کے چہرے پر مسکراہٹ کھیل رہی تھی اور آنکھوں میں "دعوت" کا سا انداز سمٹ آیا تھا۔ یہ خطرے کی گھنٹی تھی جو فوراً ہی خان کے ذہن میں بجنے لگی۔ اس نے ذہنی اور جسمانی طور پر خود کو کسی بھی آمدہ طوفان کے مقابلے کے لیے تیار کیا اور اٹھ کھڑا ہوا!!



لڑکی کے وہاں پہنچنے تک وہ خود لوگوں کے درمیان سے راستہ بناتا ہوا دروازے کی طرف بڑھنے لگا۔ لڑکی کا رخ مخالف سمت سے اس طرف تھا۔ دروازے سے چند قدم

پہلے ہی وہ بالکل اس کے نزدیک آ گئی پھر اچانک ہی اس سے ٹکرا بھی گئی۔ یہ ٹکراؤ بڑا جان لیوا اور الجھا دینے والا تھا لیکن خان کا ذہن پوری طرح بیدار تھا۔

لڑکی نے گو کہ اس ٹکراؤ کے اچانک ہو جانے کی شاندار ایکٹنگ کی تھی، لیکن خان بخوبی اندازہ کر سکتا تھا کہ ایسی کوئی بات نہیں اور یہ لوگ اب اس کی چھان بین کیے بغیر اسے یہاں سے نکلنے نہیں دیں گے۔

”شما کیجئے“------لڑکی نے اٹھتے ہوئے کہا۔

”کوئی بات نہیں------“اس نے خود کو بالکل نارمل رکھا اور اٹھ کر باہر کو لپکا۔

لڑکی اس کے تعاقب میں تھی۔ باہر رکھے جوتے پہنتے ہوئے اس نے آنکھوں ہی آنکھوں میں باہر کے ماحول کا جائزہ لے لیا تھا۔ اسے گنجے کے علاوہ بھی دو ایک اور چہرے مشکوک نظر آ رہے تھے۔ یہ لوگ بظاہر بالکل لاتعلق سے ایک دوسرے سے الگ تھلگ بکھرے ہوئے کھڑے تھے۔

”کہاں جائیں گے آپ؟“لڑکی نے اچانک ہی اس پر سوال داغ دیا۔

”شہر کی طرف“------اس نے جھکے جھکے جواب دیا۔

”مجھے بھی ادھر ہی جانا ہے۔ چلو اچھا ہے ساتھ رہے گا۔“لڑکی نے فوراً ہی کہہ دیا۔

خان نے کوئی جواب نہ دیا۔ یہاں وہ اس کی کسی بات کا جواب بھی نہیں دے سکتا تھا۔ اسے ڈانٹ بھی نہیں سکتا تھا۔ اگر وہ اس کی پیش کش ٹھکرا دیتا تو بھی اس معاشرے میں یہ بڑی عجیب سی بات ہوتی اور وہ خوامخواہ مشکوک ٹھہرتا۔

”چلیئے“------اس نے اچانک ہی تن کر کھڑے ہوتے ہوئے لڑکی سے کہا۔

دونوں مندر سے باہر جانے والے راستے کی طرف چل دیے۔ خان نے خود کو صورتحال سے بالکل لاتعلق ظاہر کرنے کی اپنی سی کوشش کر ڈالی تھی، لیکن اسے احساس ہو رہا تھا جیسے دل کی دھڑکن بے قابو ہوتی جا رہی ہے۔ اس احساس نے کہ اس



کے لاشعور میں دور دور تک بھی کہیں خوف موجود ہے اسے بڑی الجھن میں مبتلا کر دیا تھا۔ اسے خود پر غصہ آنے لگا تھا کہ آخر لاشعوری طور پر ہی سہی وہ خود کو خوفزدہ کیوں محسوس کر رہا ہے۔

نئے ذہنی رویے نے اب اس کے اندر بہت دور کہیں لرزتی خوف کی پرچھائیں بھی ختم کر ڈالی تھیں اور وہ ایک مرتبہ پھر مکمل طور پر اپنے آپ میں واپس لوٹ آیا تھا۔ کسی بھی لمحے۔ کسی بھی صورتحال سے ٹکرانے کے لیے بالکل تیار۔

اس کی چھٹی حس نے اس بات کا احساس دلا دیا تھا کہ اس کے ساتھی سائے کی طرح اس کے پیچھے لگے ہوئے تھے اور کسی لمحے اگر اس لڑکی کو خان پر شک گزرا تو اس کا صرف ایک اشارہ خان کے لیے کافی ہو گا۔

”کہاں رہتے ہیں؟“------لڑکی نے دوبارہ اسے کریدا۔

”آپ کہاں رہتی ہیں؟“------اس نے الٹا سوال کر دیا۔

”اوہ شاید آپ برا مان گئے۔ دراصل میں نے آپ کو یہاں پہلی مرتبہ دیکھا۔“

ٹھیک دیکھا ہے میں یہاں پہلی مرتبہ ہی آیا ہوں! یہ جو ریلوے لائن کے پرلی طرف گاؤں ہے وہاں میں آیا ہوں، میری بہن یہاں بیاہی گئی ہے ------میرے جیجاجی ادھر بی ایس ایف میں ہوتے ہیں“------وہ لڑکی کو بولنے کا موقعہ بھی نہیں دے رہا تھا۔

”کیا کرتے ہیں آپ وہاں؟“------

”پڑھتا ہوں فورتھ ایئر میں۔“

”اب شہر بھی بتا ہی دو“------لڑکی کا لہجہ خاصا بے تکلف ہو چلا تھا۔ وہ بڑی حوصلہ مندی سے خود کو سنبھال رہا تھا۔

”لدھیانہ“------

"اوہ ------یوں کہو ناں۔ ہم بھی وہاں کے ہیں۔ ماڈل ٹاؤن میں گھر ہے ہمارا۔ میں بھی یہاں مہمان آئی ہوں۔ اپنے چچا کے گھر۔ وہ پولیس کے افسر ہیں اور یہاں ان کی ڈیوٹی لگی ہے۔"

------"ارے! میں نے تو تمہارا نام ہی نہیں پوچھا ------" اس نے اس دفعہ باقاعدہ خان کے بازو پر ہاتھ بھی مار دیا تھا۔

"راج کمار" ------اس نے متانت سے کہا۔

"میں بملا ہوں۔ بملا چٹوپادھیائے۔ میں بھی گریجویشن کر رہی ہوں۔ خالصہ کالج سے۔ کونسا کالج ہے آپ کا؟"

لڑکی واقعی سدھائی اور سمجھائی ہوئی لگتی تھی اور خان محسوس کر سکتا تھا کہ یہ اکیلی بھی نہیں ہے۔ اس کے لیے کوئی بھی مسئلہ پیدا کر سکتی ہے۔ جیسے ہی اسے خان پر شک ہوتا۔ وہ اپنے ہمراہیوں کو اشارہ کرتی اور ------اس سے آگے وہ کچھ سوچنا بھی نہیں چاہتا تھا۔ یہ بھی ممکن تھا کہ اسے خان پر شک ہو بھی چکا ہو اور اب وہ اس کی تصدیق یا مزید کسی کلو کی تلاش میں ہو۔

"بہت خوشی ہوئی آپ سے مل کر۔ کاش یہ ملاقات لدھیانہ میں بھی ہوتی رہے"
------اس نے اچانک ہی ایک فیصلے پر پہنچنے کے بعد اپنا لہجہ بدل لیا تھا۔

"اوہ کیوں نہیں ------کیوں نہیں ------" لڑکی نے اس مرتبہ پھر بڑی بے تکلفی سے اس کے کندھے پر ہاتھ مارا۔

جس راستے پر وہ چلے جا رہے تھے اس کے دونوں طرف کھیتوں کا وسیع سلسلہ پھیلا ہوا تھا اور ان کھیتوں کے بیچوں بیچ چلنے والے اسے نظر بھی نہیں آ سکتے تھے۔ عین ممکن تھا کہ اس کے ساتھی اس سلسلے میں کہیں کسی گوشے میں چھپے، ان کا تعاقب کر رہے ہوں۔

ریلوے لائن ان کے نزدیک آ گئی تھی پھر اسے گاڑی کے انجن کی آواز بھی سنائی



دینے لگی۔ فوراً ہی اس کا ذہن پلٹا اور اس نے ایک فیصلہ کر لیا۔ لڑکی سے نجات حاصل کرنے اور اپنے تعاقب میں آنے والوں سے بچ کر نکل جانے کا فیصلہ!

دونوں ریلوے لائن کے نزدیک پہنچ چکے تھے یہاں کوئی پھاٹک نہیں بنایا گیا تھا کیونکہ یہ کوئی عام گزرگاہ نہیں تھی۔ وہ لائن سے ذرا ہٹ کر کھڑے ہو گئے تا کہ گاڑی گزرنے کے بعد ہی دوسری طرف جائیں۔ اس دوران خان لڑکی کو ایسی نظروں سے دیکھ رہا تھا جو واقعی کسی بھارتی ہندو نوجوان کی نظریں کہلا سکیں۔ ہوس اور اشتہا سے بھرپور نظریں ------گاڑی نزدیک آ رہی تھی۔ اور نزدیک۔ اب اس کا انجن بمشکل پندرہ بیس گز دور رہ گیا جب وہ اچانک لڑکی کی طرف گھوما:

اس نے اپنے بازو سیدھے کیے اور پوری قوت سے دو ہتڑ اس کے سینے پر مارا۔ لڑکی کے لیے یہ حملہ اتنا غیر متوقع اور اچانک تھا کہ وہ صدمے ہی سے چکرا کر رہ گئی---لڑھکنیاں کھاتی دور جا گری اور شاید زمین پر گرتے ہی بے ہوش بھی ہو گئی تھی۔

لیکن خان اس کی حالت دیکھنے کے لیے رکا کب تھا؟



انجن بمشکل دس گز دور تھا جب وہ اپنے قدموں پر اچھلا اور اتھلیٹوں کی طرح اپنے جسم کو تولتا ہوا ایک لمبی زقند بھر کر ریلوے لائن کے پار جا گرا۔

------اس کے اس عمل کا مکمل نظارہ اگر کسی نے گاڑی میں سے کیا بھی تھا۔ تو بھی اس کا کچھ نہیں بگڑ سکتا تھا۔ کیونکہ لڑکی اور اسکے درمیان خاصی لمبی ٹرین حائل تھی۔

خان دیوانہ وار کھیتوں کے اندر ہی اندر بھاگ رہا تھا۔ اس کے حساس کانوں نے اس دوران ریوالور سے کی جانے والی فائرنگ کی آواز سن لی تھی گو کہ ٹرین کے شور میں آوازیں خاصی دبی ہوئی تھیں لیکن اس کے باوجود یہ جان گیا تھا کہ لڑکی کے ہمراہی ہیں فائرنگ کر کے شاید اپنی بوکھلاہٹ کو کسی طور کم کرنے میں کوشاں تھے۔

اتنی خطرناک صورت حال کے باوجود ان لوگوں کی بے بسی پر بھاگتا ہوا خان مسکرائے بغیر نہ رہ سکا: وہ چشم تصور سے ریلوے لائن کے دوسری طرف موجود ان لوگوں کو غصے سے ہونٹ کاٹتے دیکھ رہا تھا۔

جب تک گاڑی گزرتی اور وہ لوگ لائن عبور کر کے دوسری طرف آتے۔ عابد خان ان کی نظروں سے اوجھل ہو چکا تھا۔ وہ گھنے اور اونچی اونچی کماد کی فصل سے بھرے کھیتوں میں دو ڈھائی فرلانگ دور جا چکا تھا۔

اس کی سانس دھونکنی کی طرح چل رہی تھی۔ پچھلے بیس گھنٹوں سے وہ اپنے آپ سے اعصاب شکن جنگ لڑ رہا تھا۔ لیکن حوصلہ ہارنا تو جیسے اس نے سیکھا ہی نہیں تھا۔ کھیتوں کے سلسلے سے اب وہ باہر نکل چکا تھا اور اپنے بائیں طرف اسے وہ سڑک بخوبی دکھائی دے رہی تھی جس پر شہر کی سمت جانے کے لیے رکشہ، ٹمپو اور ریڑھے بھاگے چلے جا رہے تھے۔

اس نے اپنی رفتار کم کر کے بے ترتیب اور پھولی ہوئی سانس پر قابو پایا اور سڑک کے کنارے پہنچنے تک وہ بالکل نارمل ہو چکا تھا ----- اسے علم تھا دشمن شکاری کتے کی طرح اس کی بو سونگھتا ہوا اس کے تعاقب میں آرہا ہے لیکن وہ اتنے اطمینان سے سڑک کے کنارے کھڑا تھا جیسے ابھی ابھی فٹ بال میچ سے فارغ ہو کر آیا ہو۔

ایک ٹمپو کو نزدیک آنے پر اس نے ہاتھ کے اشارے سے روکا اور اس میں پہلے سے موجود سواریوں کے ساتھ پھنس کر بیٹھ گیا۔

ٹمپو میں موجود سواریوں نے اپنے اپنے زاویے سے اس پر نگاہیں دوڑائیں لیکن خان جان بوجھ کر کسی سے بھی آنکھیں نہیں ملا رہا تھا۔

----- یہ وہ لوگ تھے جو اکثر اسی روٹ پر سفر کیا کرتے تھے اور اپنے درمیان کسی اجنبی کو دیکھ کر ان کا چونکنا بھی ضروری تھا۔ شاید اسی لیے اس کے سامنے والی سیٹ



پر بیٹھے ایک گہری آنکھوں والے بوڑھے سکھ نے اس سے پوچھا تھا۔

"کتھوں آں (کہاں سے آئے ہو)؟"

"چندر والی" ----- خان نے پہلے ہی سے خود کو ایسی صورتحال کا مقابلہ کرنے کے لیے تیار کر رکھا تھا۔

"پروہنا ایں (مہمان ہو)؟" دوبارہ اس نے خان کی آنکھوں میں جھانکا جہاں سوائے معصومیت کے اسے اور کچھ دکھائی نہیں دے رہا تھا۔

"ہاں جی! میں امرتسر سے آیا ہوں۔" خان نے اسے ایسے پھاڑ کھانے والے لہجے میں جواب دیا کہ دوبارہ بوڑھے سکھ کو جو شکل ہی سے پولیس کا ٹاؤٹ دکھائی دے رہا تھا کوئی اور بات پوچھنے کی ہمت نہ پڑی۔

اس کے ساتھ والے کسی مسافر نے شاید خان کے تند و تیز لہجے کو بھانپ لیا تھا۔ تب ہی تو اس نے بوڑھے سکھ کو قریباً ڈانٹتے ہوئے کہا تھا: "سرپنچ کیا بن گیا ہے یار۔ مصیبت ڈال رکھی ہے اس نے۔ خواہ مخواہ لوگوں پر شک کرتا رہتا ہے۔"

"اور کیا......" ساتھ والی سواریوں نے کہا۔

شاید یہ لوگ بوڑھے سکھ سرپنچ کی عادت سے واقف تھے اور انہوں نے بطور ہندو اس بات کا برا منایا تھا کہ ان کے ایک ہندو ساتھی سے اس لہجے میں گفتگو کی جائے۔

سرپنچ نے کسی بات کا جواب نہ دیا اور چپکا ہو کر بیٹھا رہا! پھر وہ لوگ رات اپنے دیہاتوں کے گرداگرد ہونے والی ہلچل کے متعلق باتیں کرنے لگے: وہ کسی پاکستانی "گھس پیٹھیئے" کا ذکر کر رہے تھے اور ایک آدمی بڑے رازدارانہ لہجے میں دوسروں کو بتا رہا تھا کہ اس نے اپنی آنکھوں سے ایک پاکستانی جاسوس کو کنویں میں زہر ملاتے دیکھا ہے۔ اس سوال پر کہ اس نے اسے گرفتار کیوں نہیں کروایا۔ اس نے لوگوں کو بتایا کہ جب تک وہ مقامی پوسٹ پر اطلاع کرتا وہ جاسوس بھاگ گیا تھا اور "سرکار نے اب وہ

کنواں بند کروادیا ہے۔"

خان نے انہیں اپنی باتوں میں مصروف دیکھ کر خدا کا شکر ادا کیا۔

ٹمپو میں سواریاں اس بری طرح ٹھنسی ہوئی تھیں کہ باہر لٹکتا کنڈیکٹر اندر آنے کی ہمت ہی نہیں کر پارہا تھا۔ یہی بات خان کے لیے فائدہ مند ثابت ہوئی اور ایک جگہ ٹمپو رکا اسے کچھ زیادہ ہی رونق دکھائی پڑی۔ شاید یہ بے چارے نزدیکی دیہاتوں کے رہنے والے لوگ تھے جو اپنے کاروبار زندگی کے سلسلے میں شہر کی طرف جارہے تھے۔

سواریوں کی ٹانگوں کو ادھر ادھر کرتا وہ باہر نکل آیا۔ مقامی سواریون کے کرائے اسے حفظ تھے۔ اس نے روپے کا ایک نوٹ کنڈیکٹر کے ہاتھ پر رکھا اور نیچے اتر آیا۔

تھوڑی دیر بعد وہ مقامی اڈے کی طرف جارہا تھا جہاں ایک لاری سواریوں کی منتظر تھی۔



ایک خستہ حال لاری میں سوار ہو کر اب وہ شہر کی طرف جارہا تھا اور ----- شہر کے باہر بنی چونگی پر وہ اتر گیا۔

-----ریسٹ ہاؤس میں رکھا اس علاقے کا نقشہ ایک مرتبہ پھر اس کی آنکھوں کے سامنے پھیلتا چلا گیا۔ کرنل صاحب کی انگلی ایک جگہ سے اٹھ کر دوسری جگہ جاتی بالآخر اس چونگی پر آکر ٹھہر گئی۔

اسے یاد آگیا کہ یہ نہر شہر کے باہر گھوم کر شہر میں داخل ہو جاتی ہے! چونگی کے بعد شہر میں داخل ہوتے وقت اس بس کی چیکنگ کس شدت سے ہوتی؟ اس کا اندازہ تو اسے سواریوں کی باتوں ہی سے ہو گیا تھا! بس میں موجود ہر شخص کے چہرے پر ہوائیاں اڑ رہی تھیں اور وہ لوگ کسی پاکستانی جاسوس کے فرار کی کہانی سنا رہے تھے۔

مختلف منہ مختلف باتیں اور مختلف نوعیت کے تذکروں سے لطف اندوز ہوتا ہوا وہ یہاں تک پہنچ گیا تھا: "جب اس واقعے کی خبر آگ کی طرح ان قصبات میں پھیل چکی



تھی تو سیکورٹی کا کیا حال ہو گا؟"

یہی کچھ سوچ کر اس نے نہر کے کنارے کنارے چکر کاٹ کر پیدل ہی شہر تک پہنچنے کا فیصلہ کیا تھا۔ اس طرح اسے کم از کم یہ امید ضرور تھی کہ وہ سیکورٹی والوں کی قائم کردہ مختلف چیک پوسٹوں سے تو نجات حاصل کر سکے گا۔

نہر کی پٹڑی پر اکا دکا لوگ آ جا رہے تھے۔ دل ہی دل میں اس نے نہر کے دونوں اطراف دیہاتوں کے نام دوبارہ دہرائے۔

"ایک اچھے جاسوس کی بہترین پہچان یہی ہے کہ وہ کوئی بھی اگلا قدم اٹھانے سے پہلے اس کی مضمرات پر غور کرے اور ہمیشہ ایک "کور سٹوری" لے کر چلے۔"

----اس کے خضر صورت انسٹرکٹر نے اس کے لاشعور میں انگڑائی لی اور خان ایک مرتبہ پھر اسی ریسٹ ہاؤس میں پھیلے نقشے کے سامنے آن کھڑا ہوا:

نہر کی پٹڑی کا ایک موڑ گھومتے ہی وہ اچانک چونک پڑا۔

سامنے گھنے جنگلی گھاس سے ایک جیپ نکل کر باہر آ رہی تھی۔ اس کے لیے اتنا موقعہ بھی نہیں تھا کہ اپنا آگے بڑھا قدم ہی پیچھے ہٹا لے ---- کیا کروں؟ اس نے سوچا اور اسی لمحے ایک فیصلے پر پہنچ گیا۔

اس نے بڑے اعتماد سے قدم اسی طرف بڑھا دیے ---- جیپ اس کے نزدیک سے کیڑی کی چال چلتی آگے نکل گئی۔

لیکن اچانک ہی اسے بریک لگنے کی آواز سنائی دی! اس کے اعصاب کو ایک جھٹکا جیپ کے ساتھ ہی ضرور لگا تھا۔ لیکن فولادی اعصاب کے مالک خان کے لیے اپنی کسی بھی کیفیت پر قابو پانے کو صرف چند سیکنڈ ہی کافی تھے۔

"اے ٹھہر جاؤ ---- کون ہے۔" للکارنے والے کا لہجہ اس کے مدراسی ہونے کی چغلی کھا رہا تھا۔

خان اس کی آواز پر اچانک ہی پلٹا تھا۔ اس کے دونوں ہاتھ معافی مانگتے انداز میں بندھے ہوئے تھے اور چہرے پر اس نے ایک عالم کی معصومیت طاری کر رکھی تھی۔

"گریب آدمی ہے صاحب"---اس نے گھگھیاتے ہوئے کہا۔

"کدھر جائیں گا؟"---دوبارہ اسی مدراسی حوالدار نے پھاڑ کھانے والے لہجے میں اسے مخاطب کیا۔

"رنی کے" "مہاراج جی!---خان کے ہاتھ بدستور بندھے ہوئے تھے۔

ایک لمحے کے لیے اس کے ساتھ بیٹھے جوانوں نے اس کا جائزہ لیا۔ پھر کسی نے ٹھوس پنجابی لہجہ میں اسے نزدیک آنے کا حکم دیا----"ایدھر آ اوئے"----خان کی نظریں ڈرائیور کی سیٹ پر بیٹھے سکھ جمعدار پر سے پھسلتی ہوئی پچھلی سیٹ تک چلی گئی تھیں جہاں جوان اپنی گودیوں میں سٹین گنیں رکھے بظاہر ماحول سے بے خبر نظر آ رہے تھے۔ کانپتا ہوا اسی طرح ہاتھ باندھے ان کے نزدیک آ گیا۔

"کہاں کے ہو اوئے تم؟"---اسی سکھ جمعدار نے اپنی مونچھوں کو تاؤ دیا۔

"مادھو پور کے"---خان دوبارہ گھگھیایا۔

"ابے ادھر آ"---مدراسی حوالدار نے اسے نزدیک آنے کو کہا---

"مادھو پور کے"---اس نے خان کے لہجے کی بڑی بھونڈی نقل اتاری۔

جیسے ہی خان نزدیک آیا۔ حوالدار نے ہاتھ لمبا کر کے ایک زوردار تھپڑ اس کے منہ پر رسید کر دیا۔ خان الٹ کر دور جا گرا۔ جتنی پھرتی سے وہ گرا تھا اس سے زیادہ پھرتی کے ساتھ وہ اٹھ کر کھڑا ہو گیا۔ اب اس نے باقاعدہ روتے ہوئے ہاتھ باندھنے شروع کر دیئے تھے۔

"اندھا ہے کیا---- تجھے نظر نہیں آتا۔ یہ ممنوعہ علاقہ ہے۔" اسی سکھ نے خان سے کہا۔



زمین سے اٹھتے ہوئے خان نے سکھ کے چہرے پر ناگواری کے تاثرات محسوس کر لئے تھے۔ سکھ جمعدار کے ذہن نے شاید مدراسی حوالدار کی یہ حرکت پسند نہیں کی تھی اور یہ فقرہ بول کر بھی شاید وہ اسے مزید عتاب سے بچانا چاہتا تھا۔

"مجھے معلوم نہیں مالک"----اس نے روتے ہوئے اچانک ہی سکھ جمعدار کے پاؤں پکڑ لیے۔

"چل دفع ہو جا"----سکھ نے اسے بناوٹی ڈانٹ پلائی۔

خان اسے دعائیں دیتا اٹھ کر کھڑا ہو گیا اور دوبارہ اسی طرف بڑھا۔ "ابے ادھر مر"---مدراسی حوالدار نے اسے ڈانٹا اور نہر کی دوسری جانب اشارہ کیا۔

"مہاراج جی!" "رنی کے۔" وہ سامنے ہی تو ہے"----اس نے انگلی کے اشارے سے ایک سمت اشارہ کیا۔ یہاں سے ایک گاؤں کے آثار بڑے واضح دکھائی دے رہے تھے----"میں غریب آدمی کہاں اتنا لمبا چکر کاٹوں گا۔ بچہ بیمار ہے مالک!" اس نے دوبارہ ہاتھ باندھے۔

"اچھا----اچھا----جلد چلا جا----دفع ہو جا"----اسی سکھ جمعدار نے دوبارہ اس کی مسیحائی کی۔

اس سے پہلے کہ مدراسی حوالدار کوئی اگلا حکم سنائے اس نے قریباً بھاگنے کے سے انداز میں قدم آگے بڑھا دیے۔ اس کے بڑھتے قدموں کے ساتھ ہی سکھ جمعدار نے جیپ کے اگنیشن میں کنجی گھما دی تھی۔ انجن سٹارٹ ہونے کی آواز نے خان کے تنے ہوئے اعصاب ڈھیلے کر دیے تھے۔

عام حالت میں وہ کبھی اس طرح تھپڑ کھانے کی ذلت کا تصور بھی نہیں کر سکتا تھا! اچانک پڑنے والے تھپڑ نے واقعی اس کے چودہ طبق روشن کر دیے تھے۔ اس نے دل ہی دل میں ایک موٹی سی گالی مدراسی حوالدار کو دیتے ہوئے اپنے دونوں گالوں پر ہاتھ

پھیر کر انہیں سہلایا۔ اس دوران جب وہ گر کر زمین سے اٹھا تو جیپ کے ایک کونے پر بنا ایک مخصوص نشان اس کی عقابی نظروں میں آ چکا تھا۔ گو کہ اس جیپ پر اچھی طرح مٹی سے لیپا پوتی کی گئی تھی لیکن ”برچھی اور ہاتھ“ کا نشان بہر حال نمایاں تھا۔

اس نے اپنے ذہن کے کسی بڑے ہی محفوظ گوشے میں اس نشان کو محفوظ کر لیا۔ اب اس کے لیے ”رنی کے“ کی طرف جانے کے سوا اور کوئی چارہ نہیں تھا۔ ”رنی کے“ واقعی اسی گاؤں کا نام تھا جو یہاں سے بمشکل پون میل کے فاصلے پر نظر آ رہا تھا اور اسے وہی راستہ جاتا تھا جس طرف سے یہ جیپ نکل کر آئی تھی۔



اپنا گال سہلاتے ہوئے خان نے اس راستے پر اپنے قدم آگے بڑھائے۔ اس نے اپنے ذہن میں کسی بھی ممکنہ امکان کو رد نہیں کیا تھا۔ کچھ بھی ممکن تھا---اِلّا یہ بھی کہ جیپ والے کہیں چھپ کر اس کی حرکات جائزہ لے رہے ہوں۔ اگر اس نے غلط راستہ اپنایا تو وہ لوگ اس پر کوئی بھی شک کر سکتے تھے۔ اور ایک مرتبہ شک ہو جانے کی صورت میں اس کے لیے یہاں سے بچ نکلنے کے امکانات بالکل معدوم تھے۔

بمشکل ایک فرلانگ چلنے پر ہی اسے کچھ ٹرک اور جیپیں ایک جھرمٹ کی شکل میں کھڑے نظر آئے جن پر گہرے سبز رنگ کا جال اور گھاس پھونس ڈال کر انہیں بھارتی فوج نے اپنی دانست میں بڑی ہوشیاری سے کیموفلاج کر رکھا تھا۔

خان کی بیقرار نظریں بڑی بے چینی سے اس جھرمٹ کا طواف کر رہی تھیں بالآخر وہ گوہر مقصود حاصل کرنے میں کامیاب ہو گیا۔ اسی طرح کے نشانات جو اس نے پہلی جیپ پر بنے دیکھے تھے اسے یہاں بھی نظر آ گئے۔ ایک بے جان سی مسکراہٹ اس کے ہونٹوں پر رینگ گئی لیکن فوراً ہی اس نے ہونٹ بھینچ لیے جیسے مسکراہٹ پر غصہ آ گیا ہو۔

یہ راستہ کھیتوں کے بیچوں بیچ اس گاؤں تک جاتا تھا جو بد قسمتی یا خوش قسمتی سے



اب اس کی منزل تھی۔ چند قدم مزید چلنے پر اسے ایک ٹیوب ویل دکھائی پڑا۔ جس پر سکھ فوجی بڑے بڑے کچھرے پہنے غسل میں مصروف تھے اور ایک کونے میں شاید اس ٹیوب ویل کا مالک کھڑا بڑی حسرت ناک نظروں سے طرف دیکھ رہا تھا۔

”اوئے کدھر جا رہا ہے“---ایک سکھ فوجی نے جس کی داڑھی اور سر کے بال صابن کے جھاگ میں اس بری طرح ڈوبے ہوئے تھے کہ اس کی آنکھیں بمشکل کھلی دکھائی دیتی تھیں اسے ٹوکا۔

”سردار جی سامنے والے گاؤں جانا ہے۔“ وہ حسب سابق ہاتھ باندھ کر گھگیایا۔

”اوئے یہ کوئی راستہ ہے جلدی نکل جا۔“ اس نے خان کو گالی دیتے ہوئے کہا: ”اگر کسی افسر نے دیکھ لیا تو تیری ساری براہمنی نکال دے گا۔“ پھر اچانک شاید اس کی آنکھوں میں صابن اتر آیا تھا۔ اس نے سب کچھ بھول کر زور زور سے اپنے دونوں ہاتھوں سے پانی آنکھوں کی طرف پھینکتے ہوئے خان پر گالیوں کی بوچھاڑ کر دی۔

اس کے دوسرے ساتھی اس صورت حال سے خاصے لطف اندوز ہو رہے تھے اور بہت زوروزور سے قہقہے بھی لگا رہے تھے۔

لاکھ ضبط کے باوجود بھی خان کے ہونٹوں پر مسکراہٹ رینگ گئی لیکن وہ بڑی تیز رفتاری سے آگے بڑھ گیا۔ اگر وہ سکھ اس کے ہونٹوں پر مسکراہٹ دیکھ لیتا تو شاید وہ بھی اپنی ٹانگوں پر چل کر یہاں سے آگے نہ جا سکتا۔

(بحوالہ۔ وطن کی مٹی گواہ رہنا---مصنف طارق اسمٰعیل ساگر)

# اختتامیہ

گزشتہ ابواب میں کہانیوں کے انداز میں جو واقعات پیش کئے گئے ہیں ان کے مطالعے سے آپ کو اندازہ ہو گیا ہوگا کہ کوئی بھی جاسوس اپنی تربیت کے برعکس حالات پیش آنے پر ہمت نہیں ہارتا اور اسے اپنی تربیت کے برعکس حالات کسی بھی لمحے پیش آسکتے ہیں۔

ان کہانیوں کی مدد سے آپ کو گزشتہ ابواب میں بتائی گئی جاسوسی اصطلاحات اور ان کے عملی مظاہر کو بھی سمجھنے کا موقعہ ملا ہوگا۔ میں نے جاسوسی اسرار و رموز سمجھانے کے لئے زیادہ مثالیں سی آئی اے سے اس لئے دی ہیں کہ دنیا میں اب تک سب سے زیادہ جس انٹیلی جنس کے متعلق لکھا گیا ہے وہ "سی آئی اے" ہی ہے اور علم جاسوسی کے کسی بھی طالب علم کے لئے اس ایجنسی کے قیام اور ماضی کے حوالے سے اس کی کارکردگی کا جائزہ لینے سے بہت سی ایسی باتیں سمجھ آجاتی ہیں جن کا شاید عام حالات میں علم نہ ہو پائے۔ بلاشبہ سی آئی اے شاندار ماضی ہی نہیں حال اور شاید مستقبل میں بھی اپنی موجودہ حیثیت کو برقرار رکھ سکے گی اس کی وجہ اس کے ماہرین کا خود کو تازہ ترین صورت حال کے مطابق ڈھالنا اور وقت کے ساتھ ساتھ اپنی حکمت عملی کی نئی جہتوں کی تلاش ہے۔ شاید یہ بات آپ کے لئے باعث حیرانی ہو کہ جب تک "کے جی بی" زندہ تھی اس نے سی آئی اے کو ناکوں چنے چبائے رکھے اور بلاشبہ اسے آپریشنل معاملات میں برتری حاصل رہی خصوصاً انسانی جاسوسی کے میدان میں اس کا پلہ بھاری دکھائی دیتا ہے۔ لیکن ہم نے دیکھا اس کے باوجود روس ٹوٹ گیا جو اس



بات کا ثبوت ہے کہ انٹیلی جنس ایجنسیاں ملکی سالمیت میں اپنے اہم رول تو رکھتی ہیں لیکن صرف کوئی ایجنسی اپنی حیثیت میں کسی ملک کو ٹوٹنے سے نہیں بچا سکتی۔

جاسوسی کوئی محدود علم نہیں ہے وقت کے ساتھ ساتھ نئے نظریات، نئے طریق کار اور نئے نئے طریق واردات دیکھنے اور سننے کو ملتے رہتے ہیں۔ ماضی کے بہت سے آپریشن جو دنیا کی بڑی بڑی ایجنسیوں نے بڑی مین فورس Man Force اور بے پناہ وسائل کے ساتھ انجام دیئے آج سیٹلائیٹ کو کنٹرول کرنے والا ایک بٹن دبا کر انجام دیئے جا سکتے ہیں۔ اس لئے کوئی حتمی نظریہ اس سے متعلق قائم نہیں کیا جا سکتا۔ البتہ ایک سچائی سے مفر نہیں جس کا اقرار اور اظہار جاسوس برادری کے ماہرین اکثر کرتے ہیں کہ سیاروں، سیٹلائیٹ کے ذریعے کوئی بھی انٹیلی جنس ایجنسی کسی ملک کی پوشیدہ تنصیبات کا علم تو حاصل کر سکتی ہے لیکن ٹارگیٹ ملک کی منصوبہ بندی جو اس کے ماہرین حرب و ضرب کے ذہنوں میں محفوظ ہے حاصل کرنے کے لئے بہرکیف "انسانی جاسوسی" کی ضرورت ناگزیر اور مسلمہ ہے۔

طارق اسمٰعیل ساگر

اپریل ۲۰۰۰ء لاہور۔